اُسکو لیکر اپنی جیب مین ڈال لیا اور جب اُس سے بعد ازان دریافت کیا گیا تو اُسنے کہا
کہ مین نے حقیقت مین سو روپیہ کی ہنڈوی لیکر اپنی جیب مین ڈال لی تھی لیکن مین
اب نہین جانتا کہ کیا ہوئی ایک رومال فرش پر ڈاکٹر صاحب نے ڈال دیا اور اُسکو کہا
کہ تم اُسکے اوپر کود نہین سکوگے چنانچہ وہ نکود سکا جب یہ سب باتین ہوتی تھین تو بیچارا
معمول خوب جانتا تھا کہ یہ سب باتین غلط ہین اور یہ آثار سب جھوٹے ہین لیکن ناچار
وہ آثار اُسکی طبیعت پر تاثیر کر جاتے تھے جسوقت یہ عمل ہوا تھا اُسوقت میرے
مکان پر پچاس آدمیون کے قریب جنمین بڑے بڑے فاضل بھی شامل تھے موجود تھے
ایکمرتبہ اور ڈاکٹر ڈارلنگ صاحب کی مرضی کے سبب سے بلا کسی ترکیب ابتدائی کے
ایک شخص پر ایسے ہی آثار نمایان ہوئے ایک صاحب کھڑے تھے اُسنے اُنکو شمعدان
سمجھ لیا اور اُنکی گھڑی کو شلجم سمجھ لیا اور فرش کے اوپر سے ایک غبارہ آسمان پر چڑھتا
ہوا دیکھا جسکو ڈاکٹر صاحب کہتے تھے خیر تو وہ اثر جاتا رہتا تھا اور اُسوقت معمول کے
چہرے سے بہت خجالت معلوم ہوتی تھی کہ مین نے تھوڑی دیر ہوئی ایسا کام کیون کیا یا فلانی بات کیون کہی تھی
مثال ہفتم ایک اور شخص رج کو ڈاکٹر ڈارلنگ صاحب نے دیکھا کہ قابل عمل منقناطیسی ہے
چنانچہ میرے مکان پر وہ شخص آیا اور ڈاکٹر صاحب بھی وہان تھے جیسے آثار مین نے اور کی
مثالون مین بیان کیے ویسے ہی آثار اِس شخص پر ہوئے یعنی اُسکے حواس اور مدرکات
اور حافظہ پر ڈاکٹر صاحب کا بالکل اختیار تھا کیفیت کی بات یہ ہے کہ وہ کہتا تھا کہ مین
چاہتا ہون کہ یہ اثر میری طبیعت پر نہوتا لیکن میرا کچھ اختیار نہین وہ اپنا نام بھول گیا
اور اور لوگ جو وہان موجود تھے اُنکے نام بھول گیا جن لوگون کو وہ بخوبی جانتا تھا
اُنکو بالکل نہین پہچانا اور حروف تہجی کے ایک ایک حرف کو بھول گیا وہ کہتا تھا
کہ یہ حروف میرے روبرو پھرتے ہوئے معلوم ہوتے ہین لیکن مین کسی کو پکڑ نہین
سکتا ہون ایسے تجربہ سے اُسکو تکلیف ہوتی تھی اور اُسنے مجھسے کہا کہ جب ڈاکٹر صاحب

کی مرضی سے مین اپنا نام بھول جاتا ہون تو ایک دو روز تک مین بیمار رہتا ہون ایسی تکلیف ہوتی شاذونادر ہی ہو لیکن اسمین شک نہین ہو کہ ایسے ایسے تجربات سے کبھی کبھی معمول کو تکلیف ضرور ہوا کرتی ہو اور ایسے تجربات ناحق سیر کے واسطے نہین کرنے چاہیین ایک اثر اُس معمول پر یہ ہوا کہ ایک ہاتھ مین تو اُسکے قوت حس بالکل نہین رہی اور دوسرے ہاتھ مین جیسی تھی رہی ڈاکٹر صاحب نے یہ اثر پیدا کرنا چاہا کہ اگر کوئی معمول کے جسم کو ہاتھ سے چھوے تو بھی اُسے معلوم نہو ایک مرتبہ تو کچھ حس اُسکو رہا لیکن دوسرے مرتبہ بالکل نہین رہا اُسکے ہاتھون مین سوئیان چبھائی گئین لیکن اُسکو کچھ اثر نہین ہوا فقط اتنا تو ہوتا تھا کہ جب کسی کو سوئی چبھاتے ہوئے دیکھتا تھا تو وہ جانتا تھا کہ سوئی چبھائی جاتی ہو لیکن اُسکو ذرا بھی تکلیف نہین ہوتی تھی اُسنے مجھسے کہا کہ مجھے جب تشفی ہو کہ میرے ہاتھ کو کاٹ ڈالو یا جلا دو اور اگر مجھے تکلیف نہو تو مجھے عمل کے ہونے کا یقین ہو لیکن مین نے یہ بات نہین مانی فقط اتنا کیا کہ اُسکے ہاتھ کی پشت کے اندر ایک کند سوئی داخل کر دی اور اُسکو کچھ بھی تکلیف نہین ہوئی حالانکہ اس عمل سے بہت تکلیف ہوتی ہو جب اُسپر سے عمل کا اثر ہٹایا گیا تو مین نے آہستہ سے سوئی اُسکے ہاتھ مین جب چبھانی چاہی تو اُسنے ہاتھ کو ہٹا لیا تب اُسکو یقین ہوا کہ تکلیف کا نہونا فقط عمل کی تاثیر کے سبب سے تھا ایک منٹ مین ڈاکٹر صاحب نے اُسکو سولا دیا اور اُسوقت کیا ہی غل اور شور کیا لیکن اُسنے ذرا بھی نہین سُنا جب ڈاکٹر صاحب نے کہا خیر تو وہ جاگ اُٹھا

مثال ششم ڈاکٹر مُڈار لنگ صاحب نے ایک شخص د کو دیکھا کہ اُسکی طبیعت عمل کی اثر پذیر ہو اُسپر اُنھون نے عمل کیا تو جملہ آثار بخوبی نمایان ہوے اس شخص پر عمل کرنے مین ایک عجیب بات تھی کہ یہ شخص ہر طرح چاہتا تھا کہ اثر نہو لیکن ہوتا تھا مثلاً جب اُس سے کہا کہ تم اپنی کرسی پر سے اُٹھ نہ سکو گے تو اُسنے بہت زور کر کے

اُٹھنا چاہا لیکن اُٹھتے اُٹھتے گر پڑا اور بھی کئی طور پر اُسنے ایسی حرکات کے کرنے کا ارادہ کیا جو اُسکو ڈاکٹر صاحب نے کہا تھا کہ تم نہ کر سکوگے لیکن ہر مرتبہ خطا کرتا تھا ڈاکٹر صاحب نے کئی مرتبہ یہ اثر دکھایا کہ معمول کے روبرو کھڑے ہو گئے اور اُس سے کہا کہ ہمارے چہرے پر مکا مارو لیکن کسی سے اُنکے چہرے پر مکا نہ لگ سکا کئی مرتبہ ایسا ہوا کہ ڈاکٹر صاحب نے فرش پر ایک رومال ڈال دیا اور کہا کہ تم اُسکو اُٹھا نہ سکوگے چنانچہ گو معمول اُسکو چھو سکتے تھے لیکن فرش پر سے اُٹھا نہ سکتے تھے کئی مرتبہ ایسا ہوا کہ اُنکے ہاتھ میں رومال دے دیا اور کہا کہ اسکو ہاتھ میں سے گرا نہ سکوگے چنانچہ وہ ہاتھ میں سے اُسکو نہ گرا سکے —

بہت مثالیں اس قسم کی اور درج ہو سکتی ہیں لیکن جتنی میں نے بیان کیں یہ کافی ہیں اکثر یہ تجربات میرے مکان میں بہت آدمیوں کے روبرو جن میں بڑے بڑے فاضل لوگ شامل تھے ہوئے اور سب کو اُن آثار کی حقیقت میں واقع ہونے کا یقین ہو گیا یہ جو آثار پیدا ہوئے اِن تجربات میں ڈاکٹر ڈارلنگ صاحب نے فقط یہی ترکیب کی کہ معمول کے دست چپ میں کوئی چیز دے دی اور اُس سے کہا کہ اُسکی طرف دیکھتے رہو اپنا زور کسی طرح اُنپر نہیں ڈالا کبھی کبھی ایسا ہوتا تھا کہ معمول کو کہتے تھے کہ میری طرف دیکھتے رہو اور آپ بھی معمول کی طرف ایک لمحہ کے واسطے دیکھتے تھے اور کبھی اپنی اُنگلی اُسکی پیشانی پر رکھ دیتے تھے پس اُنکا اپنا زور معمول پر اتنا ہی ہوتا تھا ڈاکٹر ڈارلنگ صاحب کے سوا اور لوگوں نے بھی چنانچہ میں نے بھی ایسے آثار پیدا کیے ہیں —

یہ جو تجربات ہوئے اُنسے ثابت ہوتا ہے کہ عامل کی تلقین کا اثر معمول پر ہوتا ہے یعنی اِن آثار کے پیدا ہونے کے قابل اُسکی طبیعت ہو جاتی ہے اور یہ آثار لیوس صاحب کی ترکیب سے بھی حاصل ہوتے ہیں اور ڈاکٹر ڈارلنگ صاحب کی ترکیب سے بھی پیدا ہوتے ہیں میں نے لیوس صاحب کی ترکیب سے بھی ایسے آثار پیدا کیے ہیں لیکن

عموماً میرے نزدیک ڈاکٹر دارلنگ صاحب کی ترکیب آسان تر معلوم ہوتی ہی لیکن یہ بات ذہن مین رکھنی چاہیے کہ لیوس صاحب کی ترکیب سے فقط حالت ہوش مین بھی یہ آثار پیدا نہین ہوتے ہین بلکہ خواب مقناطیسی مین بھی اور حالت وقوف منقسم مین بھی پیدا ہوتے ہین۔

ظاہر ہی کہ یہ اختیار جو عامل کو معمول پر ہو جاتا ہی اُسکا نفع طب مین بہت ہی چنانچہ ایک ڈاکٹر صاحب اِس اختیار سے یہ فائدہ نکالتے ہین کہ جس مریض کو شدت درد کے سبب سے کسی خاص وقت نیند نہین آتی ہی اُسکو حالت عمل مین کہدیتے ہین کہ تم فلانے وقت سو جانا اور وہ سو جاتا ہی ایک صاحب سے مین نے سنا ہی کہ وہ خانی گاڑی مین سوار جاتے تھے اور ایک عورت بہری بھی اُسمین بیٹھی تھی صاحب موصوف نے اپنے عمل کے زور سے ایسا اثر کیا کہ جب دو آدمی کان مین اِسطور پر باتین کرتے تھے کہ اُن صاحب کو نہین سُنائی دیتی تھین وہ باتین وہ عورت سُن لیتی تھی اِس سے یہ بات ثابت ہوئی کہ بہراپن اُس عورت کا ایسا نہین تھا کہ جو قابل علاج نہو اور یہ ترقی جو اُسکی قوت شنوائی مین ہوئی کئی گھنٹون تک رہی غالب ہی کہ اگر اُس عورت پر عمل کیا جاوے تو بیشک اُسکی شنوائی مین ترقی ہو جاوے اور بہراپن دور ہو جاوے بہر حال یہ بات قابل امتحان تو ضرور ہی۔

حالت ہوش مین ترکیب معروف یعنی
ہاتھ کی حرکت سے اور فقط ضبط طبیعت سے

غائب بینی کے پیدا ہونے کا بیان

عموماً لوگون کو یہ خیال ہی کہ غائب بینی فقط حالت اعلی خواب مقناطیسی مین ظاہر ہوتی ہی لیکن اب یہ بات ثابت ہوئی ہی کہ غائب بینی بلا خواب کے پیدا ہو سکتی ہی اور حالت ہوش مین بھی پیدا ہو سکتی ہی فی الحقیقت اگر اصل وجہ وقوع غائب بینی پر

نظر کیجاوے یعنی یہ خیال کیا جاوے کہ غائب بینی فقط اسطرح ہوتی ہی کہ کسی خاص
کیفیت کے ذریعہ سے جسکا نام ہمنے اوڈائل رکھا ہی بلا وساطت حواس ظاہری کے
دماغ پر اشیا کی صورتین مرتسم ہوجاتی ہین اور حواس ظاہری کے افعال مسدود
ہوجاتے ہین تو ظاہر ہی کہ غائب بینی کے پیدا ہونے کے واسطے فقط یہ بات ضرور ہی
کہ حواس ظاہری کا فعل موقوف ہوجاوے اور حواس باطنی کا فعل نمایان ہو
یہ اثر بیشک حالت خواب مین اچھی طرح نمایان ہوتا ہی لیکن حالت بیداری مین یہ
بھی خیال کو جما لینے سے پیدا ہوسکتا ہی مین نے اس اثر کو ہوتے ہوے خود نہین
دیکھا ہی لیکن میجر بکلی صاحب نے بہت تجربات کیے ہین اور مین اُنکے تجربات کا
بیان کرتا ہون پہلے یہ بات کہنی چاہیے کہ میجر بکلی صاحب ابتدا مین غائب بینی
حالت خواب مقناطیسی مین پیدا کیا کرتے تھے لیکن بعد ازان اُنکو دریافت ہوا
کہ خواب کا واقع ہونا کچھ ضرور نہین ہی اور حالت بیداری مین بھی یہ اثر پیدا ہوسکتا ہی
پہلے میجر بکلی صاحب یہ ترکیب کرتے ہین کہ معمول کے پہونچے سے نیچے کی طرف
اپنے ہاتھون کو بطور معروف اوپر اور نیچے کے رخ ہاتھ کی حرکت دیتے ہین اگر
کسی طرح آثار معمول کو معلوم ہون یعنی ہاتھ گدگدی معلوم ہو یا سُن معلوم ہو یا اور طرح کے آثار
معلوم ہون جیسے پہلے بیان ہوچکے ہین تو وہ جانتے ہین کہ ہم اِس معمول پر خواب
مقناطیسی پیدا کر سکینگے لیکن اِس بات کے دریافت کرنے کو کہ آیا غائب بینی بھی
پیدا کر سکینگے یا نہین بکلی صاحب اپنے ہاتھون کو اپنی پیشانی سے اپنے سینے تک
حرکت دیتے ہین اگر اُنکے چہرے پر معمول کو ایک اُودی سی روشنی نظر آوے تو وہ
جان لیتے ہین کہ غائب بینی معمول کو حاصل ہوجاویگی لیکن اگر روشنی نہ معلوم ہو یا اگر
روشنی زرد معلوم ہو تو وہ سمجھ لیتے ہین کہ پہلے معمول کو خواب کی حالت مین
غائب بینی حاصل ہوگی اگر کسی معمول کو اُنکے چہرے پر اُودی اور تیز روشنی معلوم ہو تو وہ

اپنے ہی چہرے پر یا اور کسی شئے پر مثلاً صندوق پر جسمین کچھ تحریر بند ہوتی ہی اور جسکو وہ معمول سے بند حالت مین پڑھوانا چاہتے ہین اپنے ہاتھون کو حرکت دیتے رہتے ہین بعض معمولون کے واسطے تو فقط ایک دو حرکتین ہاتھ کی کافی ہوتی ہین بعض کے واسطے بہت حرکتین درکار ہوتی ہین پھر معمول بیان کرتا ہی کہ یہ صندوق بالکل شفاف ہوگیا اور جو اُسمین اندر رکھا ہوا ہی اُسکو مین پڑھ سکتا ہون اِس بات سے ہمکو ریشن بیک صاحب کا بیان یاد آتا ہی کہ اُنکے معمولون کو لوہے یا فولاد کی سلاخین شیشے کی مانند شفاف نظر آتی تھین حالانکہ اُنپر کچھ حرکت ہاتھون سے نہین کیجاتی تھی اگر میجر بکلی صاحب ہاتھون سے بہت مرتبہ حرکت کرین تو روشنی بہت گہری ہوجاتی ہی اور معمول پھر نہین پڑھ سکتا ہی اُسوقت میجر صاحب اُلٹی حرکت دیکر روشنی کو ہلکا کردیتے ہین اِس ترکیب سے میجر بکلی صاحب نے ۸۹ - آدمیون پر حالت غائب بینی پیدا کی ہی اور ۴۴ - آدمی اُنمین سے ایسے ہین کہ بند کی ہوئی تحریرین پڑھ سکتے ہین بعض معمول ایسے ہوتے ہین کہ ایک تحریر کے بعد دوسری اور دوسری کے بعد تیسری اور علیٰ ہذا القیاس چوتھی اور پانچوین بلا غلطی کرنے کے متواتر پڑھ سکتے ہین —

چار ہزار آٹھ سو ساٹھ تحریرین اسطرح میجر بکلی صاحب کے معمولون نے پڑھین اور بعض نے خواب کی حالت مین اور بعض نے حالت ہوش مین صندوقون مین ۲۳۶ ہزار لفظ پڑھے ہین اور ایک کا عدد اتنا بڑا پڑھا گیا کہ اُسمین ۳۷۱ لفظ تھے اُن آدمیون کو ملا کر جنھون نے حالت خواب مین صندوقون مین بند تحریرین ۱۴۸ - آدمیون پر یہ تجربہ ہوچکا ہی شاید یہ بات بھی ہوگی کہ بعض معمولون نے یہ تحریرین فقط دریافت خیال سے پڑھی ہون یعنی جن لوگون نے وہ تحریرین صندوقون مین بند کی تھین وہ موجود ہوتے تھے اور اُنکے خیال کے دریافت

کر لینے کے سبب سے معمولون کو قوت مطالعہ حاصل ہوئی لیکن اکثر ایسا ہوتا تھا
کہ ایسا کوئی آدمی موجود نہ ہوتا تھا جو اُن تحریرون سے واقف ہوتا تھا
پس ایسی تحریرین فقط غائب بینی بلا وساطت کے ذریعہ سے پڑھی گئی تھین
ہر طرح کی احتیاط کیجاتی تھی انگلستان مین قاعدہ ہو کہ دوکانون پر کسی چیز مین
بند کی ہوئی تحریرین فروخت ہوتی ہین تو چالیس مختلف اور متفرق دوکانون سے
لوگ علٰحدہ علٰحدہ ایسی چیزین خرید لائے اور اُنکو پڑھوایا اُن چالیس آدمیون
مین سے جنھون نے حالت ہوش مین یہ بند تحریرات پڑھین ۲۴ آدمی
اعلٰی لوگون مین سے تھے اور بہت آدمیون کے روبرو یہ تجربہ ہوا تھا اتنی تحریرات
کا حال بیان کرنا باعث طوالت ہوگا لیکن ایک دو مثالین اُنمین سے مین اسجگہ لکھونگا —
مثال نہم۔ سر ٹی ولٹشائر صاحب نے میجر بکلی صاحب کے پاس سے بہت سے
صندوق لیجا کر ایک صندوق کے اندر ایک پارچہ کاغذ پر ایک لفظ لکھکر صندوق
کو بند کردیا چند روز بعد وہ صندوق واپس لے آئے اور میجر بکلی صاحب کے ایک
غائب بین سے کہا کہ پڑھو اسمین کیا لکھا ہو میجر بکلی صاحب نے اُس صندوق کے
اوپر اپنے ہاتھون کو حرکت دی اور اُسوقت غائب بین نے کہا کہ اسمین لفظ درخت
لکھا ہو سر ٹی ولٹشائر صاحب نے کہا کہ کچھ کچھ حروف آپنے صحیح بتائے ہین لیکن لفظ
حقیقت مین اور ہو اور کہا کہ لفظ درخت نہین بلکہ درست لکھا ہوا ہو غائب بین نے
اصرار کیا کہ نہین حقیقت مین درخت ہو درست نہین اور جب صندوق کھولکر دیکھا تو
فی الحقیقت درخت لکھا ہوا تھا درست نہین تھا یہ مثال نہایت عجیب ہو اور اس سے
ثابت ہوتا ہو کہ غائب بین نے دریافت خیال کاتب کے سبب سے نہین بتلایا
بلکہ حقیقت مین غائب بینی بلا وساطت کے ذریعہ سے پڑھا کیونکہ اگر دریافت خیال کے
سبب سے پڑھتا تو جو لفظ کاتب کے خیال مین تھا وہ پڑھتا نہ کہ کاتب کے خیال مین

جو لفظ تھا اُس لفظ سے لفظ غیر پڑھتا یا تو سر ڈی ولشائر صاحب لفظ درست لکھنا چاہتے تھے یا اُنکو یہ بات فراموش ہو گئی تھی کہ ہمنے لفظ درخت لکھا ہی لیکن اسمین شک نہین کہ اُسوقت اُنکو بالکل یقین تھا کہ ہمنے لفظ درست لکھا ہی ۔

مثال دہم ۔ ایک عورت نے جو میجر بکلی صاحب کے معمولون سے تھی ایک دن مین ایکسو تین تحریرین بند کی ہوئی پڑھین اُس روز میجر صاحب نے اُن تحریرون پر اپنے ہاتھون سے کچھ حرکت نہین کی اس عورت کا یہ حال تھا کہ ایکبار کے عمل سے ایک مہینے تک بند تحریرین پڑھ لیتی تھی اور بعد مہینے کے وہ قوت جاتی رہتی تھی تین مہینے کے بعد یہ بات ہوئی کہ جب تک ہاتھون سے تحریرات مذکور پر حرکت نہین دی گئی تب تک وہ نہ پڑھ سکی بلکہ جب پانچ مرتبہ عمل کیا گیا تب اُسکو ملکہ سابق پھر حاصل ہوا لیکن یہ قوت دوبارہ اسطرح آسانی سے پیدا ہو سکتی ہی کہ خواب مقناطیسی پیدا کر دیا جاوے اور حالت خواب مین غائب بینی فوراً پیدا ہو جاتی ہی اور جب حالت خواب مین یہ قوت ایک مرتبہ پیدا ہو جاتی ہی تو پھر فوراً حالت ہوش مین بھی حاصل ہو جاتی ہی ۔

مثال یازدہم ۔ ایک شخص نے ایک کاغذ پر یہ الفاظ لکھدیے کہ تم اسکے اندر جو الفاظ لکھے ہین دیکھ سکتے ہو اور پھر اُس کاغذ کی گیارہ تہ کر کے اُسکو ایک موٹے لفافہ مین بند کر کے تین جگہ اُسپر لاکھ لگا کر مُہر کر دی غرضکہ اسطرح اُسکو بند کیا تھا کہ اگر کوئی اُسکو کھولتا تو معلوم ہو جاتا کہ کھولا ہی بعد اُسکے اس لفافہ سربمہر کو ایک غائب بین کے پاس بھیجدیا اور اُسنے اُس لفافہ کو جیسا اُسکے پاس گیا تھا ویسا ہی واپس کر دیا اور لکھ بھیجا کہ اُسمین یہ الفاظ لکھے ہین غائب بین مذکور نے حالت بیداری مین اُس عبارت کو پڑھ لیا تھا جسوقت وہ لفافہ واپس آیا تو بہت لوگون کو دکھایا گیا اور سب نے متفق ہو کر یہ بات بیان کی کہ بیشک یہ لفافہ کھولا نہین گیا تھا

ایسے تجربات کئی مرتبہ کیے گئے ہین اور ایک لفافہ اُنمین سے میرے پاس موجود ہے اور مین نے دیکھا ہے کہ اسطور پر وہ لفافہ بند کیا ہوا تھا کہ جس شخص نے اُسکے اندر کی عبارت پڑھی ہوگی فقط روشن دماغی کے سبب سے پڑھی ہوگی میجر بکلی صاحب کے تجربات سے ثابت ہو گیا ہے کہ حالت بیداری اور ہوش مین غائب بینی کا ملکہ حاصل ہو سکتا ہے اور حصۂ اول مین مین بیان کر چکا ہون کہ ایسی حالت خود بخود بھی بلا عمل مقناطیسی کے بعض لوگون کو حاصل ہوتی ہے چنانچہ بہت مثالین ایسی معتبر تحریری موجود ہین کہ بعض بعض آدمی ایسے تھے کہ اُنکو بہت سے واقعات جو فاصلے پر گذرتے تھے خود بخود معلوم ہو جاتے تھے ایک صاحب نے جنھون نے اِس علم مین ایک کتاب لکھی ہے لکھا ہے کہ ہمکو خود یہ حالت کبھی کبھی حاصل ہو جاتی ہے اور حصۂ اول مین مین لکھ چکا ہون کہ لیوس صاحب کو یہ ملکہ حاصل ہے کہ اپنے اوپر حالت غائب بینی پیدا کر سکتے ہین اور اُنھون نے اُس حالت مین خود مجھے ایک مرتبہ دیکھا تھا ایک مثال لیوس صاحب پر ایسی حالت کے واقع ہونے کی اسجگہ لکھتا ہون —

مثال دوازدہم — ایک شخص ص نے ایک اور شخص کے ساتھ یہ انتظام کیا کہ تم فلانے وقت میری خالہ کے گھر مین جانا اور وہان موجود رہنا ایک عورت اور بھی اُس مکان مین تھی غرض کہ تین آدمی کل اُس مکان مین تھے اُسی وقت ص نے لیوس صاحب سے اپنے مکان پر کہا کہ میری خالہ پر آپ عمل ہو وقت کرین اُس مکان سے اُسکی خالہ کا مکان ۳۰ میل کے فاصلے پر تھا لیوس صاحب نے اس فاصلے سے اپنے خیال کو اُس عورت کی طرف جمانا شروع کیا اور تھوڑے عرصے کے بعد اُس عورت کو اپنی آنکھون کے سامنے دیکھا اُس مکان کا حال بالکل بیان کیا اُسکے کمرے جیسے تھے سب کا حال بتایا اور اُس گھر مین جو کتا تھا

اُسکا سب پتا بتایا لیکن بجاے کل تین آدمیون کے اُس مکان مین اُنھون نے
دو اور آدمی بھی دیکھے حقیقت مین اسوقت دو اور آدمی وہان پہونچ گئے تھے اُس
عورت کو لیوس صاحب نے کبھی پہلے نہین دیکھا تھا لیکن اِن عورت کی طبیعت
عمل مقناطیسی کی اثر پذیر تھی اور جسوقت لیوس صاحب نے اُسکو دیکھا اُسی وقت
اُس پر عمل ہو گیا یہ مثالین مین نے اسواسطے لکھی ہین کہ اِن سے ثابت ہوتا ہی کہ لیوس صاحب
کو فقط غائب بینی کی حالت اپنے اوپر پیدا کر لینے کا اختیار نہین ہی بلکہ ایسی حالت مین
وہ فاصلے سے عمل بھی کر سکتے ہین حصہ اول مین مین لکھ چکا ہون کہ لیوس صاحب نے
ایک عورت پر جو میرے مکان مین تھی چھ سو گز کے فاصلے سے عمل کیا تھا اُس عورت
پر بھی جب اُنھون نے عمل کیا تھا تو اُسکو فاصلے سے بذریعہ غائب بینی دیکھ لیا تھا اور بعدہٗ جب
اُنسے دریافت کیا گیا تھا تو اُنھون نے بتا دیا تھا کہ فلانی جگہ وہ بیٹھی تھی اور جب اُسپر
عمل ہو گیا اور بیٹھا نہ گیا اور لیٹنے کے واسطے چلی تو فلانی طرف چلی تھی —
غرضکہ فقط میجر بکلی صاحب کے ہی تجربات سے یہ بات ثابت ہوتی ہی کہ حالت
غائب بینی ساختہ پیدا ہو سکتی ہی اور چونکہ یہ حالت ساختہ پیدا ہو سکتی ہی اسواسطے
یہ بھی غالب ہی کہ خود بخود بھی ایسی حالت پیدا ہو جانی ممکن ہی چنانچہ ایسی حالت کے
خود بخود پیدا ہو جانے کی بہت مثالین تحریری موجود ہین میری مراد یہ ہی کہ بہت
مرتبہ جو لوگون کو خواب آتے ہین اور اُس خواب مین وہ واقعات گذران دیکھتے ہیں
اور پھر وہ خواب سچے نکلتے ہین فقط اس بات پر موقوف ہین کہ دیکھنے والے کو خود
بخود حالت غائب بینی حاصل ہو جاتی ہی اگر اِس امر مین تحقیقات اور تلاش
بخوبی کیجاوے تو عجائب نتائج پیدا ہون لیکن یہ بات نہین خیال کرنی چاہیے
کہ سب عاملون کو میجر بکلی صاحب کے برابر بیداری مین حالت غائب بینی کے
پیدا کرنے کی قدرت حاصل ہی لیکن یہ بھی کچھ بات نہین ہی کہ سوا اُنکے اور

کسی کو نہ حاصل ہوا ایک اور ترکیب بھی حالت ہوش مین غائب بینی کے پیدا کرنے کی ہی اور وہ ترکیب یہ ہی کہ معمول سے آئینۂ جادو یا کرسٹل جادو کی طرف نظر جما کر نظر کرلتے ہین جسطرح معمول پر اِس ترکیب سے کہ اُسکے جسم پر ترکیب سے عمل کیے ہاتھون کو حرکت دیجاوے یا اُس سے کسی شی کی طرف جما کر نظر کرائی جاوے حالت خواب مقناطیسی واقع ہو جاتی ہی اسی طرح یہ بات بھی سمجھ مین آتی ہی کہ اِسی ترکیب سے حالت غائب بینی بھی حالت ہوش اور بیداری مین پیدا ہو جاوے چنانچہ اب مین اُن تجربات کا ذکر کرتا ہون جنمین۔

ایک شی کی طرف نظر جما کر دیکھنے سے حالت
غائب بینی حالت ہوش مین واقع ہوتی ہی

بہت آدمی خصوصًا وہ جنکی عمر کم ہو ایک شی کی طرف نظر جما کر دیکھنے کے سبب سے ایسی حالت مین داخل ہو جاتے ہین کہ اگرچہ خواب کی حالت نہین ہوتی ہی لیکن وہ ایسے آدمی یا اشیا کو دیکھتے ہین جو موجود نہین ہوتے۔

اول کرسٹل جادو کا بیان۔ یہ کرسٹل اکثر ایک گول یا بیضوی شکل کا صاف شیشہ ہوتا ہی ایسے کرسٹل بہت موجود ہین چنانچہ ایک میرے پاس بھی ہی جو آدمی کرسٹل کی طرف طبیعت جما کر دیکھتے ہین اُنکو اُسکے اندر غائب آدمیون کی صورتین نظر آتی ہین بلکہ ایسے آدمی نظر آتے ہین جنکو کبھی اُنھون نے نہین دیکھا ہی ایک کرسٹل ڈاکٹر ڈی صاحب کا مشہور ہی اُسکا حجم پیرو کے انڈے کے برابر ہی ایک آدمی نے کئی سال ہوئے اُسکو فروخت کیا تھا اور اُسکے ساتھ ایک کاغذ تھا جسمین کچھ قواعد بطور اسرار اُسکے استعمال کے لکھے تھے لیکن جو مثالین مین نیچے لکھونگا اُنمین جو آثار پیدا ہوے فقط اُس کرسٹل کی طرف جم کر دیکھنے سے

واقع ہوے تھے —

مثال سیز دہم - ایک لڑکا اِس کرسٹل کی طرف جم کر آدھے گھنٹے تک دیکھتا رہا اُسکو کبھی کچھ نہین بتایا تھا کہ اُسکی طرف دیکھنے سے کیا اثر ہوگا پہلے اُسنے اُس کرسٹل مین ایک سیاہ بادل دیکھا بعد اُسکے وہ بادل دفع ہوگیا اور اُسنے اپنی والدہ کو دیکھا کہ اپنے مکان مین بیٹھی ہوئی ہی تھوڑی دیر بعد اُسکا باپ اُسکو نظر آیا بعد اُسکے مین نے اُس سے کہا کہ فلانی عورت کو دیکھو چنانچہ اُسنے دیکھا کہ ایک کوچے مین وہ عورت پھرتی ہی جو کپڑے وہ پہنے ہوے تھی سب اُسنے ٹھیک ٹھیک بیان کیے یہ پوشاک اُسنے اُس عورت کو پہنے ہوے کبھی نہین دیکھا تھا لیکن اُس عورت کو خود ایک مرتبہ شاید دیکھا تھا بعد اُسکے مین نے اُس سے کہا کہ فلانے لڑکے اور فلانے نوکر کو دیکھو اُنکو اُسنے کبھی پہلے نہین دیکھا تھا چنانچہ اُسنے دونون کو دیکھا اور دونون کی پوشاک صحیح صحیح اور ٹھیک ٹھیک بتائی بعد اُسکے اُسنے ایک اور نوکر کو دیکھا کہ ایک عورت کے آنے کے واسطے ایک دروازہ کھول رہا تھا اُسوقت کا مین نے پتا لکھ لیا اور جب تحقیقات کی تو معلوم ہوا کہ وہ عورت کہین باہر گئی ہوئی تھی اور اُسی وقت اپنے مکان پر آئی تھی اور وہ نوکر حقیقت مین دروازہ کھولنے کھڑا تھا یہ جتنا اثر ہوا فقط اِس سبب سے پیدا ہوا کہ کرسٹل کی طرف جم کر دیکھنے سے حالت غائب بینی اِس لڑکے پر واقع ہوگئی اُس کرسٹل مین اُسکو صورتین اسواسطے نظر آئین کہ وہ اُس کرسٹل کی طرف دیکھ رہا تھا کچھ شک نہین معلوم ہوتا ہی کہ اگر بجاے کرسٹل کے اور کسی چیز کے طرف دیکھتا تو اُس چیز مین نظر آتین مین نے دو مرتبہ اور تجربہ کیا اور اُن تجربات مین اِس کرسٹل کا بھی اور اور کرسٹل کا بھی استعمال کیا ایک کرسٹل ایسا تھا کہ چند سال ہوے بنا تھا اور ایک ایسا تھا کہ چند ہفتے ہی پیشتر بنا تھا سواے اس لڑکے

اور لڑکون پر بھی تجربہ کیا اور نتیجہ یہ ہوتا تھا کہ جب وہ تھوڑے عرصہ تک نظر جما کر
کرسٹل کی طرف دیکھتے تھے تو اُسمین اُنکو صورتین نظر آتی تھین اور کبھی تو اُنکو اپنے ماباپ
کی صورتین نظر آتی تھین اور کبھی ایسے شخص نظر آتے تھے جنسے وہ واقف نہین تھے
اور یہ صورتین بھی اُس حالت مین نظر آتی تھین کہ جب اُن لڑکون سے مین نے کہا
بھی نہین تھا کہ تم کسی کو دیکھو اور مین جانتا بھی نہین تھا کہ وہ شخص جو اُن لڑکون کو
نظر آتے ہین کون ہین لیکن اکثر ایسا بھی ہوتا تھا کہ اُنکی نظر کرسٹل پر سے ہٹ جاتی تھی
اُسوقت اُنکو کچھ نظر نہین آتا تھا اِن لڑکون کی طرف سے ہر چند مین نے جستجو کی
ذرا بھی شک دھوکا دینے کا نہین معلوم ہوتا تھا بلکہ مین حیران ہوتا تھا کہ وہ
کیسے استقلال کے ساتھ دیکھتے تھے اور بہت احتیاط سے حال بتاتے تھے
اکثر ایسا ہوتا تھا کہ وہ اُس کرسٹل مین کچھ بھی نہین دیکھتے تھے لیکن جب کچھ
دیکھتے تھے تو صحیح صحیح بتاتے تھے کہ کیا کیا دیکھتے ہین مین اُنسے کچھ سوال
نہین کرتا تھا بلکہ جو کچھ وہ کہتے تھے وہ سُن لیتا تھا اِن تجربات سے میرے
ذہن مین یہ بات پیدا ہوئی کہ جب یہ لڑکے کرسٹل کی طرف دیکھتے تھے
تو نظر جما کر دیکھنے کے سبب سے حالت غائب بینی کچھ نہ کچھ اُنپر واقع ہو جاتی تھی
مین چاہتا ہون کہ اِس باب مین مین زیادہ تحقیقات کرون لیکن مجھے اب یقین ہے
کہ غائب بینی اِس ترکیب سے حالت ہوش مین پیدا ہو سکتی ہے اب مین چند اور مثالین لکھتا ہون
مثال چہاردہم۔ ایک گول کرسٹل جسکا حجم سنگترے کے برابر تھا ایک میز پر رکھا ہوا تھا اتفاقاً
ایک لڑکی آگئی اور اُسکی طرف دیکھنے لگی دیکھکر کہنے لگی کہ اُسمین ایک جہاز ہے اور اُسکے
بادبان پھٹے ہوئے ہین اور دیکھو اب یہ جہاز گر رہا ہے اور ایک عورت اُسکی طرف اپنے
ہاتھ پر سر جھکائے دیکھ رہی ہے اتفاقاً اُسکی مان بھی وہان چلی آئی اُسکو کسی نے نہین کہا کہ
اُسکی لڑکی نے کیا دیکھا تھا لیکن اُسنے خود کرسٹل کی طرف دیکھکر کہا کہ اسمین ایک

جهاز اور ایک عورت نظر آتی ہی لارڈ مشهوپ کو اتفاقاً اس امر کی خبر ہوئی اور اُنسے مجھے اطلاع ہوئی
لارڈ صاحب ممدوح صوف نے مجھسے بیان کیا ہی کہ اُنھون نے پندرہ لڑکون اور لڑکیون پر تین کرسٹلون کے
ذریعہ سے تجربہ کیا ہی بلکہ دو ایسی عورتون پر تجربہ کیا جنکی عمر ساٹھ برس سے اونچی تھی
لارڈ صاحب موصوف فرماتے ہین کہ بہت آثار ایسے تھے جو قوت حافظہ کے سبب سے
معمولون کے خیال مین نہین آسکتے تھے مثلاً ایک معمول نے ایک کتے کو دیکھا
کہ اُسکے سر پر تاج تھا ایک نے ایک مکان دیکھا کہ اُسمین ۱۲۶ دریچے اور ۳۳
دروازے تھے جو چیزین وہ دیکھتے تھے ایسی ہین کچھ ربط نہین رکھتی تھین اسی طرح
جیسے خواب مین کچھ چیزین متفرق نظر آتی ہین اور جب وہ کرسٹل مین چیزین
دیکھتے تھے تو جس مکان مین وہ تھے وہان جو چیزین تھین اُنکو نظر نہین آتی تھین
اس سے ثابت ہوتا ہی کہ یہ مشاہدات فقط نظر جماکر دیکھنے کے سبب سے حاصل
ہوتے تھے اور مشاہدین کو غائب بینی کی حالت حاصل ہوگئی تھی لارڈ صاحب
موصوف کہتے ہین کہ اکثر ایسا بھی ہوتا تھا کہ ایک وقت ایک دیکھنے والے کو کچھ
چیزین کرسٹل مین نظر آتی تھین اور دوسرے وقت نہین نظر آتی تھین اس سے
معلوم ہوتا تھا کہ جو کچھ وہ دیکھتے تھے حقیقت مین وہ دیکھتے تھے دھوکا نہین
دیتے تھے جو تجربات مین نے کیے ہین اور اُنمین کچھ کچھ باتین مجھے معلوم ہوئی ہین
وہ تجربات لارڈ مشهوپ صاحب کے تجربات سے مطابق ہین —

مثال پانزدہم — مین اوپر بیان کرچکا ہون کہ کبھی کبھی لیوس صاحب کو فقط
ضبط خیال سے حالت ہوش مین غائب بینی کی نوبت حاصل ہوجاتی ہی تجربے سے
معلوم ہوا ہی کہ جب کبھی وہ کسی کرسٹل کی طرف دیکھتے ہین تو یہ حالت زیادہ آسانی سے
اُنپر واقع ہوجاتی ہی ایک مرتبہ لیوس صاحب ایک مکان مین بیٹھے تھے اور اُنھون نے
ایک کرسٹل کے اندر دیکھنا شروع کیا تو ایک اور مکان کے آدمیون کو جو فاصلے

پر تھا اُنھون نے اُس کرسٹل کے اندر دیکھا اور بلکہ اُن آدمیون کے ساتھ دو اور آدمی بالکل بیگانے دیکھے جو لوگ اُنکے پاس بیٹھے تھے اُنسے اُنھون نے یہ سب حال بیان کیا اور بعد اُسکے اُٹھکر اُس مکان مین چلے گئے اور دیکھا کہ وہ دونون آدمی وہان موجود ہین —

مثال شانزدہم - ایک مرتبہ اور لیوس صاحب اڈن* برا مین تھے اُنسے کسی نے کہا کہ فلانے مکان اور فلانے گھر کے آدمیون کو آپ دیکھیے چنانچہ اُنھون نے کرسٹل کے اندر لندن کا گھر اور آدمی دیکھے اور دیکھا کہ ایک آدمی بڈھا ایک نئی سی وضع کی ٹوپی پہنے ہوے اور حالت مرگ مین ہی یہ سب بیان اُنکا عند التحقیقات درست معلوم ہوا ایک شخص اُس جماعت مین موجود تھے اُنکی ایک خاص گھڑی کی کنجی کبھی جاتی رہی تھی لیوس صاحب نے اُنسے کہدیا کہ تمھاری کنجی اُس قسم کی جاتی رہی ہی اور ہمکو کرسٹل مین نظر آتی ہی اِس شخص کی اور لیوس صاحب کی بالکل واقفیت بھی نہین تھی اُنسے کنجی کے جاتے رہنے اور اُس شکل کے ہونے کا اقرار کیا لیوس صاحب کی یہ راے ہی کہ کرسٹل ایک ذریعہ حالت غائب بینی کے پیدا کرنے کا ہی اُس حالت مین کہ جب اُسکی طرف نظر جما کر دیکھا جاوے اور جو کچھ ہمکو تجربہ ہوا ہی اُس سے میری بھی یہی راے ہی لیکن ممکن ہی کہ قطع نظر اِس بات سے کہ دیکھنے کے سبب سے ایسی حالت پیدا ہو جو کچھ کیفیت و ڈائل کرسٹل یعنے شیشے مین ہوتی ہی اُسکے سبب سے ایسی حالت کے پیدا ہونے مین تائید ہوتی ہی لیوس صاحب نے بارہا میرے کہے سے کرسٹلون مین دیکھا ہی اور اگرچہ اُنھون نے ایسے ایسے اشخاص دیکھے اور بیان کیے کہ جنسے مجھے واقفیت نہین تھی الا مجھے شک نہین کہ جو کچھ وہ بیان کرتے تھے کہ ہم دیکھتے ہین حقیقت مین وہ دیکھتے ہی تھے یہ بات

* اڈن برا اور لندن مین کوئی سو میل کا فاصلہ ہی —

شاید متعاقب تحقیق ہو سکے کہ جو چیزین وہ دیکھتے تھے فقط خیالی تھین یا حقیقت مین کہین موجود تھین لیکن اِس جگہ اتنی بات کہنی مناسب معلوم ہوتی ہو کہ ایک مرتبہ جب اُنھون نے ایک بڑے کرسٹل کے اندر دیکھا تو انپر ایسا اثر ہوا کہ قریب تھا کہ خواب مقناطیسی واقع ہو جاوے حالانکہ جب چھوٹے کرسٹل مین دیکھتے تھے تو یہ نوبت نہین ہوئی تھی اِس سے معلوم ہوتا ہو کہ کیفیت اُوڈائل کرسٹل کی کچھہ تاثیر کرتی ہو —

آئینہ جادو کا مجھے تجربہ نہین ہوا ہو لیکن میرے خیال مین یہ بات ہو کہ اُسکا فعل بھی مثل کرسٹل کے ہوتا ہو اسطرح کا آئینہ دھات کا بھی بناتے ہین اور فقط اسطور پر بھی بناتے ہین کہ کوئیلے سے کسی چیز کو کالا کر دیتے ہین بہر حال یہ آئینہ ایک ایسی چیز ہوتی ہو کہ کچھہ عرصہ تک اُسکی طرف دیکھا جاوے تو اُسکے اندر کچھہ نظر آتا ہو یہ بات ہمکو معلوم ہو کہ فلزات اور کوئیلے کا اثر بذیر طبائع پر بہت ہوتا ہو ڈولوٹ صاحب کو اس بات کا تجربہ ہوا ہو کہ جب نازک طبع آدمی کو ایسے سطح کی طرف دیکھتے ہین تو انپر عجیب تاثیر ہوتی رہی یعنی ایسی شکلین دیکھتے ہین کہ اُنکا حال بیان کرنا اُنکو پسند نہین ہوتا ہو مگر بعض اوقات جو کچھہ وہ دیکھتے ہو بیان کر دیتے ہین ایک مرتبہ ایک عورت نے ایسے سطح مین ایک جہاز طوفانی ہوا ہوا دیکھا جب ڈی ولوٹ صاحب اپنے تجربے کرتے ہین تو دیکھنے والون کو فقط ایک بیقراری ہی سی نہین ہوتی ہو بلکہ اُنکو ہوش نہین رہتا کہ اُنکے پاس کیا ہو رہا ہو اِن تجربات کا عجیب اثر ہوتا ہو لیکن ایسے تجربات کرنے مین بہت احتیاط کرنی چاہیے اسواسطے کہ بعض اوقات تاثیر سخت ہوتی ہو ڈولوٹ صاحب کہتے ہین کہ اِن تجربات کے ذریعہ سے ہمکو زمانۂ قدیم کے جادو کا حال حل ہو گیا ہو میری رائے مین یہ بیان اُنکا صحیح ہو —

پانی۔ اگر ایک گلاس مین پانی بھر کر رکھا جاوے خصوصاً ایسا پانی جسپر عمل مقناطیسی کیا ہوا ہو تو اُسکے اندر دیکھنے سے صورتین نظر آتی ہین —

مثال ہفتدہم۔ ایک عورت پر کرسٹل کے اندر دیکھنے سے غائب بینی کی حالت واقع ہوجاتی تھی۔ میجر بگلی صاحب نے ایک بوتل مین عمل کیا ہوا پانی بھر دیا اور اُس عورت سے اُسکے اندر دیکھنے کو کہا اُس عورت نے پانی کے اندر ایک مگر مچھ دیکھا

مثال ہیجدہم۔ اسی طرح ایک بوتل مین پانی بھر کر ایک اور عورت سے اُسکے اندر دیکھنے کو کہا اُسنے اُسکے اندر ایک سانپ دیکھا اور خوف کھا کر بوتل کو ہاتھ سے پھینک دیا

ان سب تجربات سے ثابت ہوتا ہے کہ مختلف اشیا کی طرف خصوصاً کرسٹلون اور فلزات کی طرف اور مقناطیسی پانی کی طرف دیکھنے سے حالت غائب بینی پیدا ہوجاتی ہے مگر غالب ہے کہ عند الامتحان یہ بات ثابت ہوگی کہ اور بہت اشیا کی طرف دیکھنے سے بھی ایسی ہی تاثیر ہوگی —

کرسٹلون کے اندر نظر کرنے سے تاثیر کا جو بیان مشتہر ہوا ہے تو اکثر لوگ کہتے ہین کہ یہ امر بالکل فریب مین داخل ہے لیکن اس بات کے کہدینے سے تشفی نہین ہوسکتی ہے ممکن ہے کہ بعض دیکھنے والون نے دھوکا دیا ہو لیکن سب آدمی فریبی نہین ہوسکتے ہین اگر بعض بیانات لغو معلوم ہوتے ہین تو یہ بات یاد رکھنی چاہیے کہ ابھی تحقیقات کامل اس معاملہ مین نہین ہوئی ہے اور دیکھنے والے بھی اکثر کم عمر ہوتے ہین اور عامل بھی اکثر ایسے ناآزمودہ کار ہوتے ہین کہ شاید اپنے خیالات دیکھنے والون کی طبیعت مین ڈالدیتے ہین اسمین شک نہین ہے کہ بہت کم عمر اور عمر رسیدہ آدمیون کو کرسٹلون مین شکلین نظر آتی ہین اور فقط یہی بات نہین ہے کہ انکا بیان صحیح ہے بلکہ جو کچھ انھون نے دیکھا ہے اُس سے اُنکو خوف پیدا ہوا ہے قطع نظر اس سے

اُنکے مشاہدات بالکل اُن مشاہدات سے مطابق ہین جو حالت غائب بینی
عمل مقناطیسی مین دیکھے جاتے ہین اور بہرحال یہ امر ایسا ہر کہ اُسکے باب مین زیادہ
تحقیقات کرنی بہمہ وجوہ مناسب معلوم ہوتی ہر - مین نے ابھی تک یہ ذکر نہین
کیا ہر کہ بعض اوقات کرسٹلون کے اندر ایسے آدمیون کی صورتین نظر آتی ہین
جو مدت سے مرے ہوئے نظر آتے ہین اور نیک و بد روحانیات کی شکلین بھی
نظر آتی ہین بلکہ اگر دیکھنے والون سے کچھ سوالات کیے جاوین تو اُنکو اُنکے
جوابات لکھے ہوئے یا چھپے ہوئے نظر آتے ہین مجکو ایسے تجربہ کا خود موقع نہین
ملا ہر اور میری سمجھ مین یہ بات آتی ہر کہ بہت سے بواعث ایسے ہین کہ جنسے
غلطی واقع ہو جاوے لیکن اِس امر مین بھی جو کچھ بیانات ہوئے ہین اُنکو مین بلا
تحقیقات نامعتبر نہین سمجھتا ہون اِس بات کا تو مجھے بالکل یقین ہر کہ کرسٹلون
کی طرف دیکھنے سے غائب بینی کی حالت پیدا ہو جاتی ہر لیکن میری رائے یہ بھی ہر
کہ امکاناً حالت سکوت بھی کرسٹلون کی طرف دیکھنے سے پیدا ہو سکیگی اور
از انجا کہ حالت غائب بینی اور سکوت کی نسبت بھی ابھی تک بخوبی تحقیقات نہین ہو چکی ہر
اسواسطے مین یہ بات نہین کہہ سکتا ہون کہ اِنسے بھی عجیب آثار کا پیدا ہونا ممکن ہر
لیکن تاوقتیکہ مین اچھی طرح تحقیقات نہ کرلون ایسے امور کی نسبت مین بالیقین
کچھ نہین کہہ سکتا ہون اِس فکر غائب بینی کے ختم کرنے سے پہلے جو کرسٹلون کی طرف
دیکھنے کے ذریعہ سے پیدا ہوتی ہر مین یہ ذکر کرنا مناسب سمجھتا ہون کہ مصر مین جو آج کل
عرب کے لوگ جادو کرتے ہین وہ اسی قبیل سے ہر ترکیب یہ ہر کہ یہ ساحر ایک لڑکے سے
سیاہی کے قطرے کی طرف جو بجاے آئینہ جادو کام دیتا ہر نظر کراتے ہین اور دھونی بھی
دیتے ہین اور کچھ ہاتھ سے بھی اُسپر عمل کرتے ہین سیاہی کا قطرہ ایک اور
صورت کا کرسٹل ہوتا ہر اور اِسمین شک نہین ہر کہ اُسکی طرف دیکھنے سے

لڑکون کو ایسے آدمی نظر آتے ہین جنکو اُنھون نے کبھی دیکھا نہین ہوتا ہی بہت مرتبہ ایسا بھی ہوتا ہی کہ شرکت خیال کے سبب سے ایسی شکلین نظر آتی ہین لیکن اگر غور کیا جاوے تو شرکت خیال کا بھی اِس درجہ پر پیدا ہو جانا کچھ غائب بینی کی نسبت کم تعجب اثر نہین ہی شرکت خیال او رغائب بینی دونون حالت خواب مقناطیسی مین پیدا ہوتی ہین اور اگر سب مدارج موافق ہون تو یہ دونون آثار خود بخود بھی واقع ہو جاتے ہین —

# سولھوان خط

اب مین خواب مقناطیسی اور آن آثار کا جو خواب کی حالت مین پیدا ہوتے ہین بیان کرتا ہون —

## خواب مقناطیسی کے پیدا کرنے کے بیان مین

مین اکثر یہ ترکیب کیا کرتا ہون کہ معمول کو اپنے روبرو دیگر متصل بٹھا لیتا ہون اور خود ذرا اُس سے اونچا بیٹھتا ہون اور اُسکے انگوٹھون کو اپنے انگوٹھون سے آہستہ آہستہ دباتا ہون اور اُسکی طرف دیکھتا رہتا ہون اور اُس سے کہتا ہون کہ میری طرف دیکھتا رہے جب اثر ہونے لگتا ہی تو مین اپنے ہاتھون کو اُسکی پیشانی سے چہرہ اور سینہ کی طرف نیچے کے رخ حرکت دیتا ہون اس ترکیب سے کبھی پاؤ گھنٹے اور کبھی آدھ گھنٹے اور کبھی ایک مین کچھ کچھ اثر ہونے لگتا ہی —

مثال نوزدہم۔ لاھم پر جسکا ذکر فصل اول مین ہو چکا ہی حالت ہوش مین عمل کا اثر ہو جاتا ہی مین نے اس بات کا امتحان کرنا چاہا کہ اُسپر خواب بھی واقع ہو سکتا ہی کہ نہین پہلے مرتبہ ۵ آریا۔ ۳۰ منٹ کے دیکھنے کے بعد اُسکو کچھ نیند آگئی لیکن نیند گہری نہین آئی یعنی جب کوئی اُس سے بات کرتا تھا تو آسانی سے جاگ جاتا تھا نو مرتبہ مین نے اُسپر عمل کیا تو اس عرصہ مین اُسکو کمتر عرصہ مین نیند آجاتی تھی اور آٹھوین مرتبہ ۵ امنٹ مین نیند آگئی مجکو معلوم ہوا کہ گلی مین جو غل ہوتا تھا اس سبب سے اُسکو نیند آنے مین حرج ہوتا تھا مین نے اپنے جی مین یہ خواہش کی کہ اُس غل کو وہ نہ سنے چنانچہ اس ذریعہ سے اُسکو نیند گہری آگئی۔ نوین مرتبہ مین اُسکو

فقط ۱۲ منٹ مین نیند آگئی اور بالکل غافل ہوگیا اور جب جاگا تو اُسکو اِس بات کا کچھ ہوش نہین رہا کہ نیند مین کیا کیا ہوا تھا جب حالت خواب مین وہ بولتا تھا تو اُسکی آواز اصلی آواز سے مختلف تھی اور جب اُس سے دریافت کیا گیا تو اُسنے کہا کہ آیندہ مجھے اور بھی گہری نیند آویگی بلکہ مین عجائب چیزین دیکھ سکونگا لیکن ابھی ایک تاریکی سی معلوم ہوتی ہے اور اِس تاریکی کے سبب سے مین نہین دیکھ سکتا ہون مین نے اُس سے کہا کہ تم آدھے گھنٹے تک سو رہو اتفاقاً جسوقت مین نے اُس سے یہ بات کہی تھی اُسوقت ساڑھے چار بجے تھے اور جب وہ جاگا تو پانچ کی آواز گھنٹے پر پڑ رہی تھی اُسکے جاگنے سے پہلے مین نے اُسے حکم دیا کہ دوسری مرتبہ کل پانچ منٹ مین سو جانا اُسنے عمل کیا اور جب عمل کیا گیا تو حقیقت مین پانچ منٹ مین سو گیا اُسکے بعد اُسکا سولا دینا بہت آسان تھا اور تیرھوین مرتبہ فقط ایک منٹ مین مین نے اُسکو سولا دیا اِس تجربہ مین کامل نیند نوین مرتبہ کے عمل تک معمول کو نہین آتی تھی لیکن اُسکے بعد بتدریج نیند آسانی سے آتی تھی اور عجیب عجیب آثار نمایان ہوتے تھے —

مثال بستم۔ ایک اور شخص پر بھی مین نے عمل کیا اُسکی عمر ۱۲ سال کی تھی مین نے اِس شخص کے ہاتھ مین ایک سکہ دیکر اُسکو کہا تھا کہ تم اُسکی طرف دیکھتے رہو چنانچہ جب اُسنے دیکھا تو اُسکے اوپر کچھ کچھ اثر ہوا تھا دوسرے دن مین نے اُسکو سُولانا چاہا تو اپنی نظر اور ہاتھون کی حرکت کے ذریعہ سے اُسکو بیس منٹ کے عرصہ مین سولا دیا لیکن نیند بہت گہری اُسکو نہین آئی اسطرح لگاتار مین نے نوبت بہ نوبت عمل کیا تھا اسی طرح اُسپر کرتا رہا اور آخرکار دو منٹ کے عرصہ مین اُسکو سُولا سکتا تھا اِس شخص کو بھی مین جبتک چاہتا تھا سولا رکھتا تھا جب وہ جاگتا تھا تو اُسکو حالت خواب کی کوئی بات یاد نہین رہتی تھی لیکن اگر مین اُسکو خواب کی حالت مین حکم دیتا تھا کہ تم یہ بات یاد رکھنا تو اُسکو یاد رہتی تھی —

مثال بست ویکم۔ ایک شخص اندھا تھا ایک آنکھ تو اسکی بالکل جاتی رہی تھی اور
دوسری مین پانی اتر آیا تھا دو برس سے اسکی نظر مین اتنا فرق آگیا ہو کہ فقط دن کی روشنی
اور رات کی تاریکی مین اسکو کچھ تمیز ہوتی ہو اور کچھ نظر نہین آتا بالکل اندھا ہو
اسکی آنکھ کو اچھی طرح دیکھنے سے معلوم ہوا کہ ابھی بالکل پانی نہین اترا ہو اور مجکو
کچھ امید تھی کہ شاید اسکی نظر مین کچھ ترقی ہو جاوے دو مہینے کے بعد جو مین نے
ایک ڈاکٹر صاحب سے کہکر اسکی آنکھ کو دکھایا تو کچھ شفا معلوم ہوئی ڈاکٹر صاحب نے
کہا کہ اسکی آنکھون کے ڈھیلون کے پردے بسبب کمی نم کے جدا جدا ہو گئے
ہین اس زمانہ مین اسکی آنکھ مین عمل مقناطیسی کے سبب سے اتنا فرق ہو گیا تھا
کہ اسکی آنکھ کو ہاتھ سے ڈھک کر اگر آفتاب کی روشنی کے سامنے پھر ہاتھ اٹھا لیا
جاتا تھا تو اسکی پتلی سمٹ جاتی تھی اس خیال سے کہ دیکھون تو اندھے آدمی پر
عمل مقناطیسی کا کیا اثر ہوتا ہو مین اسپر متواتر عمل کرتا رہا چنانچہ مین اسپر ترکیب
معروف سے عمل کرتا رہا ابتدا مین اسکو نیند تو نہ آئی لیکن اور اور آثار پیدا ہوتے رہے
بارھوین مرتبہ مین اسکو اچھی طرح نیند آگئی اور اسکے بعد اسکو آسانی سے نیند
آجاتی تھی اور دو تین منٹ کے عرصہ مین آجاتی تھی اس تجربے سے معلوم
ہوتا تھا کہ معمول کی نابینائی کے سبب سے عمل کے ہونے مین کچھ حرج
نہین ہوتا تھا بلکہ جو آثار اسپر ہوتے تھے ابتدا ہی سے اورون کی نسبت اسپر
زیادہ نمایان ہوتے تھے اور تھوڑے عرصے کے بعد مجکو معلوم ہوا کہ اسکی کمر کے
فقرون مین ایک خاص اثر اسطرح کا ہوتا تھا کہ جسکے سبب سے اگرچہ غنودگی
ہوتی تھی لیکن اچھی طرح نیند دیر مین آتی تھی مین نے اس اثر کو ہاتھون کی حرکت سے
دور کر دیا اور بعد اسکے اسکو اچھی طرح نیند آنے لگی جب مین نے اس شخص پر
عمل کرنا شروع کیا تو پانچوین مرتبہ مین اسکی تندرستی مین بہت ترقی ہو گئی تھی

عمل ہونے سے پہلے اُسکی آنکھ خشک اور سرخ تھی لیکن جب عمل ہونا شروع ہوا
تو نیند کے آنے سے پہلے بھی اُسکی آنکھ مین نم پیدا ہوگیا اور رنگ ایسا ہوگیا جیسا
تندرستی مین ہوتا ہی اِس شخص کی ناک مین سے کئی سال سے ایک سخت مواد نکلا
کرتا تھا لیکن جب عمل ہونا شروع ہوگیا تو اِس مواد کا نکلنا موقوف ہوگیا اور
جو معمولی مواد نکلا کرتا تھا وہ نکلنے لگا اور اگرچہ اُسکو نزلہ کی بھی شکایت ہتی تھی
تب بھی اُسوقت سے اب تک کبھی پہلا سا مواد اُسکی ناک مین سے نہین نکلا ہی
مین سمجھتا ہون کہ یہ مرض اُسکا بالکل رفع ہوگیا اور یہ بات لحاظ کے لائق ہی کہ
عمل کرنے کے وقت مجکو معلوم بھی نہین تھا کہ اُسکو اسطرح کا مرض ہی اور
معمول کو خیال بھی نہین تھا کہ عمل ہتنا طیسی کے ذریعہ سے اِس مواد کا نکلنا
موقوف ہوجاویگا وہ کہتا ہی کہ اِس مواد کے نکلنے سے ایسی تکلیف ہوتی تھی کہ
زندگی اُسکو ایک بار ہوگئی تھی اور جب سے اُس مواد کا نکلنا موقوف ہوگیا ہی
تب سے خوش رہتا ہون اور یہ شخص میرا نہایت شاکر ہی اور فقط اُسکی
آنکھ کے مرض مین ہی یہ فرق نہین ہوا بلکہ روز بروز وہ ایسا چاق ہوتا جاتا ہی
کہ دیکھنے والون کو اُسکی تندرستی مین ترقی معلوم ہوتی ہی اور اُسکو خود اتنا
فائدہ معلوم ہوتا ہی کہ وہ عمل ہونے کے وقت کا نہایت شوق سے منتظر رہتا ہی
اور چاہتا ہی کہ وہ وقت جلد آوے جب پندرہ مرتبہ اُسپر عمل ہوا تو اُسکی نظر مین
ایسی ترقی ہوگئی کہ اُسکو پورا چاند بخوبی نظر آتا تھا اور دو کانون کے چراغان کی
روشنی گن سکتا تھا یہ بات اُسکو دو سال سے نصیب نہین ہوئی تھی جب اُسنے
مجھسے یہ بات بیان کی تو مجکو امید ہوئی کہ اُسکی نظر مین بخوبی ترقی ہوجاویگی
اُسکے بعد مین چالیس مرتبہ پھر روزانہ عمل کرتا رہا ہون تب سے روز بروز
اُسکی نظر مین ترقی ہوتی جاتی ہی لیکن یہ ایک ایسا مرض ہی کہ شفا کامل ہونے

واسطے مدت تک عمل کرنا ضرور ہوگا مین نے مفصل حال اس شخص کی تندرستی ہی
اثر ہونے کا اس مقام پر اسواسطے لکھا ہی کہ یہ شخص اندھا تھا اور سب حال کی
تفصیل مناسب معلوم ہوئی لیکن عمل مقناطیسی کے طبی آثار کا حال
فصل مناسب مین لکھا جاویگا اور اُس فصل مین اِسس شخص کا حال بطور
اشارہ لکھا جاویگا —

مثال بست و دوم - ایک اور شخص پر بھی مین نے عمل کیا پہلے مرتبہ اُسکی آنکھین
ذرا جھپکنے لگین لیکن نیند نہین آئی دوسری مرتبہ مین جب مین اُسکی طرف ۱۵
منٹ تک دیکھتا رہا تو وہ پانچ منٹ تک سوتا رہا بعد اُسکے مین اُسکو تین منٹ مین
سولا دیتا تھا لیکن چار مرتبہ کے عمل کرنے کے بعد وہ شہر سے اتفاقاً چلا گیا اِس
شخص کو بھی مین جب تک چاہتا تھا سولا رکھتا تھا اِن چارون آدمیون کو سوا
لام کے عمل مقناطیسی کے ذریعہ سے مجھسے پہلے کسی نے نہین سولایا تھا لام کو
البتہ لیوس صاحب نے میرے کہنے سے ایک مرتبہ سولا دیا تھا لیکن لیوس صاحب کے
عمل سے بھی اُسکو بخوبی نیند نہین آئی تھی اور اچھی طرح نیند اُسکو اول مرتبہ میرے
عمل سے ہی آئی تھی مین نے ان مثالون کو انتخاب کر کے نہین لکھا ہی بلکہ
جو اولین میرے عمل تھے اُنکو لکھدیا ہی اگر اُن لوگون پر مین ایک دو مرتبہ ہی
عمل کر کے موقوف کر دیتا تو خواب کی حالت کبھی نہ پیدا ہوتی لیکن متصل عمل کرنے سے
ایسی حالت پیدا ہو گئی اِس سے ثابت ہوتا ہی کہ اگر عامل استقلال اور صبر کے ساتھ
عمل کرتا رہے تو اکثر آدمیون کو سولا سکتا ہی مجھے کچھ نادر قوت مقناطیسی حاصل
نہین ہی بلکہ شاید متوسط سے بھی کم ہی پہلے پہلے جب مین نے ایسے لوگون پر
عمل کرنا چاہا جنپر پہلے کسی نے نہین کیا تھا تو دو تین مرتبہ عمل کرنے سے اثر
نہین ہوا اور مجکو خیال ہو گیا کہ مجھسے اثر نہ ہو سکیگا اِس سال مین مین نے

سوائے اُن چار آدمیون کے جنکا ذکر اوپر بیان کیا گیا پانچ اور آدمیون پر عمل کیا اور اُنمین سے چار پر اچھا اثر ہوگیا پس معلوم ہوا کہ ۹- آدمیون مین سے آٹھ آدمیون پر میرے عمل کا اثر ہوگیا یعنی آٹھ آدمیون کو مین سولا سکا نوین آدمی پر فقط تین مرتبہ عمل کیا گیا تو اُس سے معلوم ہوتا ہی کہ اگر اور زیادہ اُسپر عمل کیا جاتا تو غالب ہی کہ اُسپر بھی اثر ہوجاتا بہرحال اتنے تھوڑے سے تجربے سے مین یہ نہین کہہ سکتا ہون کہ اُسپر اثر نہوتا اِن ۹- آدمیون مین دو اندھے آدمی تھے —

اب اِس معاملہ کی زیادہ تشریح کرنی ضرور نہین ہی جو کچھ مین نے بیان کیا ہی اِس بات کے ثبوت کے واسطے کافی ہی کہ صبر اور استقلال سے اکثر آدمیون پر عمل کا اثر ہوسکتا ہی مین نے لیوس صاحب کو دیکھا ہی کہ وہ معمول کے ہاتھ بھی نہین پکڑتے ہین اور فقط اُسکی طرف نظر کرنے سے سولا دیتے ہین لیکن اِن صاحب کو ضبط طبیعت کا بہت ملکہ حاصل ہی اور جہانتک مجکو تجربہ ہوا ہی اُس سے مجھے ثابت ہوگیا ہی کہ شاید ایسا آدمی کوئی نہین ہی کہ جسکو لیوس صاحب سولا نہین سکتے ہین یہ بات تو ضرور ہی کہ شاید مرتبۂ اول ہین ہی نہ سولا سکین لیکن دو چار مرتبہ کے عمل مین ضرور سولا سکتے ہین ظاہر ہی کہ خلوت مین جلوت کی نسبت عمل کا اثر بہت آسانی سے اور جلد ہی اور بہتر ہوتا ہی کیونکہ جلوت مین لوگون کے موجود ہونے سے معمول کی طبیعت پر کچھ حرج پیدا ہوجاتا ہی —

لام پر مین اسطرح سے بھی خواب پیدا کر سکتا ہون کہ بالکل اُسکے بدن کو نہ چھوؤن بلکہ اُسکو کہون بھی نہین کہ مین تمکو سولایا چاہتا ہون اگر اُسکے بدن کو چھوا جاوے تو مین اُسکو پاؤ منٹ مین بھی سولا سکتا ہون ایک مرتبہ وہ ایک جگہ بیٹھا ہوا باتین کر رہا تھا اور تقریر مین خوب مصروف تھا مین اُسکے پہلو کی طرف پانچ فٹ کے فاصلے پر بیٹھا ہوا تھا مین نے اُسکی طرف نظر

جما کرے۔ ہو پل یعنی قریب نصف منٹ تک دیکھا اُسکو کچھ اطلاع نہین تھی کہ مین اس نیت سے اُسکی طرف دیکھ رہا ہون کہ اُسکو نیند آجاوے ۵ پل کے عرصہ مین اُسکی آنکھین بند ہو گئین اور بالکل غافل ہو کر سو گیا مین نے اُسکو کہا کہ ایک گھنٹے تک سو رہو اور جب وہ ایک گھنٹے کے بعد جاگا تو اُسنے شکایت کی کہ آپ نے مجھسے کہا بھی نہین کہ ہم تمکو سولانا چاہتے ہین یہ اثر دیکھکر مین چاہتا تھا کہ فاصلے سے عمل کرنے کا زیادہ امتحان کرون لیکن اتفاق سے یہ شخص زیادہ بیمار ہو گیا اُسکو کثرت مطالعہ کے سبب سے سینہ کا مرض پیدا ہو گیا تھا اور وہ اپنے مکان سے باہر نہ نکل سکا جب وہ اچھا ہو گیا تو اُسپر ایسی اچھی تاثیر ہونی موقوف ہو گئی اُسکے بعد مجکو فقط دوبار اُسپر اسطرح عمل کرنے کا موقع ملا ایک مرتبہ تو عمل بخوبی ہو گیا اور دوسری مرتبہ مین نے آدھے میل کے فاصلے سے اُسپر عمل کرنا چاہا لیکن کچھ بات ایسی ہو گئی کہ طبیعت میری جم نہ سکی لیکن جب وہ مجھے اُسوقت کے بعد ایک جگہ ملا تو اُسنے اُسوقت کا پتا دیا اور کہا کہ اُسوقت میری طبیعت بے اختیار سونے کو چاہتی تھی اور عمل کے اور بھی سب آثار معلوم ہوتے تھے مجھکو افسوس ہے کہ مجکو پھر کبھی اُسپر فاصلے سے عمل کرنے کے امتحان کا موقع نہین ملا اسواسطے کہ جب وہ اچھا ہو گیا تو اُسپر ایسے نمایان آثار نہین واقع ہوتے تھے لیکن تاہم اُسکو نیند بخوبی آجاتی تھی۔

## خواب کی حالت مین تلقین کی تاثیر کا بیان

جیسے آثار مین نے اوپر بیان کیے کہ حالت بیداری مین واقع ہوتے ہین ایسے ہی آثار حالت خواب مین بھی تلقین سے پیدا ہوتے ہین۔

مثال بست وسوم۔ جب لام سوتا ہوتا تھا تو مجکو اختیار تھا کہ جو عضو اُسکا

چاہتا تھا وہ اکثر جاتا تھا مین نے اسطرح کے تجربے بہت مرتبہ نہین کیے لیکن
فقط اپنی تشفی کر لی کہ جسطرح تلقین کی تاثیر اُس پر حالت بیداری مین ہوتی تھی
ایسی ہی تاثیر حالت خواب مین بھی ہو جاتی تھی یہ بات بھی مجھے حاصل تھی کہ جتنی
دیر تک مین حکم دیتا تھا اُتنی دیر تک وہ سوتا تھا —

مثال بست و چہارم — میرے روبرو لیوس صاحب نے ایک شخص پر عمل کیا جیسا لیوس صاحب
کہتے تھے وہ شخص وہی کرتا تھا کبھی وہ مچھلی کا شکار کرنے لگتا تھا کبھی بندوق
لگانے لگتا تھا کبھی اپنے تئین سمجھ لیتا تھا کہ مین فوج کا جرنیل ہون کبھی درس
دینا شروع کرتا تھا کبھی یہ ہوتا تھا کہ چھڑی کو بندوق سمجھ لیتا تھا کبھی کرسی کو
کوئی درندہ حیوان سمجھ لیتا تھا کبھی اُسکو آندھی چلتی ہوئی نظر آتی تھی اور
معلوم ہوتی تھی کبھی وہ رعد کی آواز سُنتا تھا کبھی وہ سمجھ لیتا تھا کہ مین بارش سے
بھیگ گیا ہون یا پانی سے اکڑ گیا ہون کبھی وہ دریا مین تیرنے لگتا تھا کبھی
پانی کو دودھ یا شراب سمجھ لیتا تھا اور جب پانی کو شراب سمجھ کر پیتا تھا تو ایسا
مدہوش ہو جاتا تھا کہ جب تک کوئی آدمی اُسکو سہارا نہ دے تب تک کھڑا
نہین رہ سکتا تھا اس شخص کو ایسا نشہ حقیقت مین ہو گیا کہ لیوس صاحب نے
پاؤ گھنٹے تک محنت کر کے اُسکا نشہ دور کیا اس شخص پر ایک طور کا عجیب اثر
ہوتا تھا کہ جو اثر ایک مرتبہ ہو گیا وہ دیر تک قائم رہتا تھا چنانچہ اگر ایک بات کی
تلقین اُسکو ہوئی ہو تو دوسری تلقین کا اثر فوراً نہین ہو جاتا تھا مثلاً اگر وہ سوتا ہو اور اُسکو
سمجھایا جائے کہ اب جاگ جاؤ تو فوراً نہین جاگتا تھا الا اُس صورت مین کہ جب اُس سے
اقرار لے لیا جاتا تھا کہ جب کہو گے جاگ جاؤنگا ایک دفعہ بڑے جلسہ مین ان آثار کا اچھی طرح ظہور ہوا تھا
فقط یہی بات نہین ہوتی ہے کہ جب تک معمول سوتا رہے تب تک ہی اُسپر
تلقین کا اثر رہے مگر اکثر ایسا ہوتا ہے کہ جو کچھ حکم حالت خواب مین دیا جاوے

اُسکا اثر جاگنے کے بعد حالت بیداری مین رہتا ہی۔

مثال بست و پنجم۔ لام پر مین یہ اثر کرسکتا تھا کہ جب حالت خواب مین اُسکو کہا کہ فلانی بات یاد رکھنا اور فلانی بھول جانا تو ایسا ہی ہوتا تھا جب وہ سوتا ہوتا تھا تو مین اُسکو کہدیتا تھا کہ مرتبۂ آئندہ تم اتنی دیر مین سو جانا چنانچہ اس اختیار کے ذریعہ سے یہ نوبت پہونچ گئی تھی کہ مین اُسکو دو منٹ سے بھی کم عرصہ مین سولا دیتا تھا مین یہ بھی اثر کرسکتا تھا کہ جسوقت وہ خواب سے جاگے تو اُسکی طبیعت پر ایک خاص اثر معلوم ہو مجکو معلوم ہوا کہ لام اکثر سست رہتا ہی اُس زمانے مین وہ کچھ بیمار تھا مگر مجکو اُسکی بیماری کا حال معلوم نہین تھا جب وہ سوتا ہوتا تھا تو مین اُس سے کہتا تھا کہ جب تم جاگو گے اُسوقت خوش رہنا چنانچہ ایسا ہی ہوتا تھا جب مین یہ حکم دینا بھول جاتا تھا تو وہ اوداس ہی رہتا تھا مین نے ہمیشہ یہ بات دیکھی ہی کہ جب خواب مقناطیسی سے معمول جاگتا ہی تو اُسکی طبیعت چالاق ہوتی ہی۔

مین نے اس قسم کے تجربات خود بہت نہین کیے ہین اسواسطے کہ مجھے یقین تھا کہ عمل مقناطیسی کا یہ اثر ہوتا ہی کہ حالت عمل مین معمول پر ایسی تاثیر ہو جاتی ہی کہ بیداری کی حالت مین اُسپر اثر رہتا ہی اور اُسکے حواس اور افعال اُس تاثیر کے مطابق ہوتے ہین فی الحقیقت یہ اثر روزمرہ ہوتا ہی مین زیادہ تشریح اس امر کی نہین کرونگا کیونکہ عرصہ کم ہی اور مجھے اور آثار کا بھی حال لکھنا ہی۔

## عمل مقناطیسی کے آثار قیافہ کا بیان

مین حصۂ اول مین لکھ چکا ہون کہ ان آثار کے ظہور مین بہت اختلاف ہی اکثر ایسا ہوتا ہی کہ معمول کے سر کے چھونے سے کچھ آثار بھی ظاہر نہین ہوتے ہین

اور بعض معمول ایسے ہین کہ عامل اُنکے سر کے بلکہ جسم کے اور کسی مقام کو چھوئے تو جیسی عامل کی مرضی ہوگی ویسا ہی اثر ظاہر ہوجاتا ہی لیکن اُسکے ظہور کا سبب یہ معلوم ہوتا ہی کہ اگر عامل کی مرضی ناگفتہ ہوتی ہی تو عامل کے ساتھ معمول کو شرکت خیال ہوتی ہی اور جب عامل اپنی خواہش بیان کردے تو تلقین کا اثر ہوجاتا ہی جب اِن بواعث سے آثار کا ظہور ہو تو قواعد علم قیافہ کا ثبوت اُسے حاصل نہین ہوتا ہی لیکن ایک صورت ایسی بھی ضرور ہی کہ اُنمین آثار کا ظہور فقط اس سبب سے ہوتا ہی کہ سر کے کسی مقام کے چھونے سے دماغ کے کسی خاص مقام کا فعل ظاہر ہوتا ہی —

مثال بست وششم — مین نے ایک شخص کو عمل مقناطیسی کے ذریعہ سے پانچ منٹ کے عرصہ مین سولا دیا جب وہ سوگیا تو جو مقام اُسکے سر کا چھوا جاتا تھا ایک خاص اثر مطابق مسائل علم قیافہ کے نمایان ہوتا تھا اس شخص کو علم قیافہ مین کچھ بھی دخل نہین تھا اور اُسکو کچھ بھی واقفیت نہین تھی کہ سر کے کونسے مقام کو چھونے سے کون سا اثر پیدا ہوگا لیکن اگر اُسکو کچھ تھوڑی سی واقفیت ہوتی بھی تو اِن آثار کا ظہور ایسی سرعت سے ہوتا تھا کہ وہ دانستہ اُنکو نمایان نہین کرسکتا تھا فیاضی اور نقل اور لڑائی اور پوشیدگی اور طمع اور خودبینی اور اشتیاق تعریف اور پارسائی اور اختلاط اور محبت اولاد اور راگ کے مقام جب بہت جلد جلد چھوئے گئے تو برابر آثار مطابق ظاہر ہوگئے اور یہ آثار ایسے نمایان ہوتے تھے کہ جنکی مجھکو توقع نہین تھی اور بعض ایسے تھے کہ مین جانتا بھی نہین تھا کہ کیسا اثر نمایان ہوگا جب فیاضی کا مقام چھوا تو اُسنے فوراً مجھکو قابل رحم سمجھ کر اپنی جیب مین سے سب روپیہ نکال کر دینا شروع کیا اور تب بھی جو مین اُسکے جسم سے چھوا رہا تو اُسنے اپنے بدن پر سے کپڑا اُتار کر مجھے دے دینے کا ارادہ کیا فیاضی کا ظہور ہمیشہ ویسا ہی ہی

کہ جسکو محتاج سمجھین اُسکو دینا چاہیے - جب احتیاط کا مقام چھوا تو اُسکے چہرے سے آثار خوف نہایت صفائی کے ساتھ عیان ہوے وہ کہنے لگا کہ ایک غار عمیق میرے سامنے ہی اور مجھے اندیشہ ہی کہ مین اُسمین گرجاؤنگا جب آگ کے مقام کو چھوا تو وہ فوراً گانے لگا - جب نقل کے مقام کو چھوا تو وہ فقط ہر آواز کی ہی جو وہ سنتا تھا نقل نہین کرنے لگا بلکہ ہر چند اُسکی آنکھین بند تھین جو کوئی آدمی چہرے سے یا آنکھ سے یا ہاتھون سے حرکت کرتا تھا اُسکی ویسی ہی نقل کرتا تھا بہت تشریح کرنی کچھ ضرور نہین ہی یہ بات کہنی کافی ہی کہ جو جو مقام اُسکے سر کا چھوا جاتا تھا اُسکے مطابق فوراً آثار نمایان ہوتے تھے زیادہ امتحان کرنے کے واسطے مین نے دو مقامات ایک ہی وقت مین چھوے تو اُسکا اثر یہ ہوا کہ دو آثار متفق نمایان ہوے مثلاً جب مین نے فیاضی اور طمع کے مقامات دونون ایک دفعہ چھوے تو اُسنے اپنی جیب مین روپیہ نکالنے کو ہاتھ ڈالے لیکن بجاے اسکے کہ مجھے روپیہ دیے مجھے نصیحت کرنے لگا کہ مانگنا نہایت عیب ہی اور روپیہ دینا سب سے بڑے طور کی خیرات ہی جب پارسائی کے مقام کو تنہا چھوا تو اُسنے بہت صدق کے ساتھ نماز خوانی شروع کی لیکن جب مین نے پارسائی اور خود بینی کے مقامات کو ایک ہی وقت مین چھوا تو اُسنے کھڑا ہو کر کہنا شروع کیا کہ یا خداے تعالی مین تیری مہربانی کا بہت شاکر ہون کہ تو نے مجھے اور آدمیون سے اتنا اعلی پیدا کیا ہی اور علم فقہ اور دن سے زیادہ مجھے بخشا ہی ان دونون متفق آثار کا ظہور اتفاقیہ ہو گیا یعنی پہلے پارسائی کے مقام کو چھوا تھا تو اُسوقت علامات پارسائی کے بخوبی نمایان تھے لیکن ہنوز اُس مقام کا فعل موقوف نہین ہوا تھا کہ خود بینی کا مقام چھوا گیا تو وہ اثر پیدا ہوا جو اوپر بیان کیا گیا یہ بات بھی ہمیشہ ہوئی کہ اگر میرا ارادہ کسی اور مقام کے چھونے کا تھا

اور غلطی سے اور مقام چھوا گیا یا ہاتھ پھسل کر اور مقام پر لگ گیا تو وہ اثر
نہین ہوتا تھا جسکے پیدا کرنے کا میرا ارادہ ہوتا تھا بلکہ اُس مقام کے مطابق
اثر ہوتا تھا جو حقیقت مین چھوا جاتا تھا اشتہا کے مقام مین مجھے تھوڑی
سی جگہ مین تین جدا جدا مقام معلوم ہوے ایک مقام مین اشتہاء طعام کا
ظہور ہوتا تھا دوسرے مین پانی کے پینے کی اشتہا اور تیسرے مقام مین
سونگھنے کی خواہش معلوم ہوتی تھی یہ تینون مقام اتنی سی جگہ مین تھے جتنی جگہ مین
ایک اٹھنی آجاوے اور اکثر آدمیون کو جو علم قیافہ مین دستگاہ رکھتے تھے
تب تک اُن مقامات کی تفریق معلوم بھی نہین تھی پس معلوم ہوا کہ معمول کو
تو واقفیت اُن مقامات کی ذرا بھی نہین تھی تو یہ جتنے آثار ہوتے تھے فقط
اُن مقامات کے چھونے سے نمایان ہوتے تھے اور ایک بات اور بھی تھی
کہ خواہ مین معمول کو کچھ ہی کہون میرے کہنے کا کچھ اثر نہین ہوتا تھا فقط یہ بات
ہوتی تھی کہ جس مقام کو مین چھوتا تھا اُسکے مطابق اثر ہوتا تھا اس سے
صاف ثابت ہی کہ شرکت خیال یا تلقین کا اثر معمول پر نہین ہوتا تھا بلکہ فقط
خاص مقامات کے چھونے کے سبب سے اثر مطابق پیدا ہوتا تھا۔ سوا اسے
اس شخص کے مین نے تین آدمیون پر اور بھی ایسے تجربے کیے کہ وہ تینون علم
قیافہ سے بالکل ناواقف تھے اور ایک اُنمین سے ایک لڑکی دس بارہ برس
کی تھی اور ادنی فرقے مین سے تھی بلکہ نہایت بیوقوف تھی جب اُن معمولون پر
عمل کیا گیا تو بعض آثار نمایان ہوتے تھے اور بعض نہین ہوتے تھے ان سب تجربات مین
مجکو خوب یقین ہو گیا کہ شرکت خیال یا تلقین کا کچھ بھی دخل نہین تھا اب مین ایک اور مثال
بیان کرتا ہون جسکا تجربہ مجکو حال ہین ہوا ہی —

مثال بست و ہفتم۔ ایک شخص پر چار برس ہوے عمل کیا گیا تھا تسکین جا بجا سے

کبھی پھر اُسپر عمل نہین کیا گیا تھا مین نے اُسے ایک منٹ کے عرصہ مین سولا دیا
اِس شخص پر سب آثار ایسے جلد جلد نمایان ہوتے تھے کہ اِدھر کسی مقام کو چھوا نہین
اُدھر اثر نمایان ہوا نہین چنانچہ جب فیاضی کا اثر ہو رہا تھا اور مین نے طمع کا
مقام چھو لیا تو اُسنے فوراً میرا گریبان پکڑ لیا اور کہا کہ جو کچھ مین نے دیا ہی
واپس دے دو اگر لڑائی کا مقام چھوا تو ہنوز اُس مقام سے ہاتھ اُٹھایا بھی
نہین تھا کہ اُسنے ایک مُکا مجھے مارا جب فیاضی اور طمع کے مقامات کو دونون
ایک دفعہ چھوا تو اُسنے اپنی جیب مین سے روپیہ نکالا لیکن جب مین نے روپیہ
لینا چاہا تو اُسنے اپنا ہاتھ کھینچ لیا اور کہا کہ تمسے نہ یا وہ مجھے خود ضرورت ہی
غرضکہ اگر کوئی خاص اثر ہو تا رہا ہو تو اگر اتفاقاً میرا ہاتھ کسی اور مقام پر لگ جاتا تھا
یا فقط میرا کپڑا ہی اوپر کر کسی اور مقام پر لگ جاتا تھا تو اثر سابق موقوف ہو کر
دوسرا اثر فوراً نمایان ہوتا تھا جب یارسائی کا اثر ہو رہا تھا اُسوقت اگر دو مینگی کا
مقام چھوا گیا تو وہ فوراً اُٹھ کھڑا ہو جاتا تھا اگر لڑائی کا مقام چھوا گیا جو کوئی اُسکے
قریب ہوا اُسکو مُکا مارنے بیٹھتا تھا غرضکہ میرے چھونے سے اُسپر ایسا ہی اثر ہو جاتا تھا
کہ جیسے کسی ستار کے پردون کو علیحدہ علیحدہ چھونے سے اور تار پر زخمہ لگانے سے
فوراً مختلف آواز پیدا ہوتی ہو میری تلقین کا کچھ بھی اثر اُسپر نہین تھا اور معمول
اُسوقت خواب مقناطیسی مین غافل سوتا تھا اِن آثار کے پیدا ہونے کی اور کوئی
وجہ سوا ے اسکے معلوم نہین ہوتی کہ خاص مقامات سر کے چھونے سے خاص
آثار پیدا ہو جاتے ہین لیکن بعض بعض آثار عجیب پیدا ہوتے تھے مثلاً جب مین
ہنسی کا مقام چھوتا تھا تو سر کے اُس مقام کے چھونے سے وہ ہنسنے لگتا تھا اور
علاوہ اسکے جب مین اُسکے لبون کے سرون کو چھوتا تھا تب بھی وہ شدت سے
ہنستا تھا اگر اُسوقت مین اُسکے وسط زنخدان کو چھو لیتا تھا تو ہنسی فوراً موقوف

ہوجاتی تھی اور اُسکے چہرے سے بدرجۂ غایت سنجیدگی نمایان ہوتی تھی
ایک صاحب نے مجھے کہا کہ اگر تم اسکے ٹانگ کے ایک خاص مقام کو چھو لو تو
یہ شخص ناچنے لگیگا مگر اتفاق سے مین اُس مقام کو نہ چھو سکا جو چھونا چاہیے تھا
اور مقام چھو اگیا نتیجہ یہ ہوا کہ اُسنے بہت خفا ہوکر ایک لات لگائی لیکن میری
خوش نصیبی سے وہ مجھے نہ لگی ایک میز کو لگی جب مین نے آدھے پل تک اُسکی پستان
چپ پر اپنی اُنگلی رکھی تو وہ بیٹھ گیا اور ایسی نوبت اُسکی ہوگئی کہ گویا اُسکو غش آگیا تھا
لیکن اس بات کو دیکھکر مین نے اُسکے سر کی خود بینی اور مضبوطی کے مقام کو جب چھوا
تو اُٹھ بیٹھا اور مقابل ہوگیا مجکو خوب یقین ہی کہ اگر اُسکے دل پر مین چند پل تک
ہاتھ رکھتا تو اُسکو غش آجاتا بلکہ مین یقیناً کہہ سکتا ہون کہ اگر کچھ زیادہ عرصہ تک اُسکے دماغ
ہاتھ رکھا جاتا تو وہ مرجاتا یہ آثار جو بعض بعض مقامات جسم کے چھونے سے پیدا ہوتے ہین
بیشک اسواسطے پیدا ہوتے ہین کہ جسم اور دماغ مین بذریعۂ رگون کے ربط ہی—

مثال بست و ششم۔ ایک لڑکے کی زبان مین لکنت تھی مین نے اُسکو دو منٹ مین
سلا دیا اور جب اُسکے سر کے مختلف مقامات کو چھوا تو موافق مسائل علم قیافہ مختلف آثار
پیدا ہوئے اُسکی لکنت اُسوقت کم ہوگئی اُس لڑکے مین ایک خاص بات یہ معلوم ہوئی کہ جب
مین نے اُسکی کمر کے تیسرے اور چوتھے فقرے کو چھوا تو وہ بالکل بیہوش ہوگیا اور
ایسا نشہ اُسکو معلوم ہوا کہ کھڑا نہ رہ سکا—

یہ مثالین جتنی مین نے لکھی ہین میرے نزدیک کافی ہین اُنسے معلوم ہوتا ہی
کہ کچھ کیفیت ایسی ضرور ہی جو عامل کے جسم مین سے نکلکر معمول کے جسم پر تاثیر کرتی ہی بعض
معمول ایسے ہوتے ہین کہ اُنکے بدن کو چھونے کی ضرورت نہین ہوتی ہی فقط دور سے
اُنگلی کے اشارہ کرنے سے سب آثار پیدا ہوجاتے ہین لیکن اگر بدن کے چھونے کی ضرورت بھی
ہو تب بھی یہ بات ثابت ہی کہ کچھ نہ کچھ ایسی کیفیت عامل کے جسم مین سے نکلکر ایسی تاثیر

کرتی ہی کہ ایسے ایسے آثار جیسے بیان کیے گئے تھوڑے عرصے مین نمایان ہوجاتے ہین چنانچہ اوپر جو بیان کیا گیا کہ ایک معمول کے دل پر ہاتھ رکھنے سے غش کی نوبت آسکو پہونچ گئی یہ کیا اس بات کا ثبوت نہین ہی کہ اگر کوئی یہ کہے کہ بعض معمولون پر کیون اس قسم کا اثر ہوتا ہی اور بعض معمولون پر کیون نہین ہوتا تو مین یہ جواب دیتا ہون کہ مین کوئی بات بناتا نہین ہون جیسا مجکو تجربہ ہوا ہی ویسا بیان کردیا ہی لیکن وجہ اثر کے نہونے کی یہ معلوم ہوتی ہی کہ یہ آثار ایک خاص حالت مقناطیسی مین پیدا ہوتے ہین اور جنپر یہ آثار نمایان نہین ہوتے اُنکو وہ خاص حالت مقناطیسی اُسوقت حاصل نہین ہوتی ہی یہ وجہ یہ بات معلوم ہوتی ہی کہ یہ حالت ایسی گہری نہین ہوتی جیسی شرکت خیال اور غائب بینی کے پیدا ہونے کے واسطے ضرور ہی لیکن ابھی تک ہمکو یہ اختیار حاصل نہین ہی کہ یہ خاص حالت جب ہم چاہین پیدا کرلین بعض معمولون پر تو ایسی حالت آسانی سے واقع ہو جاتی ہی کہ جسمین غائب بینی اور شرکت خیال نمایان ہووے اور بعض پر فقط ایسی ہی حالت نمایان ہوتی ہی کہ اُنمین سر کے مقامات یا جسم کے اور مقامات کے چھونے سے ایسے آثار پیدا ہوتے ہین جو علم قیافہ کے مسائل سے متعلق ہین —

---

### اب مین غائب بینی حال جو بذریعۂ
### شرکت خیال حالت خواب مقناطیسی مین
### واقع ہوتی ہی بیان کرتا ہون

غائب بینی کا اثر کئی طور پر نمایان ہوتا ہی ایک یہ کہ معمول عامل کا خیال دریافت کرلیتا ہی دوسرے یہ کہ جو لوگ معمول کے ساتھ ہم رابطہ ہون اُنکی صحت اور غیر صحت کا حال بتادیتا ہی اور تیسرے غائب بینی جو بذریعۂ شرکت خیال واقع ہوتی ہی جن معمولون کو

مین نے عمل کیا ہی اُنکو یہ قوت ابھی تک حاصل نہین ہوتی ہی لیکن مین نے
اِس اثر کو اور عاملون کو پیدا کرتے دیکھا ہی یہ اثر یا تو اکیلا نمایان ہوتا ہی یا غائب بینی
بلا وساطت کے ساتھ متفق ہو کر نمایان ہوتا ہی الف کو جسکا ذکر مین نے
فصل اول مین کیا ہی یہ دونون قوتین بخوبی حاصل ہین اور خصوصاً اُسکو شرکت
خیال کے ذریعہ سے غائب بینی کی قوت بخوبی حاصل ہی جو لوگ اُسکے ساتھ
ہم ربط ہوتے ہین اُنکی طبیعت کا حال بیان کر دیتا ہی خواہ وہ آدمی موجود ہون خواہ
اُنکی کوئی چیز مثل دستخط یا بالون کے اُسکے ہاتھ مین رکھی جاوے مین نے کئی بار
اُسپر تحریر ہوتے دیکھا ہی چند تمثیلین اسجگہ لکھتا ہون —
مثال بست و نہم - ہنوز مین نے عامل کو دیکھا بھی نہین تھا کہ مین نے ایک
عورت کی تحریر اُسکے پاس بھیجی اور فقط یہ کہہ بھیجا کہ جو کچھ الف کہے مجھے اُس سے
اطلاع دیجیے گا مین نے یہ بھی نہین لکھا تھا کہ یہ تحریر کسی عورت کی ہی اور بلکہ وہ
تحریر ایسی زبردست تھی کہ عامل کو بھی یہ خیال ہوا تھا کہ کسی مرد کی ہی جسوقت
الف سو گیا اور وہ تحریر اُسکے ہاتھ مین آئی تو اُسنے تھوڑی دیر بعد کہا کہ مجھے
ایک عورت نظر آتی ہی اُسکا قد ذرا پست ہی اور رنگ ذرا سانولا ہی اور چہرہ زرد ہی
اور وہ عورت بیمار نظر آتی ہی بعد اُسکے الف نے اُس عورت کا مکان اور وہ
کمرہ جسمین وہ بیٹھی تھی بتانا شروع کیا اور جو کچھ سامان اُس مکان مین تھا صحیح صحیح
بتایا اُسنے کہا کہ عورت مذکورہ ایک دیوار کے پاس میز کے پاس بیٹھی ہی اور
ایک خط لکھ رہی ہی اور اُس میز پر بہت سی شیشے کی چیزین بہت خوبصورت رکھی ہین
کہ ایسی مین نے کبھی نہین دیکھی ہین بعد اُسکے اُسنے اُس عورت کی بیماری کا حال
مفصل بیان کیا اور بعض باتین ایسی بتائین کہ وہ فقط اُس عورت کو ہی معلوم تھین
جو کچھ علاج اُس عورت کا اُسوقت تک ہوا تھا سب اُسنے بتایا اور کہا کہ یہ عورت

سمندر کے پار بھی گئی تھی اور کسی جگہ جاکر رفع بیماری کے واسطے صبح کو روزانہ پانی پیا کرتی تھی یہ بھی کہا کہ جو پانی وہ پیا کرتی تھی اُسکا مزا کچھ عجیب تھا لیکن اُسنے اُس عورت کو فائدہ کیا تھا حقیقت مین یہ عورت ملک جرمنی مین گئی تھی اور وہان کے پانی نے اُسے فائدہ کیا تھا اور پانی بھی وہ ہمیشہ صبح کے وقت پیا کرتی تھی اور زیادہ تشریح کرنے کی ضرورت نہین ہے یہ بات کہنی کافی ہے کہ اُسوقت تک عامل کو اُس عورت سے واقفیت نہین تھی اور جو جو باتین الف نے بیان کین اُسکی اطلاع عامل کو پہلے کچھ بھی نہین تھی بلکہ عامل یہ بھی نہین جانتا تھا کہ وہ تحریر کسی عورت کی تھی یہانتک کہ جب الف نے عورت کا حال بیان کرنا شروع کیا تو عامل کو یقین ہوا کہ معمول غلطی کرتا ہے تاوقتیکہ الف نے اصرار کیا کہ ضرور یہ تحریر عورت کی ہے مین نے اُس عامل کی طرف سے اپنی درخواست کا جواب بشرح تفصیل مندرجۂ صدر بہ واپسی ڈاک پایا اور جب یہ جواب مجھے ملا تو مجھے یقین ہوا کہ الف نے ضرور اُس عورت کو غائب بینی کے سبب سے دیکھا تھا چند ماہ بعد مین اُس عورت کو لیکر الف کے دیکھنے کو گیا الف نے کبھی اُسکا نام نہین سُنا تھا اور جب مین اور وہ عورت گئے تو دونون بالکل بیگانہ تھے جب الف سو گیا تو عامل نے اُس سے کہا کہ اس عورت کا ہاتھ اپنے ہاتھ مین پکڑ لو جب اُسنے ہاتھ پکڑ لیا تو الف نے کہا کہ تم وہی عورت ہو جسکو مین دیکھنے گیا تھا عامل نے کہا کون سی عورت الف نے کہا کہ کیا تمھین یاد نہین تم ہی عورت جو ایک میز کے پاس بیٹھی تھی اور اُس میز پر خوبصورت شیشے کی چیزین رکھی ہوئی تھین اب الف نے کہا کہ یہ عورت پھر سمندر کے پار صبح کو پانی پینے کے واسطے گئی تھی اور اب اُسکی بیماری مین صحت ہے لیکن بیچ کے دنون مین بیماری زیادہ ہو گئی تھی اور ڈاکٹر صاحب نے بارہا کوئی ایسی چیز اُسکے حلق مین ڈالی تھی جس سے اُسکو بہت تکلیف ہوتی تھی حقیقت یہ تھی کہ ڈاکٹر صاحب نے کاسٹک٭ اُسکے گلے مین ڈالا تھا اب جو جو علامات مرض کے باقی تھے اُن

٭ کاسٹک ایک انگریزی دوا ہوتی ہے جو چاندی کو تیزاب مین گلانے سے بنتی ہے یہ وہ جس مقام پر لگتی ہے جلا دیتی ہے

سب کو الف نے مفصل بیان کیا اور جو باتین پہلی دفعہ بتائی تھین وہ بتائی شروع کین
عامل انمین سے بہت باتین بھول گیا تھا لیکن اسوقت جو اُسنے بطور یادداشت لکھ لیا تھا
جب اُس یادداشت کو دیکھا تو معلوم ہوا کہ الف کا بیان صحیح ہی جب کبھی الف پہلی بات
کوئی بھول جاتا تھا تو وہ کہتا تھا کہ مجھے بین اپنی کتاب مین دیکھ لون اور اُسنے اپنے داہنے
ہاتھ کو کہنی سے نیچے کتاب بنا رکھا تھا اسوقت وہ سوتا ہوتا تھا اپنے ہاتھ پر کچھ خیالی نشان
بطور یادداشت کر لیا کرتا تھا اُس کتاب کی مدد سے اُسنے شہر اگونبرا کا حال جو اُسنے
کبھی پہلے عمل کے وقت دیکھا تھا بیان کیا گلی اور کوچہ اور باغ اور مکانات سب بیان کیے
جب وہ اس سیر مین مصروف تھا تو اُسے پہلے ایک بات یاد آگئی جو اُسنے پہلے اپنے
عامل سے نہین کہی تھی اور بقول اُسکے اسواسطے نہین کہی تھی کہ اُسکو کچھ خوف ہو گیا تھا
عامل نے حیران ہو کر پوچھا کہ وہ کیا بات تھی اُسنے کہا کہ جب مین فلانے مکان کی طرف (حالت
عمل مین) جاتا تھا تو کسی سبب سے مین ایک اور مکان مین چلا گیا تھا اُس مکان مین
مین نے ایک عورت دیکھی تھی کہ وہ ایک نئی وضع کی پوشاک پہنے ہوے تھی اور پوشاک بھی
مکلف تھی جب مین نے اُس عورت کو دیکھا تو میرے جی مین ایسا خیال آیا کہ اُس عورت کو
لوگون کے سر کاٹنے کا شوق ہی اور مجھے یہ خیال ہو گیا کہ ایسا نہو کہین میرا بھی سر کاٹ ڈالے
اسواسطے مین بہت جلد اُس مکان سے نکلکر جہان جاتا تھا وہان چلا گیا مین اس شاہدے کا
ذکر اسواسطے کرتا ہون کہ میری سمجھ مین یہ مشاہدہ کچھ خواب نہین تھا بلکہ غالباً الف کو
بسبب شرکت خیال کے کوئی واقعۂ گذشتہ بمنزلۂ واقعۂ حال نظر آیا تھا مجکو اس بات کے
دریافت کرنے کا شوق ہوا تو مین نے عامل سے اجازت لی کہ آپ فرمائین تو الف سے
مین کچھ سوالات کرون اور الف نے کہا کہ اگر عامل مجھے اُس مکان مین پہونچا دے
تو جو آپ دریافت کرینگے مین بتاؤنگا چنانچہ عامل نے کسی ترکیب سے الف کو حالت
سیاحی مین داخل کر دیا الف اسطور سے دل ہی دل مین بہت فاصلے تک چلا جاتا ہی

لیکن اتنی بات ضرور ہوتی ہو کہ اگر اُسکی اُنگلیون کے سرون سے مُنھ لگا کر
کچھ بات کہی جاوے تو وہ سُنتا ہو ورنہ کوئی آواز نہین سُنتا ہو جب وہ
اُس مکان مین پہونچ گیا تو اُسنے بیان کیا کہ مین ایک کمرے مین ہون کہ
اُسکی دیوارین پتھر کی ہین اور اُس کمرے کی دیوارون پر کچھ پردے لٹکتے ہین
اور اُن پردون پر حیوانات کی تصویرین کھنچی ہوئی ہین وہ عورت ایک پلنگ پر
ایک نئی وضع کی مگر تکلف پوشاک پہنے ہوے بیٹھی ہو اُسکا گریبان اُسکے گلے پر
کھڑا ہوا ہو اور ایک ٹوپی ایسی پہنے ہوے ہو کہ پیشانی کی وسط تک ایک نوک اُسکی
جھکی ہوئی ہو اور کچھ مرغ کی تکی دونون بناگوش پر پڑی ہوئی ہو یہ عورت اسیر ہو
اور ایک ننھے بچے کو لیے ہوے رو رہی ہو اُسکے اور اُسکے شوہر مین اتفاق نہین ہو
اُنکے مذہب کے عقائد مین فرق ہو میری سمجھ مین یہ بات ہو کہ یہ عورت یہان
قید ہو جب الف سے اور حال دریافت کیا گیا تو اُسنے کہا کہ مین دیکھتا ہون
کہ اُس بچے کو ایک ٹوکرے مین رکھکر ایک دریچے سے لٹکاتے ہین اور
وہی عورت یا شاید کوئی اور عورت اُسی ٹوکرے مین لٹکتی ہو جب وہ نیچے
پہونچ گئی تو وہان سے ایک گاڑی مین سوار ہو کر چلی گئی اب مین دیکھتا ہون
کہ وہ عورت ایک اور مکان مین قید رکھی گئی ہو اُس مکان کے گرد بہت
درخت ہین لیکن مین اُن درختون سے آگے کچھ نہین دیکھ سکتا ہون ایک
مرتبہ اور اُس عورت کو الف نے ایک گھوڑے پر سوار دیکھا اور
دیکھا کہ ایک دریا کو اُسنے عبور کیا اور بعد اُسکے اپنے تئین کچھ لوگون کو
جو دریا کے پار تھے حوالہ کر دیا جب اُس سے مین نے دریافت کیا
کہ میری نے اپنے تئین کسواسطے حوالے کر دیا تو الف نے کہا کہ تم
نہین سمجھتے کہ اُسنے اُن لوگون کو اپنا جانبدار سمجھا تھا لیکن

حقیقت مین وہ اُسکے دشمن تھے مجکو کچھ کچھ خیال ہوا کہ الف نے میری*
ملکہ اسکاٹلنڈ کو شاید دیکھا ہی مین نے اُس سے اور بھی باتین دریافت
کرنی چاہین الف نے کہا کہ جن لوگون کو اس عورت نے اپنے تئین
حوالہ کردیا تھا انھون نے اُسکو قید کرلیا جب مین نے الف سے پوچھا
کہ یہ عورت مری کسطرح تھی تو اُس نے کہا کہ اب مین تھک گیا اسوقت
نہین بتا سکتا ہون لیکن کل صبح کو بتاؤنگا دوسرے دن جب ویسی ہی
حالت الف پر واقع ہوئی اور مین نے دریافت کیا تو اُسنے اپنی گردن پر
ہاتھ پھیر کر کہا کہ اسطرح مری ہی اور ذرا منسکرا کر کہا کہ وہ جو اور لوگون کے
سر کٹانا چاہتی تھی تو لوگون نے اُسکا ہی سر کاٹ دیا تاکہ دیکھین کہ
اُسکو سر کاٹنا کیسا معلوم ہوتا ہی جب اُسنے پہلے اُس عورت کو دیکھا تھا
تو الف نے ہمسے کہدیا تھا کہ وہ ڈھکی ہوئی یعنی مری ہوئی ہی حصۂ اول مین
مین لکھ چکا ہون کہ مردہ آدمیون کو الف ڈھکا ہوا بتایا کرتا ہی الف نے
کہا کہ اب وہ بڑا کمرا ایسا نہین ہی جیسا مین نے اُسسے بیان کیا ہی بلکہ دیوارین
بیچ مین بن گئی ہین اور اب ایک کے کئی کمرے ہوگئے ہین اب اُس کمرے کی صورت
بالکل بدل گئی ہی مین اُسکا حال اُسوقت کا بیان کرتا ہون جیسا وہ پہلے تھا۔
اب آپ غور کیجیے کہ اگر یہ مشاہدۂ خواب ہی ہو تب بھی عجیب
مشاہدہ ہی الف کے انداز اور جواب سوالات سے بخوبی عیان تھا
کہ جو کچھ وہ بیان کرتا تھا آنکھ سے دیکھکر بیان کرتا تھا
اور جیسا مین سنکر متعجب ہوتا تھا ویسا ہی وہ خود دیکھکر

* میری نام اسکاٹلنڈ کی ایک ملکہ تھی کہ وہ بحکم ملکۂ انگلستان کے قتل کی گئی تھی

حیران ہوتا تھا میرے خیال مین یہ بات ہی کہ کسی طرح اُسکو واقعات گذشتہ سے شرکت ہوگئی اور وہ مردہ لوگ جو اُسنے دیکھے اور کئی آدمیون کا حال اُسنے مخلوط کر دیا میرے ذہن مین یہ بات ہی کہ تھوڑا سا حال جو اُسنے بیان کیا وہ میری سے متعلق تھا اور کچھ حال اور لوگون کا تھا واقعات صحیحہ کا حال اُسکو معلوم نہین ہوتا تھا بلکہ کبھی کوئی حال کسی وقت کا اور کوئی کسی وقت کا بیان کرتا تھا لیکن اتنی بات ضرور تھی کہ واقعات گذشتہ سے اُسے شرکت تھی اب یہ سوال جواب طلب ہی کہ یہ شرکت اُسکو کیونکر حاصل ہوگئی میرے قیاس مین یہ بات آتی ہی کہ اُسکا عامل ایک مرتبہ اڈن برا کی طرف آیا تھا اور اڈن برا مین جو قلعہ ہی اُسنے اُسکو دیکھا تھا اور وہان کچھ روایات کچھ غلط کچھ صحیحہ میری کی نسبت سنی تھین تو عامل کے خیال کے ساتھ شرکت کے سبب سے جب الف حالت عمل مین میرے مکان کی طرف جاتا تھا وہ اُس مکان مین چلا گیا جہان جیمس ششم[*] پیدا ہوا تھا اور وہان پہونچکر اُسکو کچھ نشانات واقعات گذشتہ کے مل گئے تھے یہ بات کہنی مناسب معلوم ہوتی ہی کہ جس زمانہ مین الف پر عمل ہوتا تھا اُس زمانے مین اُسکو لکھنا پڑھنا نہین آتا تھا اور جب اُسپر عمل کی حالت نہین ہوتی تھی تو اُسکو علم تواریخ مین کچھ دخل نہین تھا اور فرض کیجیے کہ اُسکو علم تواریخ سے واقفیت بھی تھی تو بہت تفصیلین اُسنے ایسی بیان کین جو اکثر تواریخ مین لکھی نہین ہوتی ہین مثلاً جب اُسنے اُس عورت کو ایسے مکان مین قید دیکھا جسکے گرد بہت سے درخت تھے تو اگرچہ مین نے بارہا اُس سے دریافت کیا لیکن اُسنے اُس مکان کے قریب کہین پانی نہین دیکھا اب غور کرنا چاہیے کہ تواریخ مین جس قلعہ مین قید ہونے کا اور جہان سے اُسکے بھاگنے کا ذکر ہی

[*] جیمس ششم سکاٹلنڈ کا بادشاہ تھا۔

اُسکے پاس ایک بڑے تالاب بلکہ جھیل کا بیان لکھا ہو تو اگر الف کوئی حال تواریخ مین سے یاد کرکے کہتا تو وہ ضرور پانی کا ذکر کرتا اِس مین یہی نتیجہ نکال سکتا ہون کہ خواہ الف نے خواب کے طور پر یہ سب حال دیکھا ہو خواہ برا العین باطن دیکھا ہو اسمین شک نہین ہی کہ اسکو خود یہ واقفیت نہین تھی کہ مین میری کا حال بیان کرتا ہون بلکہ اُسکو میری کا خیال بھی نہین تھا پھر حال جو کچھ اُسنے میری کا حال سُنا ہوا تھا وہ نہین بیان کیا بلکہ عامل کے ساتھ شرکت کے سبب سے اُسکو کچھ کچھ پریشان سا حال واقعات گذشتہ کا معلوم ہو گیا تھا مین مکرر کہتا ہون کہ جو مجکو تجربہ ہوا اُس سے مجھے بخوبی الیقین ہی کہ جو حال الف بیان کرتا تھا سچ بیان کرتا تھا اور بہمہ وجوہ مجھے خوب تسلی ہی کہ الف کو اُسکا ملک سکاٹلنڈ کے ملک یا تواریخ کے حال سے کچھ واقفیت نہین تھی اگر کہین اتفاق سے مجھے میری کی کوئی تحریر یا کوئی بال اُسکا یا کوئی اُسکا زیور ہاتھ آجاوے تو مین بیشک اُسکے ذریعے سے الف سے باتین دریافت کرونگا اور اگر یہ بات حاصل ہو تو الف ضرور صاف صاف حال بیان کر سکیگا

مین نے الف کو ایک اور مرتبہ ایک خط دیا ڈاکٹر ہیڈک صاحب جو عامل تھے اُس خط کو سمجھتے تھے کہ کسی عورت کا لکھا ہوا ہی الف نے اُسکی طرف دیکھا نہین بلکہ اپنے ہاتھ مین لیکر اور اُسکو ٹٹول کر اُسکو اپنے سر پر رکھ لیا اُسوقت اُسنے ایک عورت کو اپنے روبرو دیکھا لیکن کہا کہ یہ خط اُسکا لکھا ہوا نہین ہی بلکہ در حقیقت برخلاف اِسکے اِس عورت کے سامنے آنے کے سبب سے الف کو کاتب کے پہچاننے مین حرج ہوتا تھا الف نے ڈاکٹر ہیڈک صاحب سے کہا کہ اِس عورت کو دور کر دیجیے چنانچہ اُنھون نے خط پر پھوک کر اور اُسپر ہاتھون سے حرکت دیکر اِس عورت کو علیحدہ کر دیا اُسوقت اُسنے پھر اِس خط کو اپنے سر پر رکھ لیا اور کہا کہ یہ خط ایک چھوٹے سے لڑکے نے لکھا ہی

اس لڑکے کا حال اُسنے بیان کرنا شروع کیا کہ اُسکی طبیعت اور وضع بوڑھے آدمیون کی سی ہی اور اُسکو پڑھنے لکھنے کا بہت شوق ہی اُسکی پوشاک کو دیکھکے الف کو بہت تعجب ہوا اور بہت تفصیل سے اُسکی پوشاک کا حال اُسنے بیان کیا اُسکی پوشاک ایسی تھی جو سکاٹلنڈ مین پہاڑ کے آدمی پہنا کرتے تھے وہ لڑکا حقیقت مین میرا بیٹا تھا اور نہ ڈاکٹر ہیڈک صاحب کو اور نہ الف کو یہ بات معلوم تھی کہ میرا کوئی بیٹا ہی اور وہ پہاڑی پوشاک پہنا کرتا ہی بعد اُسکے الف نے کہا کہ وہ عورت جو مین نے دیکھی تھی اُسکو اس لڑکے سے بڑی محبت ہی حقیقت مین وہ عورت اُسکی دایہ تھی اس عورت کے خط مین میرے بیٹے کا خط ملفوف آیا تھا اور اُس خط مین سے نکال کر وہ خط مین نے الف کو دیا تھا ڈاکٹر ہیڈک صاحب نے کہا کہ اسی سبب سے الف نے اُس عورت کو دیکھا تھا جب مین نے الف سے کہا کہ تم اُس لڑکے کی والدہ کو بھی دیکھ سکتے ہو تو اُسنے کہا کہ پہلے مین نے اس عورت کو دیکھا تو مین سمجھا تھا کہ اُس لڑکے کی ماں ہی لیکن تھوڑی ہی دیر بعد مجکو معلوم ہو گیا کہ وہ عورت اُسکی والدہ نہین ہی بعد ازان الف نے کہا کہ مین اُس لڑکے سے دریافت کرکے بتاؤنگا کہ اُسکی ماں کہاں ہی تھوڑے عرصے کے بعد اُسنے کہا کہ اُس لڑکے کی ماں تھوڑا عرصہ ہوا سمندر کے پار گئی تھی لیکن اب مین اُسکو نہین دیکھ سکتا ہون کچھ نشانات اُسکے دیکھتا ہون اگر ڈاکٹر ہیڈک صاحب مجھے بولٹین* مین لیجائین تو مین اُسکو دیکھ سکونگا تھوڑی سی ترکیب سے ڈاکٹر صاحب اُسکو بولٹین مین لے آئے بولٹین مین ہی اُسوقت عمل ہو رہا تھا اور اُس لڑکے کی ماں وہاں موجود تھی جب اُسنے الف کو چھوا تو اُسنے کہا تم اُس لڑکے کی

* بولٹین ایک شہر کا نام ہی جہاں الف پر اُسوقت عمل ہو رہا تھا۔

بان ہو الف نے کہا کہ مین اس عورت کو سمندر کے پار تلاش کر رہا تھا اور وہان کے لوگون سے اُسکا پتا پوچھتا تھا لیکن وہ ایسی زبان بولتی تھی جو میری سمجھ مین نہین آتی تھی لیکن مجھے ایسا خیال ہوا کہ اگر بوسٹین کو مین واپس جاؤنگا تو اُسکو ڈھونڈھ لونگا مین نے اس حال کو مفصل اسواسطے لکھا ہی کہ اس سے ثابت ہوتا ہی کہ جو کچھ الف کہتا تھا سچ کہتا تھا اور اُسپر ایسی حالت مقناطیسی پیدا ہو سکتی تھی کہ اُسکو شرکت خیال کے ذریعہ سے طاقت عجیب غائب بینی کی حاصل ہو جاتی تھی اور اگر کوئی شی ایسی ہوتی تھی جس سے ربط پیدا ہوتا تھا تو فاصلے کی چیزون کا حال وہ ایسی تفصیل اور صحت سے بیان کر سکتا تھا جیسا اشیاے موجودہ موقع وقت کا حال بیان کیا جاوے مین نے یہ بات بھی دیکھی کہ ڈاکٹر ہیڈک صاحب بہت عقل اور احتیاط سے عمل کرتے تھے —

جب مین اٹلن برا کو واپس آیا تو مین نے بارہا ڈاکٹر ہیڈک صاحب کے پاس تحریرین اور بال اور اور چیزین بھیجکر الف کا امتحان کیا اور الف ہمیشہ صحت سے سب حال بیان کرتا تھا اور دو مرتبے ایسا ہوا کہ مین نے اُن لوگون کی تحریر اور بال بھیجے جنسے مجھے واقفیت نہین تھی پس جو حال اُنکا الف نے سُنایا ہی اُسکو مین اب تک تصدیق نہین کر سکا ہون مگر ممکن ہی کہ جب تک یہ کتاب ختم ہو تب تک شاید مین تصدیق کر سکون اور اگر تصدیق کر سکونگا تو بطور حاشیہ اسکا حال کہین لکھدونگا اُسکا بیان ان لوگون کی نسبت ایسے وقت مین لکھنا کہ جب مجھے تصدیق اُسکی نہین ہوئی ہی لاحاصل ہی لیکن جو کچھ محکہ الف کی قدرت غائب بینی کا تجربہ ہوا ہی اُس سے مجھے یقین ہی کہ جو کچھ حال اُسنے ان لوگون کی نسبت بیان کیا ہی بیشک سچ ہوگا اب مین

ایک اور مثال لکھتا ہون جسمین الف کو غائب بینی بذریعہ شرکت خیال ہی نہین حاصل تھی بلکہ غائب بینی بلا اس ذریعہ کے حاصل تھی —

مثال نمبر ١٥ - ایک شخص نے جو بڑے امیر تھے اپنے باغ مین چلتے چلتے ایک جگہ پتھرون مین ایک پتھر کے تیر کی پھال پائی زمانہ قدیم مین انگلستان اور اسکاٹلنڈ مین ایسے تیرون کا بہت رواج تھا مین نے اس پھال کو ایک موٹے کاغذ کی کئی تہون مین بند کر کے اوسپر لاکھ لگا کر ایک لفافہ مین لاکھ لگا کر بند کر دیا اور اس لفافہ کو ایک اور لفافے مین لاکھ لگا کر بند کر دیا اور ڈاکٹر ہیڈک صاحب کے پاس بھیجدیا اور انسے درخواست کی کہ آپ الف سے اسکا حال دریافت کرین جب اسکے ہاتھ مین لفافہ دیا گیا تو وہ لفافہ دوسرے لفافے مین بند تھا اور لفافے کے اندر کاغذ کی تہ اسطور پر کی ہوئی تھی کہ کوئی آدمیون نے اسکو ٹٹولا تو پتھر کی پھال کی شکل ٹٹولنے سے معلوم نہین ہوتی تھی الف نے پہلے اسے اپنے ہاتھ مین لیا اور بعد اسکے اپنے سر پر رکھکر کہا کہ یہ چیز کاغذ کی کئی تہون مین لپٹی ہوئی ہے اور بعد اسکے اسکی شکل بیان کی یہ پھال فقط ایک انچ طول مین تھی اور ایک سرا اسکا تیز تھا پہلے پہلے الف نے کہا کہ کسی جانور کا دانت ہے اور اسکا رنگ کچھ سفید اور کچھ زردی مائل ہے لیکن اور زیادہ دیکھکر اسنے کہا کہ نہین یہ چیز دانت نہین ہے اسواسطے کہ وہ پتھر کی بنی ہوئی ہے اور لفافے کو اپنے منھ کے پاس لیجا کر گویا خیال مین اسکو دانت سے دبایا اور کہا کہ ضرور یہ پتھر ہے جب لفافہ مجھے واپس ملا تو جیسا مین نے بھیجا تھا ویسا ہی ملا اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اسنے غائب بینی کے ذریعہ سے اسکو دیکھا الف یہ بات نہین بتا سکا کہ یہ چیز کس کام آتی ہے لیکن شرکت کے سبب سے اسنے کہا کہ ایک شخص نے اسے باغ مین

پتھرون کے اندر پایا تھا اور اپنی جیب مین اُسکو رکھا تھا اور وہ شخص امیر ہی
اور جب کئی بار اُس سے متواتر سوال کیے گئے تو جو رتبہ اُس شخص کا تھا
وہ بتایا عامل نے الف سے کہا کہ کچھ اور بھی حال بتاؤ تو اُسنے اُس امیر کو
اُسکے محل مین دیکھا اور تعظیماً عامل سے آہستہ آہستہ بات کرتا تھا اور جیسی
شکل اُس امیر کی تھی سب بتائی جیب مین نے اُس پتھر کی سپال کو ڈاکٹر
ہیڈک صاحب کے پاس بھیجا تھا اُسوقت سے اور اُسوقت تک کہ
جب الف نے اُسکا حال بتایا ذرا بھی اشارہ اُس بات کا نہین کیا تھا
کہ وہ چیز کیا ہی اور اُسکو کسنے پایا تھا۔

مثال ۱۲۱ سی ویکم ۔ سر والٹر ٹریولین صاحب کے پاس ایک عورت کا
خط لندن سے آیا تھا اُسمین ایک طلائی گھڑی کے چورائے جانے کا
ذکر تھا صاحب موصوف نے اُس خط کو ڈاکٹر ہیڈک صاحب کے پاس بھیدیا
اور کہبھیجا کہ آپ امتحان کرین کہ الف کچھ پتا چور کا بتا سکتا ہی کہ نہین
الف نے اُس عورت کو دیکھا جس مکان مین وہ عورت تھی اُس مکان کو
بھی اور جو سامان اُسمین تھا اُسکو بھی دیکھا اور بتایا اور کہا کہ فلانی
میز پر گھڑی کا نقش معلوم ہوتا ہی اُسنے بتایا کہ اُس گھڑی کی تختی سونے
کی تھی اور اُسکے حروف بھی سونے کے تھے اور ایک طلائی زنجیر بھی
اُسکے ساتھ تھی اُسنے کہا کہ یہ گھڑی ایک جوان عورت نے چرائی ہی
لیکن اُس عورت کو چوری کی عادت نہین ہی اور اُسکو اس حرکت کا
اندیشہ ہی لیکن اُسکو اتنا بھروسا ہی کہ جسکی وہ نوکر ہی اُسکو اُس
اوپر چوری کا شبہہ نہ ہوگا اور یہ کہکر الف نے یہ
دستخط بتا سکونگا بعد اُسکے الف اُس چور

اُسپر بہت خفگی کی سر والٹر ٹریولین صاحب نے اُس عورت کو جسکی
گھڑی چوری گئی تھی یہ سب خبر بھیجدی اور لکھ بھیجا کہ اپنے سب نوکرون سے
کچھ لکھوا کر بھیجدو اس خط کے جواب مین اُس عورت نے لکھا کہ الف نے
جس چور کا پتا دیا ہی اُسپر مجھے شبہہ نہین ہی دوسرے نوکر پر شبہہ ہی
لیکن اُس عورت نے اپنے سب نوکرون سے کچھ لکھوا کر اُنکی تحریر بھیجدی
الف نے فوراً اُس نوکر کا خط دیکھکر کہدیا کہ اِسنے گھڑی چورائی ہی اور
اُس چور سے کہنے لگا کہ اب تم یہ بہانا کرنا چاہتے ہو کہ مین نے یہ گھڑی رکھی ہوئی
پائی تھی اور یہ کہکر تمھارا ارادہ اُسکے واپس کر دینے کا ہی لیکن تم خوب
جانتے ہو کہ تمنے حقیقت مین گھڑی کو چورایا تھا ہنوز ٹریولین صاحب
یہ خبر مالک گھڑی تک نہین بھیج سکے تھے کہ اُنکے پاس ایک خط اِس مضمون کا
آیا کہ جسکو الف نے چور بتایا تھا اُسنے گھڑی یہ کہکر واپس کر دی ہی کہ
مجھکو فلانی جگہ سے ملی تھی سر والٹر ٹریولین صاحب بوسٹن سے
جہان یہ عمل ہوا تھا فاصلے پر تھے اور قطع نظر اِس سے اگر وہ اُسی جگہ
موجود بھی ہوتے تو اُنکو نہ اُس مکان کا کچھ حال معلوم تھا جہان سے گھڑی
چورائی گئی تھی نہ اُنکو ذرا بھی اُس بات کا شبہہ تھا کہ گھڑی کو کسنے
چورایا تھا پس معلوم ہوا کہ الف کو یہ حال شرکت خیال کے سبب سے
معلوم نہین ہوا تھا جو خط و کتابت اِس معاملہ مین ہوئی مین نے وہ سب
دیکھی تھی اور مجھکو بخوبی یقین ہی کہ الف کو یہ حال فقط بذریعہ غائب بینی کے
معلوم ہوا اتنی شرکت ضرور تھی کہ مالک گھڑی کا خط جب الف کو ملا تو اُسکے
ذریعہ سے اُسکو یہ سب حال معلوم ہوا حصۂ اول مین مین نے کئی حال
اِس قسم کے لکھے ہین کہ جب کوئی مال چورایا گیا اور مالک مال کے ساتھ

اُسکو ربط دلایا گیا تو اُسنے مال مسروقہ کا پتہ لگا دیا اب مین ایسی مثالین لکھونگا جسمین ٹریولین صاحب نے اِس بات کا تجربہ کیا کہ الف بلا دریافت خیال بھی ایسے حال معلوم کر سکتا ہی یا نہین اور اُن مثالون مین یہ بھی ذکر ہوگا کہ جس جس جگہ الف جی ہی جی مین سفر کر کے جاتا ہی وہان کی گھڑیون کو دیکھکر وقت بتا دیتا ہی ان تجربات سے بخوبی تشفی ہو جاتی ہی —

مثال سی و دوم — مسٹر والٹر ٹریولین صاحب نے ایک مجلس کو جو علم جغرافیہ کے باب مین تحقیقات مین مصروف تھی کہ بھیجا کہ آپ کئی آدمیون کی تحریرین بھیجدیجیے چنانچہ اُنھون نے تین آدمیون کی تحریرین بھیجین ان تینون مین ٹریولین صاحب کسی کو بھی نہین جانتے تھے اور اُسوقت وہ تینون آدمی مختلف ملکون مین متفرق تھے —

اول الف نے ایک کو جلدی دیکھ لیا اُسکی صورت بتا دی اور جس شہر مین وہ تھا اُسکا نقشہ اور جس ملک مین وہ شہر تھا اُسکا حال بھی بتایا جب اُس سے دریافت کیا گیا کہ اُس شہر مین اسوقت کیا بجا ہی تو اُسنے دیکھا تو سہی مگر بتا نہ سکا بعد تحقیقات معلوم ہوا کہ وہ شخص اُسوقت روم مین تھا اور جیسا نقشہ الف نے اُس شہر کا بتایا تھا بالکل صحیح تھا چونکہ الف اکثر فاصلے کے شہرون کا وقت وہان کی گھڑی کو دیکھکر بتاتا ہی تو معلوم ہوتا ہی کہ الف روم کی گھڑیان دیکھکر ناواقفی سے حیران ہو گیا تھا ہو اسلیے کہ وہان کی گھڑیون مین بجاے ۱۲ گھنٹون کے ۲۴ گھنٹون کا نشان ہوتا ہی —

دوم دوسرے شخص کو بھی الف نے دیکھکر بتایا کہ کہان ہی اور اُس

بمقام کا وقت بھی بتایا لیکن تعجب کی بات ہی کہ اُس شخص کو نہ دیکھ سکا
الف نے تمام ملک کا حال بتایا اور اگرچہ اکتوبر کا مہینا اختتام پر تھا
اُسنے کہا کہ فصل کھڑی ہی اُسکے وقت کے بتانے سے جو طول جغرافیہ کا سا
کیا گیا تو معلوم ہوا کہ ٹسکنی* کا ملک تھا اور عند التحقیقات معلوم ہوا کہ وہ شخص
شہر فلورنس مین جو ٹسکنی مین ہی رہتا تھا مگر اکثر سفر کرتا رہتا تھا ٹسکنی مین چند
قسم کے اناج دو فصلہ ہوتے ہین سو اُسوقت فصل کھڑی ہوئی تھی —
سوم تیسرے شخص کو بھی الف نے دیکھ لیا اور بیان کیا کہ ایک بڑے
شہر مین ایک بازار مین ہی اُس شہر کا تمام حال الف نے بتایا جو وقت
اُس شہر کا الف نے بتایا اُس وقت اور اُس مقام کے وقت مین
جہان الف پر عمل ہو رہا تھا فقط ڈھائی یا تین میل کا فرق تھا پس معلوم ہوا
کہ الف نے شہر لندن کا ذکر کیا تھا عند التحقیقات معلوم ہوا کہ جب اس
تیسرے شخص کی تحریر بھیجی گئی تھی تو اُسوقت تحریر کے بھیجنے والون کو
یہ خیال تھا کہ وہ شخص کہین دور ہی لیکن اُسوقت سے پہلے کہ جب
الف کے پاس اُسکی تحریر پہونچی وہ اتفاقاً لندن مین چلا آیا تھا اِن
تجربات سے ثابت ہی کہ الف کو یہ حال دریافت خیال سے نہین
معلوم ہوا تھا اسواسطے کہ ٹریولین صاحب کو جو مستفسر تھے
کسی کا حال معلوم نہین تھا اور اگر معلوم بھی ہوتا تو وہ
بولٹن مین جہان الف تھا نہین تھے بلکہ کئی سو میل کے فاصلے پر
اڈنبرا مین تھے ڈاکٹر ہیڈک صاحب کو بھی جو عامل تھے
کسی کا اِن تینون آدمیون مین سے کچھ حال معلوم نہین تھا

* ٹسکنی ملک اطالیہ کے مضافات مین سے ہی

مین ان تجربات کو غائب بینی بذریعۂ شرکت مین داخل سمجھتا ہون اسواسطے
کہ کسی نہ کسی طرح کا ربط مثلاً بذریعۂ تحریر پیدا کیا گیا تھا لیکن کچھ ایسی بات
معلوم ہوتی ہی کہ یہ ربط اتنی بات کے واسطے ضرور ہی کہ ایک مرتبہ الف کو
کچھ نشان اُس شی کا معلوم ہو جاوے جسکو دیکھنا منظور ہی اور جب اُسکا
نشان کچھ مل جاتا ہی تو پھر فقط غائب بینی بلا وساطت کے ذریعہ سے
وہ اور سب حال سراغ دوڑا کر معلوم کر لیتا ہی چنانچہ الف جو حال بیان
کرتا ہی اس طرح بیان کرتا ہی کہ جیسے کوئی اپنی آنکھون سے بلکہ اُس مقام
مین خود موجود ہو کر دیکھ رہا ہو اور جو تجربات ٹریولین صاحب کے
سبب سے کیے گئے اُنمین وہ صورت غائب بینی کی ہرگز نہین تھی
جسکو بذریعۂ دریافت خیال کہتے ہین جسوقت الف نے میرے لڑکے کا
خط دیکھا تھا اُسوقت ممکن ہی کہ میرا خیال اُسنے دریافت کر لیا ہو
لیکن یہ فقط امکان ہی امکان ہی حقیقت مین ایسا معلوم ہوتا ہی کہ اُسکو
میرا خیال دریافت نہین ہوا اسواسطے کہ جو کچھ مجکو خیال تھا اُسمین اور
اُسکے بیان مین کچھ تعلق نہین تھا اور خط بھی تو اُسکو ڈاکٹر ہیڈک صاحب نے
دیا تھا اور ڈاکٹر صاحب کو یہ خیال تھا کہ وہ تحریر کسی عورت کی ہی اور علاوہ
اِسکے الف ایسی تفصیلین بیان کرتا تھا جنکا مجھے اُسوقت کچھ بھی خیال نہ تھا
لیکن اگر فرض کیا جاوے کہ الف کو خیال کے دریافت کر لینے کی قوت
حاصل ہی تو اُس قوت کا حاصل ہونا غائب بینی بلا وساطت کی
قوت سے کچھ کم متعجب بات نہین ہی۔

حصۂ اول مین مین لکھ چکا ہون کہ الف نے بذریعۂ تحریر کے ایک شخص اور

اُسکے دوست کو کیلیفورنیا* مین دیکھا تھا جب یہ لوگ انگلستان سے روانہ ہوئے تھے تو جس جس راہ وہ گئے اور جو کچھ اُنپر واقع ہوتا رہا اور جو کچھ وہ کرتے رہے یہ سب کچھ الف سنے بیان کیا تھا اور وہ حال بیان کیا کہ اُن لوگون کے رشتہ دارون کو بھی معلوم نہین تھا جب وہ شخص انگلستان کو واپس آئے تب کچھ الف سنے کہا تھا اُسکو اُنھون سنے تصدیق کیا یہ بات لائق لحاظ ہی کہ جس ملک مین وہ لوگ تھے وہان کے مکانات کا نقشہ اور لوگون کے طریق الف سنے سب مفصل بیان کیے الف سنے یہ بھی بیان کیا کہ یہ لوگ ریت کھودنے مین مصروف ہین اور اُس ریت مین کچھ روشن ذرات ہین لیکن اُسنے سونے کا نام نہین لیا اور کہتا تھا کہ اِن لوگون سنے ریت کھودنے کے واسطے اتنا سفر کیون کیا جبکہ وہ اپنے ہی ملک مین ریت کھود سکتے تھے اُن روشن ذرات کی الف سنے قیمت بھی کچھ بتائی اور ایسا معلوم ہوتا تھا کہ اُس ملک کے لوگون سے گفتگو کر کے اُسکو قیمت کا حال دریافت ہوا تھا اگر اُسکو کیلیفورنیا کا خواب آتا تو چونکہ اکثر اُسکا حال یہ مشہور ہی کہ وہان سونا بہت ملتا ہی تو وہ ضرور سونے کا نام لیتا تو میری سمجھ مین یہ بات آتی ہی کہ جو کچھ وہ دیکھتا تھا اُسکا حال بیان کرتا تھا لیکن اُسکی سمجھ مین اچھی طرح جو کچھ وہ دیکھتا تھا نہین آتا تھا اور یہ سب حال جو الف سنے بتایا کہ سفر کے وقت کیا کیا نوبتین اُن آدمیون پر گذرین اور وہ کس کس جگہ گئے اور کس کس مقام مین کیا کیا ہوا تو اسمین شک نہین کہ اُسکو یہ حال بذریعۂ غائب بینی واضح ہوا تھا تلقین کا یہان

*کیلیفورنیا نئی دنیا مین ایک ملک ہی کہ وہان سونا کھودنے کو بہت لوگ جاتے ہین کیونکہ سونا بہت دستیاب ہوتا ہی ۔

کچھ دخل نہین تھا الف نے یہ حال بھی بتایا تھا کہ ان دونون آدمیون مین سے ایک کو تپ آئی تھی الغرض حالت تپ مین اسنے خواب مین دیکھا تھا کہ اسکی بیوی اسکے دیکھنے کو آئی ہو الف نے یہ بھی بتایا کہ یہ آدمی جہاز مین سے سمندر مین گر پڑا تھا اس حال کو کوئی شخص بھی انگلستان مین نہین جانتا تھا اور جب وہ دونون آدمی واپس آئے تو انھون نے سب حال کو تصدیق کیا الف تو اس حال کو اسطور پر بیان کرتا تھا کہ گویا وہ اس آدمی سے دریافت کرکے جو جواب وہ دیتا تھا وہ بتاتا تھا مین پہلے ہی کہہ چکا ہون کہ حالت غائب بینی مین جس آدمی کو الف دیکھتا ہو اس سے دیر تک باتین کرتا ہو —

مثال سی و سوم۔ انگلستان مین یہ بات مشہور ہو کہ الف کو سرجان فرنکلن* صاحب کی تحریر دیکر اس سے ان صاحب کا حال دریافت کیا گیا تھا اور جو کچھ اسنے انکا حال بتایا اسمین سے کچھ کچھ اخبارون مین چھپ گیا ہو جو کچھ الف نے بیان کیا تھا مجکو اسکے اپنے کانون سے سننے کا اتفاق ہوا تھا اور اگرچہ اسکا بیان بہت صاف نہین تھا یعنی مختلف باتین آپسمین ملی ہوئی تھین اور سلسلۂ تقریر بار بط نہین تھا لیکن مجھے یقین ہو کہ جو کچھ اسنے کہا تھا بیشک راست ہوگا الا ظاہر ہو کہ جب تک سرجان فرنکلن صاحب واپس نہ آوین تب تک الف کے بیان کی بخوبی تصدیق نہین ہو سکتی ہو مجکو یہ بھی معلوم ہو کہ بعض غائب بینون نے بطور پیشین گوئی بیان کیا ہو کہ سرجان فرنکلن صاحب فلانے موسم مین واپس آوینگے

* سرجان فرنکلن صاحب بحر شمالی مین قطب شمالی کے قریب جو ملک ہو اسکے حال کی تلاش مین گئے تھے وہان سردی بدرجۂ غایت ہو اور کئی سال سے انکا کچھ پتہ نہین ملا ہو —

ہین اُن غائب بینون کو بھی جانتا ہون اگر اسطرح کی پیشین گوئی حقیقت مین
ایسے غائب بینون نے کی ہی جو سچّی تھے تو معلوم ہوتا ہی کہ اُنکو اُن لوگون کی
خواہشون کے ساتھ جو اُنکے قریب تھے بہت شرکت ہوگئی تھی اور اُن
لوگون کی خواہشون کا گویا غائب بین کی طبیعت مین پرتو ہوگیا تھا لیکن
الف نے اِن صاحب کی نسبت کوئی پیشین گوئی نہین کی فقط اُنکی تحریر کے ذریعہ سے
اُنکو دیکھ لیا ہی الف کو کسی نے نہین کہا تھا کہ وہ تحریر کسکی ہی اور وہ ابتک نہین
جانتا ہی کہ وہ تحریر سر جان فرنکلن صاحب کی ہی الف نے دیکھا کہ جس شخص کی
تحریر اُسکے ہاتھ مین تھی وہ ایک جہاز مین ہی ایک اور بھی جہاز اُسکے ساتھ ہی
اور دونون جہاز برف مین قائم ہوگئے ہین اور چارون طرف اُن جہازون کے
اونچی اونچی دیوارین برف کی کھڑی ہین الف نے اِن جہازون کو پہلے ہی
موسم سرما ۱۸۵۰ء عیسوی مین دیکھا تھا ہمنے ڈاکٹر ہیڈک صاحب کے
کئی خطوط اِس باب مین فروری اور مارچ ۱۸۵۰ء عیسوی مین دیکھے تھے چونکہ
جو بیانات اور لوگون کے فاصلے سے الف نے بتائے تھے اور وہ صحیح معلوم
ہوئے تھے اسواسطے یقین ہی کہ سر جان فرنکلن صاحب کا حال بھی جو اُسنے
بیان کیا وہ بھی صحیح ہوگا جہاز کے سب آدمیون کی پوشاک اور اُنکی غذا کا حال
الف نے بیان کیا الف نے سر جان فرنکلن صاحب کو بھی دیکھا اور کہا
کہ اُنکو ہنوز اس برف مین سے نکلنے کی امید ہی لیکن اُنکو بہت حیرانی ہی کہ ہماری
مدد کے واسطے کوئی جہاز نہین آیا اکثر الف بتاتا تھا کہ سر جان فرنکلن صاحب
لکھا کرتے ہین اور جب اُس سے وقت دریافت کیا گیا تو وہ فرنکلن صاحب
کی گھڑی کو دیکھکر بتاتا تھا موسم سرما ۱۸۵۰ء عیسوی اور موسم بہار سال مذکور مین
وہی ایک وقت طول جغرافیہ کے مقابلے مین بتاتا تھا اور فرق وہان کے

وقت اور انگلستان کے وقت مین سات ساعت یعنی گھنٹون کا تھا جسوقت
اُسپر عمل کیا جاتا تھا اور اُس سے وقت دریافت کیا جاتا تھا تو وہی فرق
سات گھنٹے کا معلوم ہوتا تھا بلکہ اس سے زیادہ یہ کہ مثلاً پولمٹن مین جسوقت
چار یا پانچ شام کے بجتے تھے اور جہان فرنکلن صاحب تھے وہان وہ بتاتا تھا
کہ نو یا دس صبح کے بجے ہین تو وہ کہتا تھا کہ وقت نو وہان کا یہی ہی لیکن ہنوز
وہان تاریکی ہی اور چراغون کی روشنی ہوتی ہی اب غور کرنا چاہیے کہ الف
بالکل ناخواندہ تھا اور اُسکو طول و عرض جغرافیہ کے سبب سے جو اوقات
مقامات مختلف مین فرق ہوتا ہی اُس فرق کا کچھ حال معلوم نہین تھا جو اور
لوگ فرنکلن صاحب کے ساتھ گئے تھے جب اُنکی تصویرین الف کو دکھائی
گئین تو اُنکو بھی الف نے دیکھا اور اُنکی صورتین بھی بیان کین جسوقت
اُس سے اُنکا حال دریافت کیا گیا تھا تو اُسنے کہا کہ ایک اُنمین سے ڈھکا ہوا
یعنی مرا ہوا ہی ایک اور مرتبہ اُسنے ایک اور شخص کا یہ حال بتایا تھا کہ اُسکو پالے
نے مارا ہی لیکن اچھا ہو گیا ہی اُسنے یہ بھی کہا کہ ایک جہاز مین کھانے
پینے کی چیزین بالکل ہو چکی ہین لیکن دوسرے جہاز مین موجود ہین جہاز کے لوگ
جو مچھلیان اور اور جانور تیل نکالنے کے واسطے اور کھانے کے واسطے مارتے تھے
وہ بھی الف نے بتائے ایک شخص کا حال اُسنے یہ بتایا کہ وہ ڈاکٹر ہی لیکن ڈاکٹرون
کی سی پوشاک نہین پہنے ہوئے ہی جیسے اور لوگ کھالین پہنے ہوئے ہین وہ بھی
پہنے ہوئے ہی اور یہ شخص بندوق خوب لگاتا ہی اور اُسکو جانورون کے
مارنے کا اور اُنکو مار کر مصالح بھر کر رکھ چھوڑنے کا بہت شوق ہی یہ بات
حقیقت مین سچ ہی اور بھی بہت سی باتین الف نے بتائین کہ اُنکے لکھنے کے
واسطے میری کتاب مین جگہ تھوڑی ہی لیکن غالب ہی کہ ڈاکٹر ہیڈک صاحب

سب حال مشتہر کرینگے ایک دن اتوار کے روز الف نے کہا کہ جہان سرجان فرنکلن صاحب ہین وہان اسوقت صبح کے دنش بجے ہین اور صاحب موصوف مع دیگر ہمراہیان کے نماز پڑھتے ہین اور سب کے منھ آسمان کی طرف ہین اور سب کے چہرون سے غم اور فکر عیان ہی جو مقام انجیل کا اسوقت پڑھتے تھے وہ بھی الف نے بتایا ایک مرتبہ اُسنے کہا کہ سرجان فرنکلن صاحب بخلاف سابق افسردہ اور پژمردہ معلوم ہوتے ہین اور اُنکے ہمراہی اُنکو تسلی دیتے ہین الف نے یہ بھی کہا کہ گرمی پیدا کرنے کے واسطے ایک خاص قسم کا تیل اور مچھلیون کا ثفل جلاتے ہین اور گرمی ہی کے واسطے ایک قسم کا لطیف تیل ملتے ہین ہمیشہ فرق اوقات الف کے بیان سے ایک ہی معلوم ہوتا تھا اِس فرق سے یعنی بولٹن کے وقت سے سات گھنٹے کے فرق سے طول جغرافیہ مغرب کی طرف ایک سو پندرہ درجہ جغرافیہ کا معلوم ہوتا ہی لیکن ایک مرتبہ کچھ عرصے کے بعد اُس زمانے سے جب اُسنے سات گھنٹے کا فرق بتایا تھا الف نے چھہ اور سات گھنٹے کے بیچ مین فرق بتایا اِس سے معلوم ہوتا ہی کہ جہاز اُس جگہ سے مشرق کی جانب چلا تھا اسکے بعد فرق اوقات یکسان الف نے نہین بتایا اور ایسا معلوم ہوتا تھا کہ اُسکو مثل سابق اُس جگہ کا وقت صاف صاف نظر نہین آتا تھا لیکن وہ اصراراً کہتا تھا کہ سرجان فرنکلن صاحب گھر کی طرف مڑے ہین اور اگر ہم ساڑھے چھ گھنٹے کے فرق پر لحاظ کرین تو معلوم ہوتا ہی کہ وہ ۸۷ درجے کے قریب پہونچ گئے تھے اسکے بعد اُسنے کہا کہ صاحب موصوف کو مدد ملی ہی اور اُسوقت کے بعد بجاے دو جہاز دن کے الف ہمیشہ تین جہاز دیکھتا رہا ہی لیکن وہ کہتا ہی کہ مدت سے

یہ جہاز برف مین جم کر رہ گئے ہین اس ۱۸۵۱ع مین جو وقت کا فرق الف کے
بیان سے معلوم ہوا اُس سے موقع جہاز ۱۰ ادرجہ طول جغرافیہ پر معلوم ہوتا ہی
الف یہ بات نہین جانتا ہی کہ جو جہاز فرنکلن صاحب کو ملا ہی وہ کسکا جہاز ہی
لیکن وہ یہ بات اب بھی کہتا ہی کہ تین جہاز اکٹھے ہین جب الف کو
ایسے وقت اُس مقام کی طرف بھیجتے تھے کہ جب وہان رات ہوتی تھی
تو الف وہان روشنی اروراَبورئے* الیس کی دیکھتا تھا اور سب کیفیت
اُسکی بیان کرتا تھا اِس روشنی کو دیکھکر الف بہت خوش ہوتا تھا
اور پوچھتا تھا کہ کیا یہ وہ ملک ہی جہان سے قوس قزح آتی ہی الف کو
کبھی کسی نے اروراَبوری الیس کا حال نہین بتایا تھا اور وہ اُسکی
کیفیت سے کچھ بھی واقف نہین ہی۔

جو بیان مفصل اوپر مدرج ہوے ہین اُنمین کوئی بات ایسی نہین ہی جو
ناممکن ہو یا جو غالباً بعد تحقیقات صحیح نہ معلوم ہون ڈاکٹر ہیڈک صاحب نے
یہ حال اکثر لوگون کو لکھ بھیجا ہی بہرحال اگر جہاز واپس آوین تو الف کے
بیان کی صحت یا غیر صحت اُسوقت معلوم ہو سکتی ہی مین نے چند روز
ہوے سنا ہی کہ الف ایک اور شخص کا ہمراہیان فرنکلن صاحب مین سے
مرجانا بتاتا ہی اور کہتا ہی کہ شاید چھ مہینے اُسکو مرے ہوے ہوسے ہین
اگر اِس بات پر لحاظ کیا جاوے کہ الف نے بہت حال ایسے بتلائے ہین
کہ عند التحقیقات وہ صحیح معلوم ہوے ہین تو مجھے یقین ہی کہ سر جان فرنکلن صاحب
کا بھی جو حال الف بتاتا ہی وہ صحیح ہوگا اِسمین توشک نہین کہ جو حال اُسنے
کیلیفورنیا کے جانے والون کا بتایا تھا اُسکی تصدیق ہوئی تو اگر اُسکا مال

* پہلے حصے مین بیان ہو چکا ہی کہ اروراَبوری الیس کسکو کہتے ہین۔

الف صحیح بتا سکتا تھا تو سر جان فرنکلن صاحب کے حال کے صحیح بتلانے مین کیا مشکل نظر آتی ہی مگر غالب ہی کہ اُسکے سب بیان صحیح نہین ہون اور اُسکی وجہ ایک تو یہ ہی کہ جو کچھ وہ کہتا ہی اچھی طرح سے سب سمجھ مین نہین آتا کہ اصل مراد کیا ہی اور دوسرے یہ کہ مختلف آدمیون اور اوقات کا حال وہ ملا دیتا ہی مین الف کی غائب بینی کی بہت مثالین اور دے سکتا ہون لیکن جو مثالین دی گئین میرے نزدیک اس معمول کے قوی مقناطیسی اور غائب بینی کے ثبوت کے واسطے کافی ہین۔

مثال بست و نہم مین مین نے لکھا تھا کہ الف ایک مرتبہ ایک مکان کی راہ سے ایک اور مکان مین چلا گیا اور وہان کا حال کچھ کچھ عجیب اُسنے بیان کیا تھا اب مین میجر بکلی صاحب کے معمول کی ایک مثال اُسی قسم کی لکھتا ہون۔

مثال سی و چہارم۔ میجر بکلی صاحب نے ایک شخص پر اُسکے حفظان صحت کی نیت سے عمل کیا اور مرتبۂ اول ہی اُسپر حالت روشن واقع ہو گئی اس معمول کو خود اُسنے مقامات بعید کے دیکھنے کی قوت حاصل ہو گئی اور یہ بھی قوت حاصل ہو گئی کہ تاریک جسمون کے اندر کی چیزین دیکھ لیتا تھا اس مثال مین مین معمول کا نام ب رکھتا ہون اور عامل کا نام ع ب کو گہری حالت مقناطیسی مین داخل ہونے کا شوق تھا اسواسطے کہ اُس حالت مین عجیب کیفیات نظر آتی تھین ۱۵ نومبر ۱۸۴۵ عیسوی کو میجر بکلی صاحب نے اس شخص کو گہری حالت مین ۱۰ منٹ تک رہنے دیا بعد اُسکے وہ گویا اُس حالت سے نکلکر حالت غائب بینی مین داخل ہو گیا اور عامل سے اچھی طرح گفتگو کرنے لگا میجر بکلی صاحب کے ہاتھ مین ایک انگشتری تھی ب اسطرح تقریر کرنے لگا قولہ تمہاری انگشتری کی نسبت

مین نے عجیب خواب سا دیکھا ہی یہ انگشتری بہت قیمتی ہی ع ہان اسکی قیمت
ساٹھ اشرفی ہی ب لیکن اسکی قیمت اِس سے بھی زیادہ ہی میجر بکلی صاحب نے
انگشتری کو معمول کے ہاتھ مین کہہ دیا اور کہا کہ تم اِسکا حال کچھ بتا سکتے ہو ب
اب مین اِسکا حال سب دیکھ سکتا ہون اگر جو کچھ مین کہتا ہون سچ ہی تو حقیقت مین
یہ انگشتری بہت قیمتی ہی یہ انگشتری ایک بار کسی بادشاہ کے پاس تھی ع کس ملک کے بادشاہ
کی تھی ب مین میری ملکہ سکاٹلنڈ کو دیکھتا ہون اُس ملکہ کو یہ انگشتری
ایک مرد نے جو غیر ملک کا آدمی تھا دی تھی وہ آدمی اطالیہ کا رہنے والا تھا
اور اسکے سوا اور چیزین بھی اُسنے اُس ملکہ کو دی تھین یہ سونا جو آج اِس
انگوٹھی مین ہی وہ نہین ہی جو پہلے تھا ملکہ ممدوحہ نے اُسے فقط ایک مرتبہ
پہنا تھا جس آدمی نے اُسے یہ انگشتری دی تھی وہ کلاونت تھا ع تم
اُسکا نام بتا سکتے ہو ب اُسکا نام ر سے شروع ہوتا ہی اُسکے بعد حرف ز ہی
لیکن ر کو کسرہ ہی ز کو تشدید ہی اور زا مشدد کو بھی کسرہ ہی اُسکے بعد ی ہی
اور پھر و ہی مین اُسکا نام لکھ دیتا ہون بعد اُسکے معمول اُٹھکر گیا اور
میز پر ایک کاغذ جو رکھا تھا اُسپر وہ نام لکھا پھر ب نے کہا اِسکے علاوہ
اور بھی ہی یہ سب راز کی بات تھی بعد اُسکے وہ کاغذ پر لکھتا رہا اِس کاغذ کا نقشہ
نیچے لکھا جاویگا مین نے ایک مرتبہ اُسکے شانون کے اوپر سے دیکھا
کہ کیا لکھ رہا ہی اُسنے کہا کہ تمہارے دیکھنے کے سبب سے غلطی ہو گئی
اُسوقت معمول اُس مقام کو لکھ رہا تھا جہان ۲ کا ہندسہ ہی ب جو
تحریر مین دیکھ رہا ہون اور جسکی مین نقل کر رہا ہون وہ تحریر حریری کاغذ
پر ہی اِس جگہ مین ایک ہیرا بشکل صلیب دیکھتا ہون اور یہ کہکر وسط
کاغذ پر ب نے انگلی رکھی ایک ہیرے کو جو چار رتی وزن مین تھا

بتا کرب نے کہا کہ جو ہیرا مین دیکھتا ہون اسمین کئی ٹکڑے ملے ہوے ہین
اور اسکا سب سے چھوٹا ٹکڑا اس چار رتی کے ہیرے سے بڑا ہو اس صلیب کو
میرتھی پوشیدہ پہنا کرتی تھی ملکہ الیزبتھ کے عہد سے پہلے یہ چرمی کاغذ بھی اور
وہ صلیب بھی ایک پتھر کی دیوار مین رکھدیا گیا تھا اب وہ مکان کھنڈر
ہو گیا ہو اور ایک زمیندار اسمین رہتا ہو فقط ایک بڈھا آدمی اسمین رہتا ہو
جس جگہ یہ کاغذ اور صلیب رکھا ہوا ہو وہ جگہ پوشیدہ ہو اور ایک کمانی لوہے
کی ہو جس سے وہ جگہ کھلتی ہو مین جانتا ہون جسطرح وہ کھلتی ہو ایک
چھوٹا سا پتھر اسکے قریب ہو ذرا اسکو اندر کی طرف دھکیلنے سے کھل جاتی ہو
وہان بہت سی قیمتی چیزین رکھی ہین سواے میرے اور کوئی اس حال کو
نہین جانتا ہو ایک آدمی نے اس انگشتری کو میرتھی کی انگلی مین سے
نکال لیا تھا ع گیا اسنے چورایا تھا ب نہین اسنے رشک اور غصے سے
نکال لیا تھا اور اسکو پانی مین پھینکدیا تھا جسوقت اسنے یہ انگشتری
میرتھی کے ہاتھ مین سے نکالی تھی اسوقت وہ ایک ہوادار مین سوار تھی
اب مین اس آدمی کو دیکھتا ہون جسنے میرتھی کو یہ انگشتری دی تھی وہ
ایک کمرے مین ہو اسکے سوا مین اور کئی آدمی دیکھتا ہون ایک پوشیدہ
دروازہ ہو ایک آدمی کو مین خنجر لیے ہوے دیکھتا ہون اسوقت رب
کانپ اٹھا اور کہنے لگا کہ اس آدمی کو لوگون نے مار ڈالا اسکے
گلے مین زخم ہو دیکھو میرتھی بہت شور سے چلاتی ہو دیکھو اس آدمی نے
غالباً وہ شخص جسنے میرتھی کے ہاتھ مین سے انگشتری نکالی تھی میرتھی
کے بال پکڑ لیے اور اسکو پکڑ کر کھینچتا ہو اسوقت رب بہت گھبراتا تھا ع
اب تم اسکا خیال نہ کرو رب مین تین سو برس پہلے کا حال دیکھ رہا ہون

غ اِسوقت تم کہان ہو ب سکاٹلنڈ مین ہون تین ہفتے کے بعد اُسپر پھر
عمل کیا گیا اور جب میجر بکلی صاحب نے اُس انگشتری کو اُسکے ہاتھ مین دیا
تو اُسنے کہا کہ تم یہ خیال نہ کرو کہ مین اُسکو بھول گیا ہون اُسوقت میجر
بکلی صاحب نے وہ کاغذ اُسکے ہاتھ مین دے دیا اور کہا کہ نہین مجھے یہ
خیال نہین ہی مگر مین یہ چاہتا ہون کہ تم بتاؤ کہ جسوقت تمنے لسے نقل کیا تھا
تو غلطی کس جگہ تھی ب دیکھو غلطی اِس جگہ کی تھی تب اُسنے اُس جگہ
جہان ۳ کا ہندسہ ہی کچھ الفاظ بڑھا دیے اور کہا کہ Pier اور Amen کے
بیچ مین کاغذ پر کچھ کائی سی آگئی ہی اور کاغذ نم ہی پھر اُسنے اُس جگہ نقطے
کر دیے نقشے مین اُس جگہ چار کا ہندسہ ہی ب صلیب کے پاس مجھے
کچھ حروف نظر آتے ہین ایک م Mem اور ایک س ہی بعد اُسکے ایک چھوٹا
سا لفظ ہی اور پھر ایک ر R ہی نقش و نگار جو چرمی کاغذ کے گوشون پر ہین
وہ سنہری ہین میجر بکلی صاحب نے یہ نہین پوچھا کہ یہ نقش و نگار کیسے ہین
اور اُنکے کیا معنی ہین دست راست کی طرف کچھ نباتات کے پتے سے ہین
اور دست چپ کی طرف کچھ پھولون کی صورت ہی میجر بکلی صاحب نے
جو خط مجھے لکھا تھا اُسکے ساتھ ایک نقشہ اُس کاغذ کا جیسا ب نے نقل
کیا تھا بجنسہ بھیجدیا تھا یہ کاغذ چھوٹا سا تھا پانچ انچ طول ہین اور ڈھائی انچ عرض
ہین — اب مین ہندسون سے اِس نقشے کو سمجھاتا ہون ہندسہ ۱ ب کے پاس
دستخط ہین ۲ کے پاس دست چپ کی طرف الفاظ ہین جیسے ب نے پہلے نقل
کیے تھے کاغذ کے نیچے دوسرے مرتبے کی نقل ہی جسمین اُسنے لفظ پار Pär بڑھایا تھا
دیکھو ہندسہ نمبر ۳ وہ جگہ ہی جہان کاغذ نم تھا کچھ حروف اُسکے نیچے
چھپے ہوئے ہین غالباً فقرہ یہ تھا جو آگے لکھا جاتا ہی —

yous Amez (amez) pareepue yous etes bonne

مجکو یہ حال معلوم نہین ہو کہ آیا ہیجر بکلی صاحب نے چھوٹا ہی ٹکڑا چری کاغذ کا دیکھا تھا جیسا نقشے مین ہو یا اُنھون نے فقط ایک سرا بڑے کاغذ کا دیکھا تھا کہ اُسپر ہیری کے بھی دستخط تھے معلوم ہوتا ہو کہ اب اس کاغذ کو ایسا صاف دیکھتا تھا کہ اُسکی نقل کر سکتا تھا مگر مین نے اصل کاغذ نہین دیکھا ہو مین فقط ایک خاکہ اُسکا یہان لکھتا ہون —

نمبر ۱ No 1

RIZZIO

رزیو

De-La-Part

اس مقدمہ مین

تمہارا دوست

yatre Ami.

نمبر ۲ No 2

yous Amez— yous etes Bonne

تم اچھی ہو

نمبر ۳ No 3

yous amez pas

تسے محبت ہو اسواسطے

نمبر ۴ No 4

yous etes bonne

کہ تم اچھی ہو

یہ مشاہدہ نہایت عجیب تھا اول تو اسواسطے کہ وہ خود بخود واقع ہوا اور
دوسرے اسواسطے کہ میجر بکلی صاحب کو اس انگشتری کا حال سواے اسکے
کچھ معلوم نہین تھا کہ اُنکے باپ نے ایک شخص متوفی کے اسباب کے نیلام
مین سے خریدی تھی اور اُنکے باپ کے پاس ساٹھ برس تک یہ انگشتری
رہی تھی پس جو جو باتین ب نے کہین نہ تو اُسنے میجر بکلی صاحب کے خیال کو
دریافت کرکے کہین نہ کچھ میجر صاحب کی طرف سے اُسکو کسی طرح کی تلقین
ہوئی علاوہ اسکے تحریر کی سب تفصیل اور رزیو کو قتل ہوتے دیکھکر اُسکی
طبیعت کی پریشانی یہ سب باتین ایسی ہین کہ حقیقت مین جو کچھ وہ دیکھتا تھا
اُسکی آنکھون کے روبرو نظر آتا تھا غالب ہی کہ اگر اچھی طرح تحقیقات
کی جاوے تو وہ خاص جگہ بھی معلوم ہوجاویگی جہان وہ کاغذ جری
رکھا ہوا ہی اگر رزیو نے کبھی میری کو ہیرے کا صلیب حقیقت مین دیا تھا
تو غالب ہی کہ انگلستان مین سرکار کو دکھایا گیا ہو اور پھر چھپا دیا گیا ہوگا
افسوس ہی کہ میجر بکلی صاحب کو ب کے شہر مین سے چلے جانے کے سبب سے
پھر اُسپر عمل کرنے کا موقع نہین ملا لیکن اور غائب بینون پر جب عمل کیا گیا
تو اگرچہ اُنکو ب کے بیانات کا حال معلوم نہین تھا لیکن اُنھون نے بہت
سے بیانات ب کو تصدیق کیا یعنی جو بیان ب کا تھا ویسا ہی اُنھون نے
بھی بیان کیا امکاناً یہ بات ہی کہ چونکہ عامل میجر بکلی صاحب تھے تو اب جو اُنکو
اُس انگشتری کا حال معلوم ہوگیا تھا اسواسطے وہ معمول اُنکے خیالات کو
دریافت کرکے حال بتلاتے تھے لیکن اس بات کا ثبوت کہ در حقیقت یہ
غائب بین اِس سبب سے حال نہین بتاتے تھے یہ ہی کہ اُنھون نے فقط
اُتنی ہی باتین نہین بتائین جو ب نے بتائی تھین اور جو میجر بکلی صاحب کو

معلوم تھین بلکہ اُنکے علاوہ اور بھی بتائین چنانچہ ایک غائب بین کو اُس انگشتری کا سراغ اسوقت سے ملا کہ جب وہ پانی مین پھینکی گئی تھی اور اسوقت کے پیچھے کا حال اُسنے اسطور پر بتایا کہ ایک آدمی نے اُسکو کنوئین مین بیٹھکر نکالا تھا چند سال تک انگھوٹھی اُسکے پاس رہی اور بعد اُسکے ایک روز جب وہ راہ مین چلتا تھا تو اُسکے ہاتھ مین سے گر پڑی کئی سال تک اُسکا کچھ پتا نہین ملا پھر ایک آدمی کو جو دو کُتے اپنے ساتھ رکھا کرتا تھا ملی اُسنے انگوٹھی کو کسی کے ہاتھ بیچ دیا اور پھر وہ ایک اور آدمی کے پاس رہی کہ جسنے بعد ازان اپنے تئین مار ڈالا نفس کشی کی حالت غائب بین مذکور نے دیکھی اور دیکھکر بہت گھبرایا سب غائب بینون کا قاعدہ ہی کہ خون کو بہتے ہوے دیکھکر گھبرا جاتے ہین غائب بین نے بیان کیا کہ اُس شخص نے اپنے کمرے مین اپنے بدن مین گولی ماری تھی جب اُس شخص کا اسباب بکا تو غائب بین کے قول کے بموجب میجر بکلی صاحب کے باپ نے اُس انگوٹھی کو خریدا اور اُنکے پاس ساٹھ برس تک رہی بعد اُسکے میجر بکلی صاحب کے پاس آئی اور اُنکے پاس پندرہ برس سے ہی یہ سب حال غائب بین نے بتایا اب اسمین کچھ شک نہین ہی کہ جب نے جو حال اِس انگشتری کا بتایا تھا اسطرح بتایا تھا کہ واقعہ گذشتہ کو بعین باطن دیکھ لیا جتنا حال اس انگشتری کا اس زمانے کی تحقیقات سے معلوم ہو سکا اُس سے ثابت ہوا کہ غائب بینون کا بیان صحیح تھا جب تک غائب بینون نے یہ حال نہین بتایا تھا تو میجر بکلی صاحب کو یہ بات نہین معلوم تھی کہ اُنکے باپ نے کس شخص کے نیلام مین سے انگشتری مذکور کو خریدا تھا اور جب اُنھون نے دریافت کیا تو یہ بھی تحقیق ہوا کہ جس شخص کے اسباب مین سے انگوٹھی خریدی گئی تھی اُسنے

نفس کشی کی تھی اور اگرچہ ب نے جو حال زربو کے قتل کا بیان کیا
وہ تاریخ مین درج ہو لیکن اور بہت باتین تو نرور اُسنے ایسی بیان کین
جنکا ذکر تاریخ مین نہین ہو مجکو یہ بات بہت غالب معلوم ہوتی ہو کہ اگر
اور عاملون کو ایسے معمول خوش نصیبی سے ملجاوین جیسا میجر انگلی صاحب کو
ب مل گیا تھا اور وہ امتحان کرین تو بہت سی مشتبہ باتین جو تواریخ
مین ہین وہ صاف ہوجاوینگی اگر ایسے اشخاص کے جنکا تواریخ مین حال
لکھا ہوا ہو زیور یا پوشاک یا تحریر یا بال ملجاوین اور اُنکے ذریعہ سے امتحان
کیا جاوے تو غالب ہو کہ بہت سے کاغذات تواریخی جواب گم ہین نکل
آوینگے چنانچہ الف نے تین کاغذات اِس قسم کے جو مدت سے
دستیاب نہین ہوتے تھے اور جنکی بہت تلاش تھی اِس طرح نکالے ہین

---

# سترھوان خط

اِس اثر غائب بینی کی دوسری فرع کے ذکر کرنے سے پہلے مین آپکو بتایا چاہتا ہون کہ جو غائب بین اشیاے بعید یا واقعات گذشتہ بذریعۂ شرکت دیکھتے ہین اُنکا مشاہدہ ہر طور پر صحیح نہین ہوتا ہی حصۂ اول مین مین لکھ چکا ہون کہ بہت بواعث ایسے ہین کہ جنکے سبب سے غلطی ہو جاتی ہی ایک بڑا باعث غلطی کا یہ ہی کہ غائب بین دیکھتا تو کسی واقعۂ گذشتہ کو ہی اور سمجھتا ہی کہ واقعۂ حال دیکھتا ہون بعض اوقات ایسا ہو سکتا ہی کہ معمول کے بیانات کو اچھی طرح غور سے پرتالنے سے معلوم ہو جاتا ہی کہ یہ شخص کچھ بہت پرانے واقعہ کا حال نہین بتاتا ہی بلکہ تھوڑے ہی عرصہ کا حال بیان کرتا ہی لیکن باوجود اِسکے اور باوجودیکہ غلطی کرنے کے بواعث بہت ہوتے ہین گاہ گاہ غائب بین کو اُس شخص کے ساتھ جسکو وہ دیکھتا ہی اِس درجے کی شرکت حاصل ہو جاتی ہی کہ وہ بلا درنگ حال بیان کرنے لگتا ہی بس عموماً یہ قاعدہ مدنظر رکھنا چاہیے کہ جہان تک ہو سکے اُسکے بیان کو تصدیق کر لینا چاہیے —

حالت خواب مقناطیسی مین غائب بینی
بلا وساطت کے واقع ہونے کا بیان

اس ذیل مین مین اِس غائب بینی کا ذکر کرونگا کہ معمول بلا کسی ذریعہ کے یعنی بلا ذریعہ تحریر یا بالون یا پوشاک کے اِسی طور پر غائب اشخاص اور اشیا دیکھتا ہی جسطرح شرکت کے ذریعے سے دیکھتا ہی اور اسی ذیل مین اُس قوت ابھی ذکر کیا جاویگا جس کے سبب سے غائب [illegible]

حالت ہوش مین پڑھ سکتا ہو۔

مثال سی و پنجم۔ مین نے ایک شخص کے مکان پر دیکھا کہ ایک آدمی نے جسکی عمر ستر برس کی تھی ایک لڑکے پر جسکی نو برس کی عمر تھی عمل کیا چونکہ عامل نے مجھسے کہا کہ یہ لڑکا غائب بین ہو اسواسطے مین نے عامل کے ذریعہ سے کہا کہ تم اس حالت مین میرے مکان مین جاؤ اور وہان کا حال بتاؤ اس غائب بین کا یہ حال تھا کہ سوائے عامل کے اور کسی کی آواز نہین سنتا تھا نہ کسی سے بولتا تھا میرا مکان اُس جگہ سے ایک میل کے فاصلے پر تھا اُسنے کہا کہ بہت اچھا مین جاتا ہون اور تھوڑی دیر کے بعد اُس مکان مین چلا گیا اور جو جو سامان وہان رکھا تھا اُسکا حال بیان کرنے لگا اور کہا کہ فلانی میز پر فلانی چیز رکھی ہو اور فلانی میز پر ایک کل رکھی ہوئی ہو اُس کل کا اُسنے سب حال بتایا حقیقت مین جو سامان اُسنے وہان بتایا موجود تھا اور ایک میز پر ایک کل سوڈا کے پانی (جسکو ہندوستان مین ولایتی پانی کہتے ہین) بنانے کی رکھی تھی یہ کل مین حال مین جرمنی کے ملک سے لایا تھا اور اُس زمانہ تک اُڈن برا مین وہ کل نہین آئی تھی مین نے اُس سے کہا کہ اب تم فلانے کمرے مین جاؤ چنانچہ وہ وہان گیا اور جو شیشہ آلات اور اور چیزین اور تصویرین وہان تھین اُنکا سب کا حال اُسنے بتایا جب اُس سے مین نے دریافت کیا کہ اُس کمرے مین کون ہو تو اُس نے کہا کہ فقط ایک عورت اور ایک لڑکا ہو اُس عورت کی پوشاک بھی اُسنے بتائی جب مین گھر پر گیا اور دریافت کیا تو جو اُس لڑکے نے بیان کیا تھا وہ سب صحیح معلوم ہوا مجکو ذرا شک ہوگیا کہ شاید اس غائب بین نے یہ حال میرے خیال کے ساتھ شرکت کے سبب سے بتایا ہو تو مین نے وہین ایک شخص کو کہا کہ آپ

دوسرے کمرے مین چلے جائیے اور وہان جو آپ کا جی چاہے وہ کیجیے وہ
شخص ایک بچے کو لیکر دوسرے کمرے مین چلا گیا اور جب غائب بین سے
دریافت کیا تو اُسنے کہا کہ وہ لڑکا عجب تماشے کا ہی اور اپنے ہاتھون کو
تماشے کی حرکت دے رہا ہی اور اُسکا باپ اُسکے سامنے کھڑا ہو کر دیکھ رہا ہی
پھر اُسنے کہا کہ وہ لڑکا اُس کمرے مین سے باہر چلا گیا اور تھوڑی دیر بعد
کہا کہ پھر کمرے مین آگیا ہی اور جب اُس لڑکے کے باپ کا حال پوچھا تو اُسنے
پہلے تو کہا کہ آپ یہ بات نہ پوچھیے لیکن جب اُس سے اصرار کیا تو اُسنے کہا کہ مین
بتانا تو نہین چاہتا ہون لیکن آپ جو پوچھتے ہین تو مین باچار کہتا ہون کہ
وہ شخص کود رہا پھر رہا ہی پھر اُس غائب بین نے کہا کہ وہ شخص اپنے لڑکے کو
مار رہا ہی لیکن اگرچہ اُس مکان مین ایک لکڑی رکھی ہوئی ہی اُس لکڑی سے
نہین مارتا ہی بلکہ ایک کاغذ سے جو اُسکے ہاتھ مین لپٹا ہوا ہی مار رہا ہی اِن
سب باتون کے کہنے مین فقط سات یا آٹھ منٹ کا عرصہ لگا اور جب وہ شخص
اُس کمرے مین آیا جہان غائب بین تھا اور مین نے اُس سے غائب بین کی تقریر کا
ذکر کیا تو وہ بہت حیران ہوا اور کہا کہ جو کچھ اِس غائب بین نے کہا ہی سب
سچ ہی اِس تجربے سے ظاہر ہی کہ دریافت خیال کے سبب سے غائب
بین کو یہ حال نہین معلوم ہوا تھا اسواسطے کہ نہ مجھے ہی یہ حال معلوم تھا
کہ وہ شخص دوسرے کمرے مین جاکر کیا کریگا نہ اُسکو خود ہی معلوم تھا
کہ مین وہان جاکر کیا کرونگا پس مجھے بالکل تسلی ہی کہ اِس غائب بین نے
جو کچھ بیان کیا حقیقت مین دیکھکر بیان کیا تھا یہ بات تو قیاس مین
نہین آسکتی ہی کہ اُسنے قیاس سے یہ بات دریافت کر لی تھی اور
علاوہ اسکے اُسکے بیان کے انداز سے معلوم ہوتا تھا کہ جو کچھ وہ کہتا ہی

اِسطرح کہتا ہی کہ جیسے کوئی دیکھکر کہتا ہو۔
مثال سی و ششم۔ جب مین نے لام پر عمل کیا اور اُسپر خواب مقنع ہوگیا تو مجکو معلوم ہوا کہ اُسکو غائب بینی کی قوت بھی حاصل ہی مثلاً جب اُسکی آنکھین بند ہوئی تھین اور میرا ہاتھ اُسکے سر پر ہوتا تھا تو وہ کہتا تھا کہ مجکو تمھاری اُنگلیون مین سے روشنی نکلتی ہوئی نظر آتی ہی اور اُسکو کرسٹل مین سے اور مقناطیس مصنوعی مین سے اور سنگ مقناطیس مین سے اسی طرح کی روشنی نکلتی ہوئی نظر آتی تھی لیکن اُسکی غائب بینی کی قوت اسطور پر بخوبی نمایان ہوئی کہ وہ بہت سے ایسے مقامات بعید دیکھتا تھا اور اُنکا حال بیان کرتا تھا کہ نہ وہ مقامات مجھے معلوم تھے نہ وہ اُنکو جانتا تھا جب مین نے دیکھا کہ وہ خود بخود ایسے مقامات کو دیکھتا ہی جنکو وہ کہتا ہی کہ مین نہین جانتا ہون تو مین نے اُس سے کہا کہ تم میرے مکان مین جاؤ پہلے پہلے اُسکو میرا مکان صاف نہین معلوم ہوا لیکن بعد ازان صاف نظر آنے لگا اُسنے میرا مکان کئی بار دیکھا تھا اسواسطے مجھے خیال ہوا کہ شاید اُس مکان کا حال وہ یاد سے بیان کرتا ہی لیکن تھوڑی ہی دیر بعد مجھے یقین ہوگیا کہ یاد سے نہین کہتا ہی اسواسطے کہ چھوٹی چھوٹی چیزین اُسنے پتے وار بتائین اور علاوہ اُسکے وہ کمرے بھی بتائے جنکو اُسنے کبھی پہلے نہین دیکھا تھا پھر مین نے اُس سے کہا کہ بتاؤ کوئی آدمی بھی وہان ہین یا نہین کبھی تو وہ کہتا تھا کہ ہین اور کبھی کہتا تھا کہ کوئی آدمی مجھے نظر نہین آتا ہی اور ایک مرتبہ تو جو اُسنے کئی آدمی بتائے تو جب مین پیچھے گھر کو گیا اور دریافت کیا تو جتنے آدمی اُسنے بتائے تھے حقیقت مین اُتنے ہی اُسوقت اُس مکان مین تھے بعد ازان مین نے اُسے ایک اور

مکان مین جانے کو کہا جو شہر سے دو میل کے فاصلے پر تھا اُس مکان کو
اُسنے کبھی نہین دیکھا تھا اور مین نے بھی اُس مکان کا حال اُسے کچھ نہین
بتایا تھا اُسنے اُس مکان کو ڈھونڈھ لیا اور اُسکا حال بیان کرنے لگا اُسکی
چھت کی صورت بھی بتائی کہ وہ چھت نئی سی وضع کی ہی اور اُسنے کہا
کہ مین چھت کی صورت اسواسطے بتاتا ہون کہ مین اُسکو اوپر سے دیکھ رہا ہون
اور کہا کہ یہ مکان ایک باغ کے اندر ہی اور اُسکے چارون طرف درخت ہین
لیکن اسوقت مین کوئی آدمی اُس مکان کے پس و پیش نہین دیکھتا ہون اور
نہ اُسکے اندر کا کچھ حال دیکھتا ہون بعد اُسکے مین نے اُسے ایک اور شہر کو
بھیجا جو کوئی سو میل کے فاصلے پر ہی مین اِس بات کو دیکھکر بہت حیران ہوا
کہ وہ اُس شہر مین تھوڑے سے عرصے مین چلا گیا اور وہان کے مکانات
اور بازارون اور شہر کے سواد کا سب حال بیان کیا مین اُس شہر کو
جانتا تھا لیکن یہ غائب بین وہان کبھی نہین گیا تھا جب مین نے اُس سے
دریافت کیا کہ تمکو یہ بات کیونکر معلوم ہوئی کہ یہ شہر وہی ہی جہان مین نے
تمکو بھیجا تھا تو اُسنے کہا کہ جیسے شعور ذاتی سے آدمی کو عیب و صواب
مین تمیز ہوتی ہی اسی طرح مجھے یہ بھی معلوم ہو گیا کہ یہ شہر وہی ہی جہان آپ
مجھے بھیجتے تھے کبھی کبھی ایسا ہوتا ہی کہ راہ مین اور شہر ملتے ہین لیکن
مین اپنی طبیعت سے جان جاتا ہون کہ یہ وہ شہر نہین ہی پھر مین نے اُس سے
کہا کہ تم اِس شہر کے فلانے مقام کو جاؤ چنانچہ اُسنے جا کر اُسکا سب حال
صحیح صحیح بیان کیا بازار مین آدمی چلتے ہوئے اُسنے بتائے لیکن مختلف
اوقات مین مختلف آدمی بتاتا تھا اُسنے کہا کہ مجکو فورخ کے آدمی بھی نظر
آتے ہین اور بعض کے سرون پر ٹوپیان ہین اور بعض کے سرون پر عجیب

وضع کے خود ہین چنانچہ اُسنے جیسی شکل خود کی تھی بیان کی یہ خود اُس شکل
کے تھے جیسا پروس کے ملک مین مروج ہین اُسنے کہا کہ بعض آدمیون کے
چہرے پر ڈاڑھی ہی اور جیسی جیسی ڈاڑھیان اور مونچھین تھین سبکی وضع بیان کی
مین نے بعض آدمیون کے جنکو مین جانتا تھا نام لیکر اُس سے کہا کہ انکو دیکھو
چنانچہ بعض کو تو اُسنے دیکھا اور بعض نہین ملے ایک شخص کی نسبت مین نے
اپنے جی مین خیال کیا کہ غائب مین اُسکو اپنے مکان پر بیٹھا ہوا دیکھے لیکن
اُسنے اُسکو ایک گلی مین ایک اور آدمی کے ساتھ پھرتے ہوئے دیکھا ایک
اور ثبوت اس بات کا ہی کہ میرے خیال کے ساتھ اُسکو شرکت نہین تھی اُسنے
کہا کہ اس شخص کے منھہ پر نہ ڈاڑھی ہی نہ مونچھین ہین چنانچہ یہ بات سچ ہی کہ خود
بخود ایک مسافر خانہ مین چلا گیا اور کہا کہ دو بجے کا وقت ہی اور لوگ کھانا کھا
رہے ہین اُس شہر مین کھانا کھانے کا یہی وقت ہی ہمارے ملک مین جو وقت
کھانا کھانے کا ہوتا ہی اُسوقت اُسنے اُس مسافر خانہ مین دیکھا کہ میز پر کچھ کھانا
نہین رکھا ہی اور کوئی آدمی بھی نہین بیٹھا ہی بعد اُسکے مین نے اُسے ایک اور
شہر مین بھیجا اور اُسنے اُسے اِسطور پر دیکھا کہ جیسے چڑیا ہوا مین سے یا کوئی
آدمی ہوا مین سے غبارے مین بیٹھا ہوا دیکھتا ہی مین نے کبھی اُس شہر کو
اِسطرح نہین دیکھا تھا اُسنے دریا کو اور دریا پر پل کو دیکھا اور دیکھا کہ ایک مکان
منارہ دار اور سب مکانات سے اونچا ہی مین نے اُس سے کہا کہ اب تم
شہر مین جاؤ چنانچہ وہ ایک بازار مین گیا اور دیکھا کہ ایک بڈھا موٹا آدمی
اپنی دوکان کے دروازے پر کھڑا ہوا ہی اور ٹوپی اُسکے سر پر نہین ہی مین نے
اُس سے کہا کہ تم فلانے مکان کو دیکھو چنانچہ اُسنے دیکھا اور جیسے دروازے
اور دریچے اُسمین تھے سب بتائے اس مکان کے چارون طرف یہ شخص

یعنی عجائب بین پھر اور جو جو مکانات اور منارے اُسمین تھے سب بیان
لیکن آدمیون کو اُسکے اندر نہین دیکھا اور کہا کہ مین اُسکی چھت نہ اور
نہ اندر سے دیکھ سکتا ہون کچھ تاریکی سی اُسکے اوپر معلوم ہوتی ہے بانجا
اُسنے بہت آدمی اور سپاہی دیکھے پھر مین اُنے اُسسے ایک اور شہر
اور کہا کہ اُسکے مغرب کی طرف جو ایک ٹیلا ہے وہان سے اُسے دیکھو
اُسنے اُسی جگہ سے دیکھا اور جیسی صورت اُس مقام سے شہر کی نظر آتی
ویسی ہی بتائی جب وہ ان شہرون کو دیکھتا تھا تو اُنکی صورت د
بہت خوش ہوتا تھا لیکن یہ بات ایک عجیب تھی کہ سمت مین غلطی
کرتا تھا یعنی مشرق کو مغرب اور شمال کو جنوب بتاتا تھا مثلاً اُسنے
کہ دریا فلانے شہر کے جنوب کے رخ چلتا ہے اور فلانا شہر دریا کے فلانے
رخ ہے حالانکہ اُنکے رخ مختلف تھے اگر مین امتحان کرنا چاہتا تو مجھے اس
بات مین شک نہین معلوم ہوتا ہے کہ وہ دوپہر کے وقت آفتاب کو بجائے
جنوب کی طرف کے شمال کے رخ بتاتا علاوہ سمت کے بیان کے اور
جو کچھ حال وہ بتاتا تھا بالکل صحیح تھا اور نہایت مفصل تھا اور کوئی بات
ایسی نہین کہتا تھا جس سے مجھے یہ شبہہ ہوتا کہ وہ میرے
خیالات کو دریافت کرکے حال بتاتا تھا بلکہ اکثر ایسا ہوتا تھا کہ مین کسی
اور شہر کا یا کسی اور بات کا خیال کرتا ہوتا تھا اور وہ کسی اور شہر
اور کسی اور بات کا ذکر کرتا تھا اور جب کبھی وہ کوئی ایسا مکان
یا بازار دیکھتا تھا جو میرے خیال مین ہوتا تھا یا جسکو مین آپ
خود دیکھتا تھا تو ضرور کوئی نہ کوئی بات اُسکی نسبت ایسی کہتا تھا
جسکا مجھے خیال بھی نہین ہوتا تھا مثلاً جس بڈھے اور فربہ آدمی کو

اُسنے ایک شہر مین دیکھا تھا وہ خود بخود پھر واپس جاکر اُسکو دیکھا تھا اور جب مین کہتا تھا کہ اب تم اُسے دیکھو تو وہ کہتا تھا کہ اب اِسوقت نظر نہین آتا ہی اور یہ شخص بھی اُسکو ہر وقت ایک جگہ اور ایک حالت مین نظر نہین آتا تھا کبھی اُس دروازے مین نظر آتا تھا کبھی کسی اور جگہ کبھی اُسکے سر پر ٹوپی ہوتی تھی کبھی نہین ہوتی تھی غائب مین نے یہ بھی کہا کہ یہ آدمی کہین ہو مین اُسکو پہچان لونگا اور خود بخود یہ بھی کہا کہ اگرچہ اُسکی شکل تماشے کی ہی لیکن مجھے اُس سے نفرت ہی مین یہ نہین جانتا ہون کہ کیون نفرت ہی۔

سوا اِن شہرون کے لام نے اور بھی مقامات دیکھے جنسے وہ واقف نہین تھا اُسکا حال بھی مین کچھ لکھتا ہون میرے پاس ایک کرسٹل جادو بہت پرانا ہی مگر اُسکا تمام حال مجھے بخوبی معلوم نہین ہی مین نے اِس بات کا امتحان کرنا چاہا کہ حالت خواب مین لام پر اُس کرسٹل کا کچھ اثر ہوگا یا نہین اُسوقت اُسکی طبیعت بہت اثر پذیر تھی چنانچہ مین نے اُس کرسٹل کو اُسکے دست راست مین رکھدیا اُسوقت تمام اُسکے بازو پر ایک سردی کا اثر معلوم ہوا جب مین نے اُس سے پوچھا کہ تم اسکو دیکھتے ہو تو حالانکہ اُسکی آنکھین بند تھین لیکن اُسنے کہا کہ اُسکی روشنی ایسی تیز ہی کہ میری آنکھون کو چکا چوند معلوم ہوتی ہی اور آپ اسکو ہٹا لیجیے مین نے اُسکے ہاتھ مین سے کرسٹل کو ہٹا لیا اور پھر اُسکے سر کے اوپر رکھا تب بھی اُسکو نظر آتا تھا دوسرے دن اُسکی طبیعت اتنی اثر پذیر نہین تھی لیکن خواہ مین کرسٹل کو اُسکے ہاتھ مین رکھتا تھا خواہ اُسکے سر کی پشت کی طرف رکھتا تھا

تو ہر چند اُسکی آنکھین بند ہوتی تھین لیکن کرسٹل مذکور اُسکو نظر آتا تھا لیکن اُسوقت اُسکی آنکھون کو چکا چوند نہین معلوم ہوتی تھی بلکہ اُسکی روشنی اُسے اچھی معلوم ہوتی تھی اُسنے بیان کیا کہ اُسکے اندر حلقے روشنی کے نظر آتے ہین اور اُس روشنی مین قوس و قزح کے سے رنگ ہین جب کرسٹل کو اُسکے بائین ہاتھ مین رکھا تو اُسپر گرمی کا سخت اثر ہوا اور پہلے سے زیادہ اُسے نیند آئی دفعتہ اُسنے کہا کہ مجھے ایک آدمی ایک نئی وضع کی پوشاک پہنے ہوے نظر آتا ہی چونکہ مجھے یہ خیال ہوا کہ شاید لام کسی ایسے آدمی کو دیکھتا ہو جو پہلے اِس کرسٹل کا مالک تھا یا جسکو کسی طرح کا تعلق اِس کرسٹل کے ساتھ ہو گا تو مین نے اُس سے کہا کہ اِس آدمی کا سب حال بتاؤ اور چونکہ مجھے معلوم ہوا کہ اُسوقت کے بعد اور اوقات عمل مین بھی یہ شخص لام کو نظر آتا تھا اسواسطے مین اِس سے اُسکا حال روزانہ پوچھتا تھا اور اُسکے کاروبار کا حال بھی دریافت کرتا تھا جو نتیجہ میرے امتحان کا ہوا مختصراً ذیل مین بیان کرتا ہون —

جب کرسٹل لام کے ہاتھ مین رکھا گیا تو تھوڑے عرصے مین بہت دور تک چلا کر اُسنے اپنے تئین دیکھا کہ مین ایک سڑک پر ہون اُس سڑک کے ایک طرف ایک دریا بہت زور سے بہتا ہی اور دریا کے اوپر سیدھے اور اونچے پہاڑ ہین اور سڑک کی دوسری طرف بھی پہاڑ ہین مگر اتنے اونچے نہین جتنے دوسری طرف بلند ہین اُس سڑک پر اُسنے ایک آدمی زیاد متوسط قد سے اونچا چلتا ہوا دیکھا اُسکی عمر چالیس اور پچاس سال کے بیچ مین تھی بدن اُسکا اچھا فربہ اور قوی تھا لیکن چہرہ اُسکا ذرا سانولا تھا بال سیاہ اور ڈاڑھی لانبی بہت سیاہ ایک سیاہ جاکٹ اور سیاہ پاجامہ گھٹنون تک پہنے ہوے تھا

دھاری دار اور پانوٗن مین بوٹ گھٹنون سے نیچے مُڑے ہوئے اُسکی شکل
یہودی یا اسپین یا اطالیہ کے آدمیون کی سی نظر آتی تھی کمر مین ایک کمر بند تھا
اور کچھ چیز لٹک رہی تھی لیکن نہ تلوار تھی نہ خنجر تھا سب کپڑون کے اوپر
ایک چوغہ پہنے ہوا تھا لیکن چوغہ کا سینہ کھلا ہوا تھا اور اندر کے کپڑے
نظر آتے تھے ٹوپی کپڑے کی تھی اور ایک طرف اُسپر سمور لگا ہوا تھا
اور ایک پر بھی ٹوپی مین تھا اُسکے ہاتھ مین اُسکے قد سے بھی لانبی ایک
لکڑی اوپر سے خم کھائی ہوئی تھی اور اُسکے آگے تین یا چار گوسپند دوڑتی
جاتی تھین اِس شخص کی پوشاک ایسے اچھے کپڑے کی تھی کہ لام کو تعجب ہوتا تھا
کہ اُس آدمی کی پوشاک تو ایسی مکلف ہے اور وہ گوسفند ہانکتا جاتا ہے
اِس آدمی کے پیچھے لام چلتا گیا تاوقتیکہ وہ آدمی ایک سرائے مین گیا
اور وہان کھانا کھایا اُس سرائے مین اور بھی کئی آدمی بحیثیت دہقانان
کے بیٹھے ہوے تھے اِس آدمی کی اُن دہقانیون اور مالک سرائے نے
اچھی طرح مدارات کی وہ سرائے اس صورت کی نہین تھی جیسی انگلستان مین
ہوتی ہین نہ وہ دہقانی انگلستان کے دہقانون کے سے تھے اُنکی پوشاک
بھی مثل اُس آدمی کی پوشاک کے تھی جسکے پیچھے پیچھے لام جاتا تھا
اور سب کے بدن کے اوپر کھال کا یعنی پوستین کا چوغہ سا تھا دوسرے
دن جو لام نے اِس آدمی کو دیکھا تو وہ شخص اُسی سڑک پر چلتا تھا
لیکن گوسفند اُسکے ساتھ نہین تھی چوغہ پہنے ہوے تھا اب یہ سڑک
ایک جنگل مین تھی اور دریا کے کنارے کنارے درختون سے
گھنے تسرے نظر آتے تھے آگے چلکر پہاڑ دور دور نظر آنے لگے اور
ایک فراخ گھاٹی نظر آئی اور اُسمین اچھے کھیت نظر آتے تھے یہ سڑک

ایک چھوٹے سے شہر کی طرف جاتی تھی اور وہ شہر پاے کوہ مین واقع ہی
شہر تک پہونچنے سے پہلے دریا پر ایک پُل کئی محرابون کا نظر آیا راہ مین
بہت دہقان نظر آئے تھے کوئی ٹوکرون مین انڈے لیے جاتے تھے
کوئی گاڑیان ہانکتے تھے شہر کا موقع یہ تھا کہ پہاڑ کی ڈھال پر بستا تھا
پہاڑ کی طرف چوڑا بستا ہی اور پُل کی طرف عرض کم ہی اُس شہر کے گرد فصیل
نہین ہی سڑک پر جو گاڑیان چلتی تھین وہ ایسی گاڑیان نہین تھین جیسی
انگلستان مین ہوتی ہین چونکہ لام اُسکا نام نہین جانتا تھا اور اُسکی یہ خواہش
تھی کہ کچھ اُسکا نام رکھا جاوے مین نے کہا کہ اِسکا نام ریفل رکھ لو اُسنے
کہا کہ بہت اچھا اب اِس کتاب مین جہان اِس شخص کا ذکر ہوگا اُسکا نام
حرف رَ سے تعبیر کیا جاویگا دوسرے دن لام نے رَ کو شہر کے باہر ایک
مکان مین دیکھا جب لام پُل پر سے چلتا تھا تو اُسنے اول تو یہ دیکھا کہ پانی بہت
میلا ہی دوسرے یہ کہ پُل کے سرے کی طرف کچھ جگہ تاریک چھوٹی ہوئی ہی
کہ وہان اُسکو کچھ نظر نہین آتا اور اُسکو صاف اُسوقت نظر آنے لگا کہ جب
وہ شہر کے اندر دور تک چلا گیا مین یہ بات نہین بتا سکتا ہون کہ یہ کیا چیز ہی
لیکن جب کبھی لام نے اُس شہر کا حال بیان کیا ہی اُس تاریک جگہ کا حال
ضرور بیان کیا ہی جس مکان مین رَ نظر آیا وہ اُسکی دکان معلوم ہوتی تھی ایک
عورت بھی جو اُس سے بہت مشابہ تھی اُس دوکان مین تھی لام کہتا تھا
کہ میری سمجھ مین اُسکی ہمشیرہ ہی رَ نے جو کچھ حال اپنے سفر کا اُس عورت سے
بیان کیا وہ توجہ سے سنتی تھی دوکان ایسی تھی جہان زنجیرین اور اور چھوٹی چھوٹی
چیزین خردہ فروش بیچتے ہین جب اِن چیزون کا ذکر لام کرتا تھا تو اُسکو بہت تعجب
ہوتا تھا کہ دریا اور پُل بھی جو شہر کے باہر ہی اُسکو نظر آتا تھا اور اُسی وقت مین

ر کی دوکان بھی اُسی شہر مین نظر آتی تھی اور دوکان کے اندر کی چیزین نظر آتی تھین لیکن بعد ازان اُسکو عادت ہو گئی اور کچھ تعجب نہین ہوتا تھا پھر لام نے دیکھا کہ دوکان کے پیچھے ایک مکان مین ر اور وہ عورت کھانا کھاتی تھی اُس مکان مین اسباب موٹی قسم کا تھا اور کھانا بھی کچھ تکلف کا نہین تھا کھانے کے ساتھ دونون شراب بھی پیتے تھے کھانا کھانے سے پہلے کچھ نماز اُن دونون نے نہین پڑھی پھر اُس عورت نے ایک الماری مین سے ایک برنجی کڑہ اوتار کر ر کو دکھایا آتشدان مین آگ روشن تھی ایک اور دن لام نے ر کو دیکھا کہ اپنی دوکان مین ہے اور ایک اور شخص کوئی چیز بیچنے کو اُسکے پاس لایا لیکن ر نے اُسے خرید انہین پل سے جو پہاڑ کی طرف بڑا بازار جاتا ہے اُسمین پکا فرش ہے آدھی دور پر ایک اور بازار بطور بازار چوپڑ اُسمین آملتا ہے اس چوپڑ کے بازار کے ایک طرف لام نے ایک سوار دیکھا کہ اُسکی کرتی سبز رنگ کی تھی اور پیچھے ایک دامن لٹکتا تھا پاجامہ اُسکا نیلا تھا اور اُسمین سرخ دھاری تھی ٹوپی کپڑے کی تھی اور ایک لانبی تلوار بھی اُسکی کمر مین تھی اور ایک کمربند بھی تھا اور بوٹ مہمیز لگے ہوے پہنے ہوے تھا دوکانو پر اُسنے بہت سی تختیان لکڑیون پر لگی ہوئی دیکھین اور اُنپر کچھ حروف بھی لکھے ہوے تھے لیکن فقط ایک مسافر خانے کی تختی پر جو حروف تھے اُن حروف کو لام پڑھ سکا اور تختون پر ایسے حروف لکھے ہوے تھے جو لام نہین پڑھ سکتا تھا مسافر خانے کے تختے پر اُسنے سلٹر نام پڑھا ایک اور دفعہ جو لام اُس شہر مین گیا تو اُسنے ر کو اُسکی دوکان مین نہین دیکھا لیکن جب اُسکو تلاش کیا تو پہاڑ مین ایک جھونپڑے مین تھا اور کئی آدمی اُسکے پاس بیٹھے تھے

بعض آدمی تو انہین ایسی پوشاک پہنے ہوئے تھے کہ سرون پر پگڑیان تھین اور پایجامے فراخ تھے اور انکی ڈاڑھیان لانبی اور بعض کی پوشاک ایسی تھی کہ وہ جاکٹ پہنے ہوئے تھے اور بکرون کی کھال کے چوغے پہنے ہوئے تھے یہ وضع ملی جلی دیکھ کے لام نے خود بخود کہا کہ میری سمجھ مین یہ جھونپڑی دو ملکون کی سرحد پر واقع ہی

یہ مشاہدہ لام کا بہت دلچسپ ہی اگر فرض کیا جاوے کہ یہ مشاہدہ بطور خواب تھا تو وہ خواب بھی عجیب قسم کا ہوگا لام نے بیس مختلف اوقات ان کو دیکھا کچھ کچھ حال مین نے اسکے شہر کا لکھا ہی اگر سب حال مفصل لکھا جاتا تو کئی صفحے بھرے جاتے لام پر روزانہ بلکہ اکثر ایک دن مین دو دو بار عمل کیا جاتا تھا لیکن جب کبھی وہ ان کو دیکھتا تھا تو یہ نہین ہوتا تھا کہ جو حال اسنے پہلے مرتبے دیکھا تھا وہی دوسرے مرتبے بیان کرے بلکہ علیحدہ حال ہوتا تھا اور تاہم طرفہ یہ بات ہی کہ جو حال علیحدہ علیحدہ بیان کرتا تھا انمین ایک طرح کا رابطہ ہوتا تھا مثلاً ایک روز اسنے ان کو سڑک پر ایسی جگہ چلتے دیکھا کہ دریا کے نیچے کی طرف جاتا تھا دوسرے دن اس گھاٹی سے اور بھی نیچے کی طرف اسکو دیکھا کہ وہان زراعت بہت تھی تیسرے دن اسکو ایک شہر کے قریب جاتے ہوئے دیکھا اور چوتھے روز اسکو شہر کے اندر اپنے مکان مین دیکھا تین ہفتے بلکہ ایک مہینے تک لام کو ان روزانہ کبھی راہ مین پیادہ چلتے ہوئے اور کبھی اپنے گھر مین نظر آتا تھا مختلف مقامات کا حال لام بہت مفصل اور بشرح بیان کرتا تھا حقیقت مین اس شہر کا حال لام نے بسطور ذیل بیان کیا تھا کہ اگر مین اسکو کبھی دیکھون تو پہچان لون یہ تو بات ظاہر ہی کہ وہ شہر انگلستان مین

نہین ہے اور جیسی پوشاک لام نے وہان کے لوگون کی بتائی اور دو کانون کے تختون کے حروف بتائے کہ سوا ایک تختی کے جسپر زبان جرمن لکھی تھی اُس سے وہ پڑھی نہین گئی اِس بات سے میری سمجھ مین یہ آتا ہے کہ وہ شہر روس اور روم کی سرحد پہ ہے شاید کوئی شخص جو اس کتاب کو پڑھے جان سکے کہ وہ شہر کونسا ہے اِس بات کی وجہ نہین معلوم ہوتی ہے کہ لام نے روزمرہ اِس شہر کو اور اِس صفائی سے کسواسطے دیکھا لیکن مجھے ضرور یہ خیال ہوتا ہے کہ اُس کرسٹل مین جسکے سبب سے یہ مشاہدہ پیدا ہوا اور اُس شہر مین یا اُس آدمی مین کچھ تعلق ہے لام نے ایک مرتبہ سوتے سوتے یہ بات کہی تھی کہ ایک دفعہ یہ کرسٹل ر کے پاس تھا اگر یہ بات سچ ہے تو جسطرح کسی آدمی کی تحریر کے ذریعے سے کاتب نظر آنے لگتا ہے اسی طرح اِس کرسٹل کے ذریعے سے ر نظر آنے لگا اگر فرض کرین کہ یہ وجہ اِس مشاہدے کی درست ہے تو یہ بات جواب طلب ہے کہ جو کچھ لام نے دیکھا تھا زمانہ حال کی باتین دیکھین تھین یا گذشتہ زمانے کی اگر گذشتہ زمانے کا حال دیکھتا ہو تو یہ بات نہایت عجیب اور حیرانی کی ہے کہ ایک مہینے تک برابر تمام واقعات گذشتہ سلسلہ وار دیکھتا رہا۔

لیکن لام نے فقط اسی مشاہدے سے مجھے حیران نہین کیا ایک روز جب وہ اِس شہر کی سیر کر رہا تھا تو وہ دفعتًہ چپ ہو گیا اور تھوڑی دیر کے بعد کہا کہ مین ہوا مین بہت فاصلے کا سفر کرتا ہون مجکو جلد یہ بات معلوم ہو گئی کہ لام خود بخود ایک اعلیٰ حالت مین داخل ہو گیا تھا شاید اِس اعلیٰ حالت مین داخل ہونے کی یہ وجہ ہو کہ اُسکے ہاتھ مین اُسوقت وہ کرسٹل تھا جب وہ اپنے سفر کے اختتام کو پہونچا تو اُسنے کہا کہ مین ایک خوبصورت باغ دیکھتا ہون

اور اُسمین بہت خوبصورت روشنین بھی ہوئی ہین لام نے اُسکا نقشہ کھینچکر بتایا
اُسنے کہا کہ یہ باغ ایک شہر کے متصل ہی ایک روش کے سرے پر ایک
حوض بنا ہوا ہی اُسمین دو شیر دہانون مین سے پانی نکلتا ہی اور ایک بڈھا آدمی
اُسکے پاس کھڑا ہوا ہی سر اُسکا ننگا ہی ڈاڑھی لانبی ہی کپڑے ڈھیلے اور سفید ہین
اور پانوٴن مین موزے نہین اور لکڑا اون پہنے ہوے ہی یہ پوشاک یونانیون
کی سی تھی اُس آدمی کے گرد و پیش قریب بارہ جوان آدمی اور کھڑے
ہوے تھے اور اُنکی پوشاک بھی اُس بڈھے آدمی کی سی تھی یہ آدمی اُن
جوان آدمیون کو پڑھاتا معلوم ہوتا تھا اور جب درس باالتقریر ختم ہوگئی تو
وہ تین ملکر حوض کے پاس سے متفرق روشون پر چلے گئے اور ذرا اُبھر
بڑھا کر جو دیکھا تو لام کو کچھ پہاڑ فاصلے پر اور ایک شہر باغ کے متصل نظر آیا
اُس باغ اور شہر کو بھی لام نے خود بخود دو تین مرتبہ دیکھا مگر حوض کے
پاس وہ آدمی نہین دیکھے لیکن اور آدمی روشون پر سیر کرتے ہوے دیکھے
اور ایک مرتبہ دو عورتین یونانی پوشاک پہنے ہوے دیکھین لیکن حیرت
کی بات یہ ہی کہ یہ مشاہدات ایک خاص حالت مین واقع ہوتے تھے کہ وہ
حالت لام کی حالت مقناطیسی معمولی سے علٰحدہ تھی بلکہ جس حالت مین
اُسنے اَر کو دیکھا تھا اور دیکھا کرتا تھا اُس حالت سے بھی یہ حالت
علٰحدہ تھی یہ حالت گویا بحساب حالت بیداری رسمی کے تیسری حالت تھی
اور حالت مقناطیسی کے حساب سے دوسری تھی جو وقت اِس حالت مین گذرتا تھا
وہ اُسوقت سے علٰحدہ ہوتا تھا جو اُسکے سونے کے واسطے حالت معمولی مقناطیسی مین
مقرر کیا جاتا تھا جب وہ خود بخود حالت مقناطیسی معمولی مین واپس آجاتا تھا تو
اُسکو اِس تیسری حالت کا کچھ ہوش نہین ہوتا تھا اور تب بھی اُسکا ہوش نہوتا تھا

کہ جب وہ پھر اِس تیسری حالت مین داخل ہوتا تھا بیشک یہ بات عجائب معلوم ہوتی تھی کہ اِس تیسری حالت مین وہ زمانہ بعید اور واقعات گذشتہ دیکھتا تھا ایک مرتبہ وہ خود بخود ایک اور حالت مین داخل ہوگیا کہ اُسوقت کا وقوف پہلی تینون حالتون کے وقوف سے علیحدہ معلوم ہوتا تھا ایک روز اُسنے مجھسے کہا کہ مین ہوا مین سفر کر رہا ہون لیکن دفعتہ وہ گھبرا گیا اور ڈرنے لگا اور کہنے لگا کہ مین پانی مین گر پڑا ہون آپ مجھے اُسمین سے نکال لیجیے ورنہ اگر آپ امداد نہ کرینگے تو مین ڈوب جاؤنگا مین نے اُسے حکم دیا کہ اس پانی مین سے نکل جاؤ اور بہت محنت اور کوشش کر کے وہ اُسمین سے نکل گیا اور کنارے پر پہونچ گیا اُسوقت اُسنے کہا کہ مین ملک کفریریا[1] مین جہان ایک میرا دوست پیدا ہوا تھا ایک دریا مین گر پڑا تھا لیکن حیرانی کی بات یہ ہے کہ وہ اُس ملک کے آدمیون کا اور مکانات اور حیوانون اور کھیتون کا اسطرح ذکر کرتا تھا کہ گویا اُنسے وہ خوب واقف تھا اور اُسنے یہ بھی کہا کہ جب مین لڑکا تھا تو اُس ملک مین بہت رہا ہون حالانکہ وہ کبھی اسکاٹلینڈ سے باہر بھی نہ گیا تھا علاوہ اِسکے اگرچہ اُسکی آنکھین بالکل بند تھین لیکن وہ اصرار اً کہتا تھا کہ مین جاگتا ہون اور میری آنکھین کھلی ہین اور جب مین نے کہا کہ تم سوتے ہو تو اُسنے شکایت کی کہ آپ مجھے احمق بناتے ہین وہ اِس بات کے سمجھنے مین حیران تھا کہ مین تو اسکاٹلینڈ مین ہون اور وہ خود کفریریا مین تھا تو مین اُس سے بات کیونکر کر سکتا تھا اور جب مین نے اُس سے کہا کہ تم تو خود قبول کرتے ہو کہ تم کبھی جہاز مین سوار نہین ہوئے تو تم کفریریا مین کیونکر پہونچ گئے تو اور بھی زیادہ حیران ہوا لیکن باوجود اِسکے وہ یہی کہتا رہا کہ مین کفریریا مین ہون اور مین اِس ملک مین

[1] کفریریا ملک حبش کے جنوب مین ایک ملک کا نام ہے۔

مدت تک رہا ہون اور مین یہان کے آدمیون اور مکانات اور حیوانون سے خوب واقف ہون یہ بات ظاہر معلوم ہوتی ہے کہ اس شخص نے اپنے دوست کی زبانی کفر یا کا حال سنا تھا لیکن چونکہ وہ اصرار کہتا تھا کہ مین اس ملک مین مدت تک رہا ہون اور یہان کے آدمیون سے اور سب چیزون سے بخوبی واقف ہون تو میرے نزدیک یہ بات ہے کہ جو حال اُسنے اپنے دوست کی زبانی سُنا تھا اُسکے دیکھنے کا اُسے شوق تھا اور حالت غائب بینی مین کبھی کبھی وہ وہان چلا گیا تھا لیکن اپنے جانے کا حال پہلے اُسنے مجھے کبھی نہین بتایا تھا اور اس قیاس کا اعتبار زیادہ تر یون ہوتا ہے کہ وہ اکثر گھنٹہ گھنٹہ بھر سویا کرتا تھا اور کچھ کام نہین کیا کرتا تھا اور اسوقت وہ اُس ملک مین جایا کرتا تھا اور اس دفعہ جو پھر اُس ملک مین گیا تو اُسنے فقط وہان کے آدمیون کو اور چیزون کو دیکھا ہی نہین بلکہ اُنکو پہچان لیا کہ مین نے پہلے بھی اس ملک کو دیکھا ہے بیشک اُسکے بیانات ایسے تھے کہ مجھے بالکل یقین ہوتا تھا کہ جو کچھ وہ کہتا ہے دیکھا کہتا ہے دو مرتبہ اور بھی وہ خود بخود ایسی ہی حالت مین داخل ہو گیا اور اُس حالت مین ویسا ہی حال بیان کیا جیسا پہلے کہا تھا لیکن اُس ملک کا حال اُسکو سوا اُس ہو تھی حالت کے اور کسی حالت مین یاد نہ آتا تھا بلکہ جب اُسکو حالت معمولی ہنسنا ملیسی ہوتی اور مین اُس سے کفر یا کا حال پوچھتا تھا تو اُسکی سمجھ مین کچھ بھی نہ آتا تھا اور جب مین اُس سے کہتا تھا کہ تم کبھی حبش کے ملک کے جنوب کی طرف بھی گئے ہو تو وہ کہتا تھا کہ آپ مجھسے ٹھٹھا کرتے ہین۔

یہ تین مشاہدے جو واقع ہوئے یعنی اول آر کا دوسرا یونان کے باغ اور حکیم کا اور تیسرا کفر یا کا انکی تصدیق تو نہین ہو سکتی ہے لیکن جب مین یہ سوچتا ہون کہ جب کبھی لام کو مین نے بعید شہرون مین بھیجا

اُسنے اُنکا حال صحیح صحیح بتایا گو وہ اُن شہرون سے واقف نہین تھا تو
مجھے یقین ہوتا ہی کہ یہ مشاہدات بھی اُسکے حقیقی اور راست ہونگے
بڑی کیفیت کی بات ہوتی کہ مجکو لام کے امتحان کا اور زیادہ موقع ملتا
لیکن پہلے کہہ چکا ہون کہ کثرت مطالعہ کے سبب سے اس شخص کو چھاتی کا مرض
ہوگیا تھا اور کئی ہفتہ تک وہ بیمار رہا اِس سبب سے زیادہ امتحان کا موقع
نہین ملا اور جب وہ شفایاب ہوا تو اُسکی طبیعت پر مثل سابق بہت اثر
نہین ہوتا تھا لیکن اتنی بات ضرور ہی کہ مین اُسپر عمل کر سکتا ہون مگر
اُسکی شفایابی کے بعد فقط دو مرتبہ ایسا اتفاق ہوا کہ وہ رَکو دیکھ سکا
شاید محنت اور استقلال کے ساتھ پھر اُسپر یہ حالت خاص غائب بینی کی
واقع ہوجاوے مجھسے لام بارہا کہتا رہا ہی کہ مجکو ایک خاص حالت تیز
روشنی کی حاصل ہوگی اور اُسکی بیماری سے پہلے جو مین اُسپر عمل کرتا رہا
تو ضرور اُسکی روشنی مین ترقی ہوتی رہی ہی۔
مثال سی و ہفتم۔ ایک شخص کو کبھی کبھی خود حالت غائب بینی حاصل
ہوجاتی تھی مین مدرسہ مین پڑھا رہا تھا کہ ایک مرتبہ اُسنے کہا کہ آپ کی
گاڑی آئی ہی مجھے یقین نہوا اسواسطے کہ مین نے ایک گھنٹہ بعد گاڑی
آنے کا حکم دیا تھا لیکن اُسنے کہا کہ مین فقط گاڑی ہی کو آئی ہوئی نہین
دیکھتا ہون بلکہ یہ بھی دیکھتا ہون کہ ایک نوکر آپ سے یہ کہنے کو آتا ہی کہ گاڑی
آگئی ہی دو منٹ کے بعد حقیقت مین ایک نوکر نے آکر کہا کہ گاڑی حاضر ہی غلطی سے
ایک گھنٹہ پہلے گاڑی آگئی تھی ایک روز اُسنے کہا کہ مین اپنے چچا کو فلانی جگہ
دیکھتا ہون اور وہ میرے نام ایک خط بھیج رہے ہین اُسنے کہا کہ مجھے خط کے
آنے کی امید نہین تھی بلکہ مین خود اپنے چچا کے نام خط لکھنا چاہتا تھا

لیکن جو پہلی ہی ڈاک اُس طرف سے آئی تو خط آیا مدرسہ مین بیٹھے ہوے
اُسنے کئی بار مجھے بتایا کہ میرے مکان پر کیا ہو رہا تھا اور اگرچہ ہمیشہ
اُسکے بیان کو مین تصدیق نہین کر سکا لیکن جتنے مرتبہ تحقیق کیا تو جو کچھ
اُسنے آدمیون کے آنے کا اور اُنکی تعداد کا اور اور باتین بیان کی تھین وہ
سب صحیح پائین ایک مرتبہ اُسنے خود بخود ایک سمندر کے کنارے کا شہر دیکھا
اور وہان کا سواد اور فضا بیان کی اور جب مین نے تحقیق کیا تو اُسکا بیان
صحیح پایا پہلے پہل وہ ڈرنے لگا کہ اب مین گھر کیونکر جاؤنگا کیونکہ وہان
کشتی نہین ہی ایک مرتبہ اور اُسنے خود بخود ایک سڑک دیکھی کہ اُسکے دونون
طرف بڑے بڑے درخت ہین اور سڑک کے سرے پر ایک بارک دیکھی
کہ اُسکے سامنے رسالے کے سوار پھر رہے تھے اور سوارون کی پوشاک بھی
انگلستان کی فوج کی سی نہین بتائی بلکہ پروس کے ملک کے سوارون کی سی
بتائی مجکو یہ نہین معلوم ہی کہ اُسنے یہ بارک کسواسطے دیکھی کیونکہ مجکو ایسی کسی
بارک سے آگاہی نہین تھی اور پس اُسنے میرے خیال کے دریافت کرنے
کے ذریعہ سے اُس بارک کو نہین دیکھا تھا مجھے یہ بات حاصل نہین تھی کہ جب
اُس شخص پر عمل کرتا تھا اُسکو غائب بینی حاصل ہو جاوے اکثر اُسکو یہ حالت
خود بخود حاصل ہو جاتی تھی مگر بعض اوقات جہان مین چاہتا تھا اُسکو بھیجدیتا تھا
اور کئی دفعہ جب مین نے اُس سے دریافت کیا کہ فلانے مکان مین جو میرے
ایک دوست کا تھا کیا ہو رہا ہی تو اُسنے سب حال مفصل اور صحیح بتایا
اِس شخص نے مجھسے اکثر کہا ہی کہ مین لوگون کو اور چیزون کو صاف نہین
دیکھتا ہون کچھ تاریک دیکھتا ہون لیکن مجھے یقین ہی کہ اگر اُسپر محنت
کیجاویگی تو وہ صاف دیکھنے لگیگا۔

مثال سی و ہشتم - اب جو مثال مین لکھتا ہون اُسکا حال مین نے ایک عورت سے سُنا تھا اور اُسنے خاص اُن لوگون سے سُنا تھا جنکو اُسکا تجربہ ہوا تھا ایک صاحب کلکتہ مین نوکر تھے اُنکی بوی انگلستان کو گئی تھی اور وہ راہ مین جہاز مین تھی اُنھون نے کلکتہ مین ایک غائب بین سے دریافت کیا کہ اِسوقت فلانا جہاز کہان ہی اُسنے بتایا کہ اِسوقت وہ جہاز فلانے جزیرے کے پاس ہی اور کہا کہ آج کا دن اُس جزیرے کے موقع پر اچھا روشن نہین ہی اور وہان بادل سا ہو رہا ہی صاحب نے غائب بین سے کہا کہ تم ہماری بوی کے کمرے مین جاؤ اور دیکھو کہ وہان کیا ہو رہا ہی پہلے تو غائب بین نے عذر کیا کہ عورت کے مکان مین بے خبر جانا اچھا نہین لیکن جب صاحب نے اصراراً کہا تو وہ کمرے کے اندر گیا اور کہا کہ اسباب اُس کمرے کے اندر پریشان پڑا ہوا ہی اور دو عورتین اُسکے اندر بیٹھی ہوئی باتین کرتی ہین جس عورت کو دیکھنے کو وہ گیا تھا اُسکی صورت اور وضع اور پوشاک سب مفصل بتائی جو شخص جہاز کا کپتان تھا اُسنے اپنے روزنامچہ مین سے جب اُس غائب بین کے بیان کی مطابقت کی تو اُسکا بیان صحیح ثابت ہوا جہاز کلکتہ سے ۲-فروری سنہ ۱۸۵۰ عیسوی کو روانہ ہوا تھا اور انگلستان مین ۶-جولائی تک نہین پہونچا تھا کسی سبب سے جہاز سُست چلا ورنہ جس عرصہ مین وہ اُس جزیرے تک پہونچا جہان غائب بین نے اُسے دیکھا تھا اُسوقت تک اُسکو انگلستان مین پہونچنا چاہیے تھا اس غائب بین نے اُس عورت کو کبھی پہلے نہین دیکھا تھا اور ایک اور عورت کے بیان سے جو اُسی جہاز مین سوار تھی معلوم ہوا کہ حقیقت مین اُس صاحب کی بیوی کے کمرے مین جہاز کے اسباب ہمیشہ پریشان پڑا رہتا تھا۔

مثال سی و نہم - مین اوپر لکھ چکا ہون کہ میجر بکلی صاحب حالت ہوش معمولی
مین غائب بینی کی حالت پیدا کر دیتے ہین مگر اب یہ بات بھی لکھنی چاہیے
کہ صاحب موصوف حالت خواب مین بھی غائب بینی پیدا کر دیتے ہین میجر
بکلی صاحب نے مجھے ایک خط اس باب مین لکھا تھا اُسکا خلاصہ
ذیل مین لکھا جاتا ہی اوپر لکھا گیا ہی کہ انگلستان مین دستور ہی کہ میوے
کے پوست مین مثلاً ریٹھے کے اندر تحریرات بند کر کے دوکاندار بیچتے
ہین میجر بکلی صاحب نے ایک عورت پر عمل کیا اور اُسکو حالت خواب مین
غائب بینی کا ملکہ حاصل ہو گیا لیکن اسکے بعد اُسکو حالت ہوش مین بھی غائب
بینی کی قوت حاصل ہو گئی اور جسوقت یہ عورت سو جاتی تھی تو تحریرات مسدود کو
پڑھ لیا کرتی تھی اور فاصلے سے پڑھ لیتی تھی خواہ وہ تحریر میجر بکلی صاحب کے
پاس ہو خواہ نہو ایک اور عورت نے اپنے مکان مین ایک صندوق مین
ایسی ایک تحریر بند کر کے میجر بکلی صاحب کو کہا کہ اب اُس عورت سے
اسکو پڑھوائیے میجر بکلی صاحب کے حکم سے اُسنے اس تحریر کو اسطور پر
پڑھ لیا کہ وہ خود اپنے مکان مین تھی اور تحریر دوسری عورت کے مکان مین
اور وہ عورت بھی جسکے مکان مین وہ تحریر تھی اپنے مکان پر موجود
نہین تھی میجر بکلی صاحب کو بھی اُس تحریر کا حال کچھ معلوم نہین تھا
کہ کیا تھی بعد اُسکے میجر بکلی صاحب نے غائب بین سے کہا کہ ایک
دوکان مین ہمنے سُنا ہی کہ تحریرین بند کی ہوئی بکتی ہین تم اُس دکان مین
جاؤ اور دیکھو کہ کوئی نئی تحریر وہان ملیگی کہ نہین اُس دکان مین
اُسوقت تک کبھی میجر بکلی صاحب گئے تھے نہ غائب بین گئے تھے
غائب بین نے کہا کہ مین چند نئی تحریرین وہان دیکھتی ہون

میجر بکلی صاحب نے کہا بہت ہین کہ تھوڑی اُسنے جواب دیا کہ نہین
چھٹانک ریٹھون مین فقط تین تحریرین نئی ملینگی میجر بکلی صاحب نے
پوچھا کہ تمکو خوب یقین ہی کہ وہ تحریرین نئی ہین غائب بین نے جواب دیا
کہ خوب یقین ہی ایک اُنمین سے وہ تحریر ہی جو مین نے ابھی اُس عورت کے
مکان مین رکھی ہوئی پڑھی ہی میجر بکلی صاحب نے کہا کہ اگر مین چھٹانک
ریٹھے خریدون تو اُنمین تین نئی تحریرین ضرور ملینگی جواب دیا ضرور ملینگی
اور جسکا مین نے ابھی ذکر کیا ہی وہ بھی اُن تینون مین ہوگی اُنھون نے کہا اگر مین فقط
چھٹانک خریدون تو یہ تینون تحریرین ہجاوینگی اُسنے جواب دیا
کہ ہان میجر بکلی صاحب اُسے سوتا چھوڑ کر اُس دوکان کو گئے اور ساتھہ رہ
ریٹھے چھٹانک وزن کے خرید کر لائے اور سب پر ایک چاقو سے
نشان کر کے غائب بین کے روبرو لائے غائب بین نے ایک کی طرف
اشارہ کیا اور کہا کہ اسکو کھولو اُسمین وہی الفاظ تھے جو غائب بین نے
پہلے بتائے تھے اور میجر بکلی صاحب نے لکھہ لیے تھے اور فقط دو اور نئی تحریرین
اُنمین نکلین دوسرے روز میجر بکلی صاحب اُس عورت کے پاس گئے
جسنے اُس تحریر کا پڑھوانا چاہا تھا اور اُسکو بتایا کہ غائب بین نے
یہ عبارت پڑھی ہی اور پھر صندوق مین سے جو اُسی عورت کے ربرو
بند کی ہوئی تحریر نکالی اور اُسکو کھولا تو وہی عبارت اُسمین
لکھی ہوئی تھی —

مثال چہلم۔ ایک عورت کو یہ قدرت تھی کہ جب کوئی تحریر کسی صندوق مین
بند رکھی ہوئی ہو تو وہ بیداری کی حالت مین اُسکو پڑھ لیتی تھی ایک روز وہ
میجر بکلی صاحب کے ساتھہ ایک شخص کے مکان پر خط دینے جاتی تھی

وہ شخص علم موسیقی مین خوب دخل رکھتا تھا راہ مین اُس عورت نے میجر بکلی صاحب سے کہا کہ وہ اپنا گھر چھوڑ کر کہین چلا گیا ہی اور اُسکے نام کا تختہ بھی اُسکے دروازے پر سے ہٹا لیا گیا ہی جب اُس مکان پر پہونچے تو یہ سب حال صحیح ہوا اُس مکان مین جو اور لوگ رہتے تھے اُنسے بھی جب پوچھا تو اُنھون نے کچھ پتہ نہین بتایا کہ وہ شخص کہان اُٹھکر جا رہا ہی اُسوقت میجر بکلی صاحب نے اُس عورت کو عمل کے ذریعہ سے سُلا دیا اور پھر اُسنے کہا کہ اب اُس شخص نے شہر سے باہر رہنے کا ارادہ کر لیا ہی اور اپنے کام کے واسطے روز شہر مین آیا جایا کریگا۔

مثال چہل و یکم۔ لیوس صاحب نے ایک عورت پر عمل کیا اور دوسرے مرتبہ کے عمل مین اُسکو غائب بینی کی قوت حاصل ہوگئی اس حالت مین اُسنے اپنے بعض رشتہ دارون کو جو ہندوستان مین سفر کر رہے تھے دیکھا اور بہت سا حال اُنکا مفصل بیان کیا اُسکے بیان کی تصدیق ہنوز نہین ہوئی ہی جب وہ سوتی تھی لیوس صاحب نے اُس سے کہا کہ کل ایک بجے دوپہر کے بعد مین تمبر نا ملے سے عمل کرونگا تم اُسوقت مجھے دیکھنا اور جو حرکت مین کرون وہ بتانا جب وہ جاگ اُٹھی تو اُسکو لیوس صاحب کے اس کلام کی کچھ بھی خبر نہین رہی اور کسی نے اُس سے کہا بھی نہین کہ صاحب اسطرح کہ گئے ہین دوسرے دن جب ایک بجنے کا وقت ہوا تو وہ لکھ رہی تھی اُسی وقت اُسکو نیند آگئی ایک شخص کو لیوس صاحب پہلے دن سمجھا گئے تھے کہ جو وقت ایک بجیگا اُسوقت دیکھتے رہنا کہ اُس عورت پر کیا عمل ہوتا ہی چنانچہ وہ اُسوقت موجود تھا اور جو کچھ حال اُس سے مجھے معلوم ہوا ہی وہ مین لکھتا ہون یہ شخص اُس عورت سے سوالات کرتا رہا چنانچہ اُس عورت نے

دیکھا کہ لیوس صاحب ایک کمرے مین بیٹھے ہین جو اسباب اُس مکان مین تھا
وہ بھی سب بتایا اور کہا کہ پہلے تو صاحب لکھ رہے تھے اور پیچھے اُٹھکر کمرے مین
کودتے پھرتے ہین اور عجب طرح کی شکلین بناتے ہین جو کچھ اُس عورت نے
بتایا سب صحیح بتایا سوا اس بات کے کہ صندوق چرمی کو اُسنے
کتاب بتا دیا تھا لیوس صاحب ہین اور اُس عورت مین کچھ میل کا ارادہ تھا
اور صاحب موصوف نے بعد اُسوقت کے جب اُنھون نے سمجھا کہ عورت
مذکورہ سو گئی ہوگی شکلین بنانی شروع کین اس نیت سے کہ وہ عورت بھی
ویسی ہی شکلین بنا دے لیکن معمول نے اُنکی نقل نہین کی الا جو حرکتین لیوس صاحب
کرتے تھے اُنکو یہ عورت دیکھتی تھی اور یہ بھی عمل ہو گیا تھا کہ سو بھی
گئی تھی مین یہ نہین کہ سکتا ہون کہ اُسوقت اسپر فاصلے سے کچھ عمل کیا گیا تھا
لیوس صاحب جو اسکو ایک دن پہلے حکم دیگئے تھے اُنکے سبب سے
یہ اثر ہو گیا تھا اتنی بات مین جانتا ہون کہ جب وہ جاگتی تھی تو لیوس صاحب
کے حکم روز اول کا اُسکو کچھ ہوش نہین تھا اور یہ اثر جو اس عورت پر
ہوا تو تیسرے ہی مرتبہ اُسپر عمل ہوا تھا —

مثال چہل و دوم - ایک شخص ق پر لیوس صاحب نے میرے روبرو
اور اور کئی شخصون کے روبرو عمل کیا مثال ۳۲ مین مین لکھ چکا ہون
کہ تلقین کی اُسپر کیا کیا تاثیر ہوئی لیکن اب مین لکھتا ہون کہ تھوڑی دیر
اُسکو غائب بینی کی قدرت حاصل ہو گئی لیوس صاحب نے اُسکو میری طرف
منتقل کر دیا اُسوقت وہ لیوس صاحب کی آواز نہین سنتا تھا لیکن جب
مین نے اُسے پھر اُنکی طرف منتقل کر دیا تو اُنکی آواز سُننے لگا حصۂ اول مین مین
لکھ چکا ہون کہ اگرچہ یہ شخص اُس دن بر اشہر مین کبھی نہین آیا تھا اور مجکو بھی نہین جانتا تھا لیکن

جب مین نے اُس سے کہا کہ تم میرے مکان کو جا کر دیکھو تو وہ گیا اور بیان کیا کہ اتنے کمرے ہین اور فلانا فلانا اسباب ان کمرون مین ہی اور ایک عورت ایک نئی سی وضع کی کرسی پر بیٹھی ہوئی ایک نئی کتاب پڑھ رہی ہی جب مین اپنے گھر کو واپس گیا تو معلوم ہوا کہ وہ عورت حقیقت مین ایک کرسی پر بیٹھی تھی کہ اُسپر وہ شاذ بیٹھتی ہی اور ایک کتاب نئی اُسکے پاس آئی تھی اور اُس کتاب کو پڑھ رہی تھی علاوہ اسکے مین نے یہ بھی دیکھا کہ بہت سی چیزین ق نے ایسی بتائین جنکی طرف میرا خیال بھی نہین تھا اور بہت سی ایسی چیزین نہ بتائین جنکو مین چاہتا تھا کہ وہ دیکھے اور بتاوے اس سے ثابت ہوتا ہی کہ میرے خیال کے ساتھ ق کو شرکت نہین تھی جب ق نے پہلے مجھسے کہا کہ مین آپ کے گھر کو تلاش کر کے وہان جاؤنگا اُسوقت مین نے یہ بھی نہین بتایا تھا کہ میرا مکان کون سے بازار مین ہی تھوڑی دیر بعد اُسنے کہا کہ مین بادشاہی دار الشفا مین ہون مین نے کتنا ہی چاہا کہ اُسکی طبیعت اس دار الشفا کی طرف متوجہ نہو لیکن جب تک اُسنے وہان کا سب حال نہین بیان کیا تب تک وہ وہان سے علٰحدہ نہین ہوا مین اِسکی وجہ نہین بتا سکتا ہون کہ اُسکو دار الشفا کی طرف کیون توجہ ہو گئی شاید یہ سبب ہو کہ دن کے وقت اُسنے اُسکا کچھ ذکر سُنا ہو مگر وہ حالت ہوش مین کبھی پہلے وہان نہین گیا تھا اُسنے اس دار الشفا کا یہ حال بیان کیا کہ دو آدمی ایک کو نہلا رہے ہین اور پھر نیچے پر چڑھ گیا اور جتنی چارپائیان مریضون کی وہان بچھی تھین سب گن کر بتائین شفا خانے مین سے نکلکر پھر وہ میرے مکان کی تلاش کر کے وہان پہونچ گیا اِس مرتبہ ق غائب بین بنگیا تھا اور اُسکی حالت بہت روشن نہین تھی لیکن اُسکے بعد لیوس صاحب نے دیکھا کہ اُسکو غائب بینی کی قوت بخوبی حاصل ہوئی تھی لیوس صاحب کے کہنے سے یہ غائب بین جی ہی جی مین

اُس جگہ گیا جہان اُنکی والدہ رہتی تھی لیوس صاحب کے پاس اُنکی والدہ کی خبر کئی سال سے نہین پہونچی تھی غائب بین نے کہا تمھاری مان زندہ ہی اور اُسی مکان مین رہتی ہی اور اُس طرف سے آپ کے پاس چند روز مین ایک خط بہت ضروری آویگا اور وہ خط راہ مین ہی اور وہ خط ایک شخص کی طرف سے آئیگا جو بہت بیمار ہی اور یہ بھی کہا کہ لیوس صاحب نے ایک خط اپنی والدہ کو لکھا ہی اور وہ خط جلد اُنکی مان کے پاس پہونچیگا اور اور خانگی خبر لیوس صاحب کو ایسی دی کہ جو اُنکے مطلب کی تھی جو کچھ غائب بین نے بتایا تھا سب صحیح ثابت ہوا لیوس صاحب کو وہ خط ملا اور بعد تحقیقات ثابت ہوا کہ اُنکی مان بھی زندہ ہی اور جہان غائب بین نے بتایا تھا وہین رہتی ہی اور اگرچہ لیوس صاحب کو خبر نہین تھی کہ اُنکی مان زندہ تھی یا نہین نہ اُنکے مسکن کا پتا معلوم تھا لیکن جو خط انھون نے لکھا تھا وہ اُنکی مان کے پاس پہونچ گیا تھا اُسکے بعد مین نے اور بھی اذکار اِس غائب بین کی غائب بینی کے سُنے ہین۔

مثال چہل و سوم۔ لیوس صاحب نے ایک عورت پر جسکی عمر ۲۰ سال کی تھی اور جسکا نام ک تھا اور ڈاکٹر سکلک صاحب کی نوکر تھی عمل کیا یہ عورت غائب بین ہو گئی ششم اکتوبر ۱۸۵۰ عیسوی کو شام کے وقت اِس عورت پر لیوس صاحب نے عمل کیا اور اُس سے کہا کہ تم بلون کو جو جرمنی مین ایک شہر ہی جاؤ اُس شہر مین ڈاکٹر سکلک صاحب کی ایک لڑکی ایک مدرسے مین پڑھا کرتی تھی غائب بین نے کہا کہ اِسوقت اُس جگہ رات کے پونے نو بجے ہین اور مین دیکھتی ہون کہ وہ لڑکی سونے لگی ہی اور ایک کپڑا جو سردی کے موسم کا تھا اُسنے اوتار کر کھونٹی پر رکھا ہی ڈاکٹر صاحب کو خیال ہوا کہ غائب بین نے اس کپڑے کے باب مین غلطی کی ہی اسواسطے کہ ابھی موسم اُس کپڑے کے

پہننے کا نہین ہی غائب بین نے یہ بھی کہا کہ یہ لڑکی جون یا جولائی کے مہینے مین
اپنے گھر واپس آویگی اور پھر ملتون کو واپس جاویگی اُسکو ڈاکٹر صاحب نے سمجھا
کہ غائب بین غلط کہتا ہو غائب بین نے اُس عورت کی صورت بھی جو اُس
مدرسے مین پڑھایا کرتی تھی ٹھیک ٹھیک بتائی اور کہا کہ اسوقت ۵۰ لڑکیان
اُس مدرسہ مین پڑھتی ہین اُسنے یہ بھی کہا کہ مدرسہ کی لڑکیان ڈیڑھ بجے
دوپہر کے بعد کھانا کھایا کرتی ہین اور شراب نہین پیتی ہین ایک خاص وضع
کا ایک لوٹا بتایا کہ اُسمین کچھہ پینے کی چیز ہو اور وہ پیتی ہین غائب بین نے یہ بھی
بتایا کہ اُس لڑکی کے کمرے مین کیا کیا اسباب ہو اور کہا کہ ایک قالین وہان
ایک نئی سی وضع کا بچھا ہوا ہو لیکن بوسیدہ ہو گیا ہو اور رنگ اُسکا بہت
سرخ ہو یہ بھی کہا کہ اُس لڑکی کے پاس اُسکی مان کا ایک خط ۸ تاریخ کو آیا تھا
اور وہ لڑکی اپنی مان کو ۹ تاریخ کو خط لکھیگی غائب بین نے کہا کہ مجھے ایک
موٹی سی عورت بھی نظر آتی ہو کہ اُسکے بال سیاہ ہین اور ایک ٹوپی اور سیاہ رنگ کی
اطلس کی پوشاک پہنے ہوئے ہو اور یہ بھی کہا کہ ڈاکٹر مکلک صاحب کی لڑکی
اکثر اکیلی سویا کرتی ہو لیکن کبھی کبھی ایک اور لڑکی بھی اُسکے پاس سویا کرتی ہی
کبھی کبھی ایک فرانسیسی عورت علم موسیقی بھی سکھایا کرتی ہو اور یہ بھی کہا کہ دوپہر سے
پہلے ڈاکٹر صاحب کی بیٹی گرجا گھر مین نماز پڑھنے گئی تھی لیکن بارش کے سبب سے
دوپہر کے بعد تیسرے پہر گرجا گھر کو نہین گئی تھی اور یہ بھی کہا کہ انجیل کا فلانا مقام
گرجا گھر مین اُسنے پڑھا تھا عند التحقیقات اُس غائب بین کے سب بیان سوائے
ایک دو باتون کے سچ نکلے غلطی یہ تھی کہ وہ لڑکی تیسرے پہر بھی گرجا گھر مین گئی تھی
اور جو مقام انجیل کا غائب بین نے بتایا تھا وہ نہین پڑھا تھا بلکہ اور مقام
پڑھا تھا لیکن اور سب باتین صحیح تھین یعنی اُس لڑکی نے وہ کپڑا جو سر دی کے

موسم کا تھا اسواسطے موسم کے پہلے پہن لیا تھا کہ اُس روز وہان سردی زیادہ تھی اور اُس دن رات کو پونے نو بجے ہی سو گئی تھی اور وہ گرم کپڑا اوتار کر اُسنے کھونٹی پر رکھا اور اُس دن سے ایک ہی دن پہلے ناگاہ معلمہ نے اُس سے کہا تھا کہ مجھے کچھ کام ہے اور مین کہین باہر جانے والی ہون تمکو جون یا جولائی کے مہینے مین اپنے گھر کو واپس جانا ہوگا معلمہ کی صورت جو غائب بین نے بتائی تھی ٹھیک تھی کھانے کا ذکر جو تھا وہ سب صحیح تھا اور پانی کے برتن کی صورت بھی ایسی ہی تھی جیسی غائب بین نے بتائی تھی قالین کا رنگ اور صورت اور اور اسباب بھی جیسا غائب بین نے بتایا تھا ویسا ہی تھا اُس لڑکی کا ضرور ارادہ تھا کہ نوین تاریخ کو اپنی مان کو خط لکھے اور ایک فرانسیسی عورت کبھی کبھی علم موسیقی مین سبق دیتی تھی اُسوقت مدرسے مین وہ آ کر گئی بھی تھین اب دیکھنا چاہیے کہ اِس عورت کو کسی کے خیال کے ساتھ شرکت ہرگز نہین تھی کیونکہ جو باتین اُسنے بیان کین (مثلاً اُس لڑکی کا جون یا جولائی کے مہینے مین اپنے گھر کو واپس آنا کہ نہ اُس لڑکی کو ایک دن پہلے تک خبر تھی نہ اُسکے مان باپ کو کچھ فکر گمان تھا) ایسی تھین کہ کوئی بھی اُس جگہ نہین جانتا تھا علاوہ اسکے اِس غائب بین کا بیان اور بیان کا انداز ایسا تھا کہ بیشک معلوم ہوتا تھا کہ کسی نہ کسی ذریعہ سے جو کچھ وہ کہتی ہے دیکھکر کہتی ہے اِس غائب بین کے بیان مین کچھ پیش گوئی یا پیش بینی بھی پائی جاتی تھی مثلاً یہ ایک پیش بینی تھی کہ وہ لڑکی ۹۔ تاریخ کو خط لکھیگی اور فلانے مہینے مین جو آنے والا تھا اپنے گھر واپس آئیگی

مثال چہل و چہارم ۔ الف جسکا ذکر پہلے ہو چکا ہے بلا ذریعہ کسی تحریر یا اور چیز کے غائب بین ہو جاتا ہے اور کبھی کبھی اُسکو غائب بینی خود بخود بلا عمل مقناطیسی کے حاصل ہو جاتی ہے ایک دن ڈاکٹر ہیڈک صاحب کے پاس ایک خط آیا

کہ وہ کاتب کا دستخط نہین پہچانتے تھے الف بے نے اُنسے کہا کہ آپ ابھی اس خط کو نہین کھولیے پہلے مین آپ کو اس خط کا حال بتاؤنگا جو مین نے خواب مین (یعنی حالت غائب بینی جو خود بخود واقع ہو گئی تھی) دیکھا ہی اُسنے کہا کہ اسمین دو کاغذ ہین اُسمین سے ایک کاغذ مین ایک ٹکڑا لپٹا ہوا ہی اور وہ ٹکڑا سادہ اُس لفافہ مین ہی اس خط سے متعلق نہین مین ایک آدمی و ر ایک ماتم لکھتا ہون جب خط کھولا تو جو الف نے کہا تھا وہ سچ نکلا اور پہلے ہی فقرے مین ایک شخص کے آنے کا ذکر تھا الف کو یہ خواب اُسوقت نظر آیا تھا کہ جب کاتب خط نے خط کا لکھنا شروع بھی نہین کیا تھا تو ہنوز جو کچھ لکھنا منظور تھا کاتب کے ذہن مین ہی تھا کہ الف کو حال معلوم ہو گیا اور کاتب خط اُس مقام سے دو سو میل کے فاصلے پر تھا جہان الف تھا۔

الف کا یہ حال ہی کہ جب وہ خواب مقناطیسی مین ہوتا ہی تو جو کچھ اُسکے پس پشت ہوا جس مکان مین وہ ہو اُسکے دروازے کے باہر ہوتا دیتا ہی چنانچہ ایکبار مین بھی اُس مکان مین تھا جہان اُسپر عمل ہو رہا تھا اُسنے کہا کہ فلانے فلانے اتنے آدمی باہر کھڑے ہوے ہین اور اُنکو یہ شوق ہی کہ ہم سنین کہ اندر مکان مین کیا کیا عجائب باتین ہو رہی ہین اگرچہ کاغذ چھپا ہوا یا تصویرین صندوق مین بند کی ہوئی رکھین ہون تو وہ خواب کی حالت مین اُنکو دیکھ لیتا ہی علاوہ اِسکے کہ مین نے خود یہ تجربات دیکھے ہین مجھے خوب معلوم ہی کہ ڈاکٹر ہیڈک صاحب جو تجربات کرتے ہین بہت احتیاط اور عقل سے کرتے ہین اور اگر مین خود بھی اُنکے تجربات کو نہ دیکھتا تو جو کچھ وہ لکھتے یا بیان کرتے مجھے اُسمین ہرگز شک نہین ہو سکتا۔

مثال چہل و پنجم۔ یہ مثال عجیب ہی اسواسطے کہ عامل نے کبھی کسی پر عمل

مقناطیسی ہوتے نہین دیکھا تھا فقط چند کتابین اس مضمون کی پڑھی تھین اور جب اُسنے خود آزمایش کرنی چاہی تو مرتبہ اول ہی فقط خواب مقناطیسی ہی نہین پیدا کیا بلکہ معمول کو قوت غائب بینی بھی حاصل ہوگئی ان صاحب کا نام پادری گلمور صاحب ہی یہ صاحب بہت عقیل اور شریف اور ہوشیار ہین میری درخواست سے جب انھون نے ایک خط مین مفصل حال اپنی آزمایش کا لکھا ہی وہ خط ذیل مین بجنسہ لکھا جاتا ہی سوائے آثار خواب اور غائب بینی کے اس مثال مین اثر شرکت اور اتفاق حواس بھی پایا جاتا ہی اگر گنجایش ہوتی تو اور بہت سی مثالین بھی مین لکھ سکتا تھا کہ میرے بہت سے دوستون زن و مرد نے اکثر تجربات کیے ہین اور اُنکو تجربات مین کامیابی ہوئی ہی لیکن اس خط کو ایک نمونہ سمجھنا چاہیے اور اسی پر قیاس کر لینا چاہیے کہ جو حالات عمل کی تاثیر کے لکھے گئے ہین اُنمین مبالغہ نہین ہی —

خط سنہ ۱۸۴۳ء کے موسم بہار مین مین نے بہت کچھ علم مقناطیس روحانی کے باب مین پڑھا لیکن مین نے کبھی کسی آدمی پر عمل ہوتے نہین دیکھا تھا جو کتابین مین پڑھتا تھا اُنکو پڑھ کر مجھے بہت حیرانی ہوتی تھی اور مین کہا کرتا تھا کہ خدایا یہ کیا اسرار ہی لیکن چونکہ بہت ایماندار اور شریف آدمیون کا بیان مین لکھا تھا اسواسطے مین اپنے جی مین جانتا تھا کہ کچھ نہ کچھ بات ضرور ہوگی میرے خیال مین یہ بات نہین آتی تھی کہ ایسے اچھے اچھے آدمی سب جھوٹے ہین مین نے خود آزمایش کرنی چاہی ۷ مئی ۱۸۴۳ عیسوی کو مین نے ایک عورت سے جو میری نوکر تھی کہا کہ تم اس بات پر راضی ہو کہ تم پر عمل کیا جاوے اُسنے کہا کہ راضی ہون اُسکی عمر ۱۸ سال کی تھی اور اُسکے بال اور آنکھین سیاہ تھین اور بدن پتلا تھا اُس سے پہلے اُسنے کبھی مسمرزم (یعنی اس عمل کا) نام

بھی نہین سُنا تھا مین نے خوب نظر جماکر ساٹ منٹ تک اُسکی داہنی آنکھ کی
پتلی کی طرف دیکھا اور اُس سے کہا کہ تم میری طرف نظر جماکر دیکھتی رہو چودہ
منٹ تک مین اسطرح دیکھتا رہا اور ارادہ تھا کہ بس اب موقوف کردون
کہ اُسنے کہا کہ مجھے میری طبیعت اسوقت کچھ عجب طرح کی معلوم ہوتی ہی اس
بات سے میرے دل کو ذرا مضبوطی ہوئی اور مین آٹھ منٹ تک اور بھی
اُسکی طرف دیکھتا رہا دس منٹ کے بعد اُسکی آنکھین آہستہ آہستہ بند ہوگئین
اور تھوڑی ہی دیر کے بعد وہ بالکل سوگئی اُسکے ہاتھ اور پانون ہلنے لگے
اور ذرا بیقراری سی اُسے معلوم ہوئی مین نے اولٹا عمل کیا تو اُسنے کہا
کہ اب میری طبیعت خوش معلوم ہوتی ہی اور وہ بیقراری بھی رفع ہوگئی اُسکا
سر بھی پہلے اسطرح ہلتا تھا جیسے کوئی اونگتا ہو مین نے اُس سے پوچھا
کہ اب تمھاری طبیعت کیسی معلوم ہوتی ہی اُسنے کہا کہ تماشے کی طبیعت
معلوم ہوتی ہی اس حالت مین مین نے اُسے دہ منٹ تک رہنے دیا مین نے
پھر چاہا کہ اُسپر علم قیافے کے آثار نمایان کرون لیکن یہ بات نہ ہوسکی
پھر مین نے ایک پر سے اُسکی ناک اور ہونٹون کو گدگدایا لیکن اُسے
کچھ بھی خبر نہ ہوئی پھر مین نے ایک بازو کو اکڑا دینا چاہا لیکن یہ بات بھی
نہ ہوسکی پھر مین نے اُسپر سے عمل کا اثر اوتار لیا اور جب وہ جاگی تو اُسکو کچھ بھی
ہوش نہین تھا کہ سوتے وقت کیا کیا ہوا حالت بیداری مین جب مین نے
اُسکے بدن کو تھوڑا سی پر چھوایا تو اُسکو گدگدی ہونے لگی یہ آزمایش اولین
میری اسطرح پوری ہوئی بعد ازان مین اُسپر ہر شب عمل کرتا رہا اور روز بروز
اُسپر تاثیر اور میری قوت عمل زیادہ ہوتی گئی آخر کار مین اُسکو ۲ پل یعنی
ایک منٹ کے دو ثلث کے عرصہ مین سولا دیتا تھا جب اُسپر عمل ہوتا ہی

تو اگر مین پانی یا نمک یا مصری یا دودھ یا اور کچھ منھ مین رکھون تو اگرچہ وہ
اور مکان مین ہو اور مین اور مکان مین ہون تب بھی اُسکو بھی ویسا ہی ذائقہ
معلوم ہوتا ہی اگر مین اپنے پانُون مین سوئی چبھاؤن یا کوئی بال اپنے جسم
مین سے اُکھاڑون یا کوئی شخص کہین میرے بدن مین چٹکی لے تو اُسپر بھی
ایسا ہی اثر ہوتا ہی اور بالکل صحیح صحیح بتا دیتی ہی کہ فلانی بات ہوئی ہی ۷-
اگست کو مین نے دیکھا کہ اُسپر غائب بینی کی حالت واقع ہو گئی جب
مین نے اُس سے کہا تو وہ وہان گئی جہان میری والدہ رہتی تھین اور
اُس مکان کی ہیئت اور میری والدہ کی صورت اور اُنکا لباس ٹھیک ٹھیک
بتایا جب وہ اس حالت مین تھی تو مین اُسے ایک کمرے مین چھوڑ کر
خود کئی کمرون مین پھرتا رہا اور اپنے دل مین جب خوب نیت کی کہ وہ اپنے
کمرے سے میرے پیچھے پیچھے آوے تو ہمیشہ آئی اور میرے پیچھے پیچھے پھرتی رہی
پھر مین اپنے باغ مین گیا اور یہ نیت کی کہ وہ یہان آوے چنانچہ تھوڑی دیر پیچھے
وہ وہان موجود ہو گئی راہ مین سیدھی چلتی تھی مگر آہستہ آہستہ لیکن چلنے مین
کہین غلطی نہین کی مین یہ دیکھتا تھا کہ جب وہ میرے پاس آتی تھی تو دونون
ہاتھ اُسکے آگے کو پھیلے ہوتے تھے اور جب وہ مجھے ہاتھون سے چھوتی تھی
تو ایسا صدمہ یا جھٹکا خفیف ہوتا تھا جیسا کہ کوئی لوہے کی سوئی سنگ مقناطیس
سے اُچٹ کر چمٹ جاتی ہی ۹- مارچ سنہ ۱۸۴۴ء کو میرے مکان پر کئی
دوستون کا کھانا تھا اور اُسوقت میرے مکان پر ایک مشہور ڈاکٹر صاحب
اور اُنکی دو ہمشیرہ دو اور عورتین اور ایک صاحب مجسٹریٹ موجود تھے
اُسوقت مین نے اپنے نوکر پر عمل کیا اور اُس سے کہا کہ فلانی شخص
جو یہان بیٹھی ہی اُسکے گھر مین جاؤ اُس مکان کا فاصلہ میرے گھر سے

ایک میل سے زیادہ تھا غائب بین نے دیکھا کہ اُس عورت کی نوکر باورچی خانہ مین بیٹھی ہی اور ایک اور عورت اُسکے ساتھ ہی اور جب اُس سے کہا کہ اچھی طرح دیکھکر اُس دوسری عورت کا نام بتاؤ تو اُسنے نام بھی بتایا چنانچہ اُسکا نام سچ تھا کیونکہ جسکا مکان تھا اُسنے اُسکے قول کو تصدیق کیا جب اُس سے کہا کہ تم مکان کے اندر فلانے کمرے مین جاؤ تو اُسنے جا کر کہا کہ ایک عورت فلانی وہان بیٹھی ہوئی ہی وہ عورت اُس مکان مین حقیقت مین تھی اور غائب بین نے کہا کہ اُس عورت کے ہاتھ مین ایک خط ہی اور وہ رو رہی ہی جب ہم سب کھانا کھا چکے تو اُس مکان مین اُٹھکر گئے اس غرض سے کہ دیکھین غائب بین کا بیان صحیح ہی یا نہین وہان جا کر دیکھا کہ حقیقت مین اُس عورت کے پاس ایک خط اُسی وقت آیا تھا اور اُسمین لکھا تھا کہ تمھاری مان بہت بیمار ہی حتی کہ اُسکی زندگی کی امید نہین ہی اور تم جلد آجاؤ اسواسطے وہ عورت رو رہی تھی —

دوسری اگست کو ایک جہاز ایک بندرگاہ سے روانہ ہوا تھا دو [illegible] ستمبر کو ... نے غائب بین سے کہا کہ دیکھتی ہو کہ یہ جہاز کہان کہان جاتا اُسنے دیکھا کہ دریا سے سات سو میل چلکر جہاز مذکور ایک جگہ ٹھہرا ہوا ہی اور ایک جہاز چھوٹا سا اور اُس جہاز کے ساتھ تھا بین نے اُس سے کہا کہ اُس دوسرے جہاز کو بھی دیکھو چنانچہ اُسنے دیکھا کہ وہ جہاز ذرا اور نیچے دریا مین ہی اور کپتان جہاز شراب پی رہا ہی اور ایک اور آدمی اُسکے پاس بیٹھا ہوا ہی چند روز کے بعد ناخدا جہاز کا آیا غائب بین نے کہا کہ وہ آدمی ہی جو کپتان کے پاس جہاز کے کمرے مین بیٹھا تھا ناخدا نے کہا کہ ڈوجا[illegible] جہاز دوسرے جہاز کو چھوڑ دیا تھا لیکن کپتان صاحب نے حکم دیا تھا کہ اُس

ذرا نیچے دریا کے لے جاؤ چنانچہ غائب بین نے یہی بات دیکھی تھی دوسری ستمبر کو پھر غائب بین نے دیکھا کہ جہاز مذکور خوب چل رہا ہے اور کپتان سویا ہوا ہے اب اُسنے کہا کہ جہاز فلانی جگہ سے آگے نکل گیا لیکن اب مین فقط ایک کتا جہاز پر دیکھتی ہون حالانکہ جب جہاز پہلے چلا تھا تو اُسمین دو کتے تھے جب کپتان صاحب چند عرصے کے بعد واپس آئے تو اُسنے روزنامچہ کے بموجب جو حال دریافت کیا گیا تو اُنھون نے کہا کہ ایک کتا ایسا بیمار ہو گیا تھا کہ اُسکو ہمنے سمندر مین پھینک دیا تھا ۔

۲۵ دسمبر کو ایک دوست ل نامے میرے مکان پر تھے اُنھون نے اِس غائب بین کی قوت غائب بینی کا امتحان کرنا چاہا اُنکی درخواست کے بموجب غائب بین اُنکے مکان مین گئی اور دیکھا کہ اُنکا باپ آتش خانے کے پاس ایک آرام چوکی مین بیٹھے ہوے ایک کتاب پڑھ رہا ہے کبھی اُس مکان مین یہ غائب بین نہین گئی تھی لیکن اُسنے اُس مکان کی صورت اور جو اسباب اُسمین تھا ٹھیک ٹھیک بتا دیا جتنے چراغ وہان جلتے تھے اور جو کچھ آل کی بیوی کر رہی تھی سب اُسنے بتایا ل کو یقین ہوا کہ بعض بعض باتین جو غائب بین نے بیان کین صحیح نہین ہین لیکن جب اُنھون نے اپنے مکان پر جا کر تحقیق کیا تو معلوم ہوا کہ جو کچھ غائب بین نے کہا تھا سب سچ تھا اُسی روز ل نے مجھے لکھ بھیجا کہ غائب بین کو کہو کہ فلانے شخص کے مکان پر جاوے چنانچہ وہ وہان گئی اور بیان کیا کہ بہت عورتین اور بہت لڑکیان وہان ہین اور اُنمین ل کی ہمشیرگان بھی ہین ل کو مین نے کہلا بھیجا کہ غائب بین یہ بات کہتی ہے اُنھون نے جواب مین لکھا کہ ہان اُس مکان مین آج بڑا کھانا تھا اور وہان قریب ۴۰ عورتون کے تھین اور میری ہمشیرگان بھی وہان تھین

جسوقت عمل ہورہا تھا میرے دروازے پر ایک دستک ہوئی مین نے
غائب بین سے پوچھا کہ دروازے پر کوئی ہو اُسنے کہا ہان ایک عورت
آئی تھی اُسکو فلانے کمرے مین لے گئے ہین مین نے اُس سے کہا کہ دیکھکر
اُسکا نام بتاؤ کہ وہ عورت کون ہی اُسنے غور سے دیکھکر نام بھی بتایا
جب مین اُس کمرے مین گیا تو دیکھا کہ حقیقت مین وہی عورت بیٹھی تھی
جسکا نام غائب بین نے بتایا تھا ۔

ایک روز گرمی کے موسم مین ایک میرے دوست مع تمام اور اُنکی
بیوی اور اُنکی دو بیٹیان میرے مکان پر آئین جب وہ اپنے مکان کو
واپس جانے لگے تو مین نے اُنسے کہا کہ آپ اپنے مکان مین دیکھتے رہیے گا کہ
کل ۱۱ بجے دوپہر سے پہلے وہان کیا کیا ہوتا ہی اور مین اپنی غائب بین کے
ذریعے سے آپ کے مکان مین آؤنگا چنانچہ مین نے ایسا ہی کیا اور
دوسرے روز ڈاک مین اُنکو لکھ بھیجا کہ آپ سب فلانے کمرے مین
بیٹھے تھے اور وہان فلانی جگہ روشنی جل رہی تھی اور آپ کی بیوی فلانی
جگہ بیٹھی تھی اور ایک کتاب اُنکے سامنے رکھی ہوئی تھی اور آپ کی بیوی
کے سر پہ ایک پگڑی بندھی ہوئی تھی اور ایک نئی سی وضع کی پوشاک
پہنے ہوے تھی اور آپ اپنی پوشاک کا ذکر فلانی جگہ کھڑے ہوے کر رہے تھے
ایک لڑکی آپ کی فلانی جگہ تھی اور دوسری لڑکی فلانی جگہ تھی اور اُسکے
پاس ایک نوکر بھی تھی یہ غائب بین اُس مکان مین کبھی پہلے نہین گئی تھی یہ دلیپی
ڈاک مین نے جواب بھیجا کہ حقیقت مین ہماری بیوی اُسوقت پگڑی پہنے ہوے
تھی لیکن ہم اُسوقت بانسری بجا رہے تھے اور اُنھون نے لکھ بھیجا کہ ہمکو یقین
نہین ہوتا کہ کوئی شخص اِتنے فاصلے سے کچھ حال بتا سکے مین نے کچھ تھوڑا سا مال

لکھا ہی جو مین نے خود دیکھا اور آزمایا مجکو یہ بات نہین معلوم ہوتی کہ یہ غائب
بینی کیونکر پیدا ہوجاتی ہی لیکن اتنی بات تو مین جانتا ہون کہ مین اپنی آنکھ سے
جو کچھ ہوتا ہی دیکھون اسکو کیونکر یقین نہ کرون قطع نظر اس سے کچھ مین نے ہی یہ آثار
ہوتے نہین دیکھے ہین سیکڑون بہت ایماندار اور شریف آدمیون نے ایسے
حالات کا بیان کیا ہی اور میرے خیال مین کبھی یہ بات نہین آسکتی ہی کہ سب نے
جھوٹھ ہی بولا ہی علاوہ اسکے دنیا مین جو باتین اور چیزین دیکھتا ہون
سب اسرار ہین عقل کے خلاف تو نہین لیکن آدمی کے ادراک سے باہر ہین مین
یہ بات نہین بتا سکتا ہون کہ مین بولتا کس طرح ہون اور سنتا اور دیکھتا کس
طرح ہون لیکن یہ بات تو ضرور جانتا ہون کہ دیکھتا بھی ہون اور سنتا بھی
اور بولتا بھی ہون اسی طرح مین یہ نہین جانتا ہون کہ غائب بین کس
ذریعے سے اور کس ترکیب سے غائب اور بعید چیزین دیکھتا ہی لیکن مین یہ
جانتا ہون کہ وہ دیکھتا ضرور ہی مین یہ بات بھی نہین بتا سکتا ہون کہ غائب
بین میری مرضی کا کیونکر مطیع ہوجاتا ہی لیکن ناچار اتنی بات ماننی پڑتی ہی
کہ وہ مطیع ضرور ہوجاتا ہی بہت آدمی عمل مقناطیسی پر یہ اعتراض کرتے ہین کہ
اگر جوان عورتون پر عمل کیا جاوے تو اُنکے خراب کر دینے کا بڑا اندیشہ ہی
مجکو اس بات کا تجربہ نہین ہوا ہی لیکن مجھے یہ یقین ہی کہ یہ خیال اُن لوگون کا
غلط ہی جو جوان عورت حالت عمل مین خراب ہوسکتی ہی وہ ہر حالت مین
خراب ہوسکتی ہی لیکن جو عورتین حقیقت مین نیک بخت ہین اُنکے ذہن مین
کبھی کوئی خیال بد نہ خود آویگا نہ حالت عمل مین کبھی کسی عامل کی کوئی
بُری بات وہ مانینگی جنکی طبیعت خراب ہوگی وہ ہر حالت مین خیالات
فاسد کو اپنے جی مین آنے دینگی جو نیک بخت ہونگی وہ کسی حالت مین بھی

ایسے خیالات کو اپنے دل مین جگہ نہین دینگی - اس باب مین اب مین آپ کو وہ بات یاد دلاتا ہون جو مین اوپر لکھ چکا ہون کہ حالت عمل مین معمول کے اچھے اچھے خیالات زیادہ تر نمایان ہوتے ہین عمل مقناطیسی سے اصل طبیعت آدمی کی تو نہین بدل جاتی ہے لیکن بعض بعض خیالات حالت رسمی کی نسبت زیادہ اعلیٰ ہو جاتے ہین لیکن جہان تک مجکو تجربہ ہوا ہے مین نے یہ دیکھا ہے کہ اگر کچھ بھی تغیر معمول کی طبیعت مین ہوتا ہے تو یہ ہوتا ہے کہ بدی اور جھوٹ سے زیادہ نفرت اور نیکی اور راستی کی طرف زیادہ رغبت ہو جاتی ہے خیالات اسفل کو مین نے کبھی زیادہ نمایان ہوتے نہین دیکھا ہے اعلےٰ خیالات کو اعلیٰ تر ہوتے دیکھا ہے -

مثال چہل و ششم - خط آیندہ سے معلوم ہوگا کہ جو شخص لائق اور ہوشیار ہین اگرچہ انکو کسی امر مین شبہہ بھی ہو لیکن بہت احتیاط اور عقلمندی سے امتحان کر لیتے ہین خط آپ کی درخواست کے بموجب مین یہ خط لکھتا ہون اگست کے مہینے تک مجکو عمل مقناطیسی کے نام سے نفرت تھی اور خصوصا غائب بینی کی نسبت تو مجکو بہت ہی شبہہ تھا مین نے کبھی آزمائش نہین کی تھی لیکن باوجود اسکے مجکو شک اور نفرت کمال تھی -

اگست کے بعد مین مع چند احباب کے سٹلنڈ کو گیا تھا اور تھوڑے عرصے کے بعد مین نے سُنا کہ وہان ایک غائب بین ہے ایک شخص کو مین خود مدت سے جانتا تھا مین نے سُنا کہ اس شخص پر عمل مقناطیسی کی تاثیر خوب ہوتی ہے اور وہ شخص غیب کی باتین خوب بتاتا ہے اور دیکھتا ہے مین نے جب یہ سُنا تو مجکو یقین نہین ہوا مجکو کہنے والون پر تو شبہہ نہ ہوا لیکن مجھے یہ یقین ہوا کہ غائب بین جو کچھ کہتا ہے سچ نہین کہتا ہے جو جی مین آتا ہے کہدیتا ہے

چنانچہ جسنے مجھسے یہ بات کہی تھی اُسکو مین نے اسی طرح جواب دیا
اور مین نے کہا کہ مجھے تب یقین ہو کہ جب میرے سامنے عمل کیا جائے
اور مین اُسکا امتحان جسطرح چاہون خود کرون عامل نے کہا کہ آپ کو
اختیار ہے کہ آپ خود امتحان کر لین مین نے کہا کہ مین ایسے بیان پر
اعتماد نہ کرونگا جسکو مین تصدیق نہین کر سکون بلکہ ایسی باتین پوچھونگا
جسکا امتحان اُسی وقت ہو جاوے اور اُسوقت کے امتحان سے راست
یا دروغ غائب بین کے بیان کا معلوم ہو جاویگا عامل نے جواب دیا کہ مین تو
پہلے ہی کہہ چکا ہون کہ جسطرح آپ چاہین امتحان کر لین مجھے تسلی ہوئی
اور مین نے اپنے جی مین کہا کہ اب مین ابھی غائب بین کا دروغ ثابت
کرونگا اُسی وقت عامل نے غائب بین کو بلایا اور اُسپر میرے روبرو
عمل کیا اور جب عامل نے کہا کہ اب اس شخص پر عمل کی تاثیر ہو گئی تو
مین نے اپنے ہی باب مین چھ سوال اُسکو لکھکر دیے اور خود وہان سے
چلا گیا اور اُس سے کہا کہ جب مین واپس آؤنگا تو ان سوالات کے
جواب مجھے دینا سوالات یہ تھے کہ جب مین وہان سے چلا جاؤنگا تو مین
کہان کہان جاؤنگا میرا لباس کیا ہوگا مین نے اپنے لباس کو ایک خاص
طور پر اُس مکان مین سے نکلکر بدل ڈالا ایک یہ سوال تھا کہ کہان کہان
جا کر مین کیا کیا کرونگا یہ باتین ایسی تھین کہ غائب بین رسمی حالت مین
کبھی نہ جان سکتا تھا نہ قیاس سے کچھ بتا سکتا تھا جب مین واپس آیا تو
مین نے کہا کہ جواب دیجیے اور جب انھون نے جواب دیے تو مجکو بہت
حیرت ہوئی کہ سب کچھ غائب بین نے سچ کہا تھا اور جس آزمائش سے مین یقینًا
یہ سمجھا تھا کہ اس غائب بین کا فریب ظاہر ہو جاویگا اُسی آزمائش کا نتیجہ ہوا

کہ مجکو اُسکی راست بیانی مین اعتقاد ہوگیا غرض کہ مین نے امتحان اسطور پر
کیا تھا اور ایسی ایسی باتین پوچھی تھین کہ اُنکے بتا دینے سے جو شبہہ مجھے پہلے تھا
وہ بالکل رفع ہوگیا لیکن مین اتنی آزمائش پر بھی قانع نہین ہوا اور بھی آزمائشین
مین نے بہت کین اور نتیجہ یہ ہوا کہ مجکو بالکل یقین ہوگیا کہ حقیقت مین غائب
بینی کا مادہ معمول کو ہوجاتا ہے یہ تو مین نہین جانتا ہون کہ یہ قوت کسطرح معمول کو
حاصل ہوجاتی ہے لیکن اُسکے حاصل ہونے مین شبہہ نہین تفصیل و تشریح لکھنے کے
واسطے تو کئی ورق چاہیین کیونکہ تین برس تک برابر دو دو گھنٹے روزانہ مین
آزمائش کرتا رہا لیکن وہ حال مین لکھتا ہون یہ معمول نہایت مفلس ہے
لیکن تندرست ہے اور تعلیم بھی اُسکو اچھی ہوئی ہے یہ شخص کبھی سکاٹلنڈ سے
باہر نہین گیا ہے اور جو جزائر قریب جوار مین ہین اُنکو کبھی اُسنے نہین دیکھا ہے
ایک روز شام کو جسوقت اُس پر غائب بینی کا عمل ہوا تو میرے ایک دوست نے
ایک خاص مقام کا جی مین خیال کیا اور غائب بین سے کہا کہ میرے ساتھ
وہان چلو میرے دوست نے غائب بین کو اُس جگہ کا نہ نام بتایا نہ اور کچھ
پتا بتایا غائب بین نے اُس مقام کے ایک مکان کا حال بتایا اور کہا کہ
اُسکے گرد بڑے بڑے درخت ہین اور اتنے کمرے اُس مکان مین ہین اور
جب اُس سے کہا کہ اب تم فلانے کمرے مین جاؤ تو اُسنے کہا کہ اُسمین
ایک مرد اور دو عورتین بیٹھی ہین اور ایک تصویر فلانی جگہ رکھی ہے پھر جب
اُس تصویر کا حال زیادہ پوچھا تو اُسنے کہا کہ یہ تصویر ایک مرد کی ہے
اور اُسکے نیچے ایک نام بھی لکھا ہے اور جب اُس سے کہا کہ نام پڑھو تو اُسکو
ذرا وقت تو اُس سبب سے ہوئی کہ وہ خط اچھا نہین تھا لیکن اُسنے نام
پڑھ دیا یہ مکان اڈنبرا مین تھا جب ہم وہان گئے تو معلوم ہوا کہ اُسوقت

اُس مکان مین موجود ہی آدمی تھے جو غائب بین نے بتائے تھے اور اُس تصویر
پر بھی وہی نام پایا جو غائب بین نے بتایا تھا سواے اِس مکان کے
مین نے غائب بین کو اور بھی مکانون اور مقامات کو بھیجا اور اُسنے
سب کا حال مفصل بتایا اور مجھے یقین ہوا کہ جو کچھ وہ کہتا ہی سچ کہتا ہی مثلاً مین نے
اُسے اپنے مکان پر بھیجا اور جو حال اُسنے وہان کا بیان کیا اسطرح بتایا
کہ بہت آدمی جو گنتیون اُس مکان مین بیٹھے ہین نہین بتا سکتے تھے
جس جس کمرے کا مین خیال کرتا تھا وہین غائب بین جاتا تھا اور سب
حال ٹھیک ٹھیک اور صحیح بتاتا تھا پھر مین نے اُس سے کہا کہ سر جان
فرنکلن صاحب کا حال بتاؤ اُس نے دو جہازون کے نام بتائے مجھے
افسوس ہی کہ جیسا آج کل سر جان فرنکلن صاحب کے سفر کا بابت لوگون کو
خیال اور تردد ہی ویسا مین نے غائب بین سے بہت تردد سے حال نہین پوچھا
ورنہ بہت خوب ہوتا کہ اور غائب بینون کے بیانات سے اِس غائب بین
کے بیان کا مقابلہ کرتا جب کبھی مین نے اِس غائب بین کا امتحان کیا
ایسی باتون سے امتحان کیا کہ جنکو فوراً مین تصدیق کر سکتا تھا غرضکہ
اُسنے بتایا کہ سر جان فرنکلن صاحب کا فلانا جہاز اٹکا ہوا ہی جو لوگ
جہاز مین ہین زندہ ہین مگر پژمردہ خاطر ہین اور جو سوالات اُنسے اُسنے کیے
تو غائب بین نے کہا کہ جہاز کے لوگ یہ جواب دیتے ہین کہ ہمکو
بچنے کی امید نہین ہی غائب بین نے کہا کہ تھوڑی دور تک تو جہاز کے گرد
پانی ہی لیکن آگے برف ہی اور جہاز چل نہین سکتا ہی بے شک ان بیانات
کی ابھی تصدیق تو ہو نہین سکتی ہی جب کبھی اُسطرف مین غائب بین کو
بھیجتا تھا تو وہ سردی کے سبب سے کانپتا معلوم ہوتا تھا اور کہتا تھا

کہ اِس جگہ نہایت شدت کی سردی ہو اور بھی آثار چھوٹے چھوٹے ایسے ہوئے کہ اگر اُسکے بدن مین چٹکی لیجاتی تھی یا کچھ چیز چبھائی جاتی تھی تو اُسکو کچھ بھی خبر نہین ہوتی تھی اور جب میرے ہاتھ مین اُسکا ہاتھ ہوتا تھا اور میرے ہاتھ پر کوئی اِس قسم کا صدمہ ہوتا تھا تو وہ چلاتا تھا اور شور کرتا تھا اور جب پانچ چھ آدمیون نے آپسمین ہاتھ پکڑ لیے اور جو سب سے دور تھا اُسکے ہاتھ مین کبھی چٹکی لی تو اُسکو بہت تکلیف ہوتی تھی اگر کوئی شخص کچھ گاتا تھا تو معمول فوراً اُسی طرح گانا شروع کرتا تھا اور بطور نقل ایسی ایسی باتین اچھی طرح بولتا تھا کہ کبھی اُسنے سنی بھی نہین تھین جب وہ جاگ گیا تو اُسکو کچھ بھی حال حالت خواب کا معلوم نہین تھا ایک مرتبہ جب وہ جاگا تو ذرا اُسکی طبیعت نادرست معلوم ہوئی لیکن ذرا سا سرد پانی جب اُسکو پلایا گیا تو وہ پھر چاق ہوگیا اُسوقت کمرا گرم تھا اور جب وہ سویا تھا تو اُسپر سورج کی گرمی اور شعاع پڑتی تھی معمول نے یہ بات کہی کہ مجھے کبھی کچھ تکلیف عمل کے سبب سے معلوم نہین ہوئی ہو لیکن کبھی میری بیوی یہ بات کہا کرتی ہو کہ جب تمھارے اوپر عمل ہوتا ہو اور پھر بعد عمل کے تم جاگتے ہو تو جسطرح پہلے بہت باتین کیا کرتے ہو اسطرح نہین کیا کرتے ہو یہ بات کہنی مناسب ہو کہ اِس معمول نے دو ایک غلطیان بھی کہین لیکن اِن غلطیون کے کرنے ہی سے یہ بات ثابت ہوتی ہو کہ اور جو باتین اُسنے کہین فریب آمیز کچھ نہ تھا ایسا کون آدمی ہو جو غلطی نہین کرتا ہو مثلاً ایک غلطی اُسنے یہ کی کہ جب مین نے اُس سے کہا کہ تم فلانے شخص کو دیکھو تو اُسنے کہا کہ وہ مزدورون سے فلانا کام ہموار سے مین چالاتا ایک دوسرا شخص مزدورون کی نگرانی کررہا تھا لیکن یہ دونون شخص ایسے مشابہ تھے کہ جو لوگ اُنکو جانتے تھے اُنکو بھی اُنکی صورتون مین فرق شکل سے معلوم ہوتا تھا ایک اور غلطی بھی اِس غائب بین نے کی کہ اُس

غلطی کے ہونے کی وجہ مجھے معلوم نہین ہوتی ہی ۱۲ دسمبر کو غائب بین نے میرے مکان کو دیکھا اور اپنے عامل سے کہا کہ اُس مکان مین فلانے فلانے آدمی بیٹھے ہین اور یہ کام کر رہے ہین غلطی اتنی ہوئی کہ جس روز غائب بین نے اُنکو میرے مکان پر دیکھا اُسوقت وہان کوئی نہین تھا بلکہ ایک اور روز جو اُسوقت سے تین ہفتے پیچھے آیا تھا وہ احباب میرے میرے مکان پر تھے باقی حال سب سچ تھا مجھے یہ وجہ نہین معلوم ہوئی کہ اُسنے اور سب باتین صحیح کیون بتائین اور غلطی وقت مین کیون کی یہ شخص یعنی ہمول فلانا ہی اور اُنکا نام فلانا ہی اگر کسی شخص کو امتحان کی ضرورت ہی تو سٹلنڈ مین جاکر امتحان کر لے —

ایک شخص ق نام مع اپنی دو دخترون کے ایک جگہ سے دوسری جگہ کو جاتے تھے اور وہان اُنکو ایک بیٹا ملنے والا تھا ایک عورت پر انمین سے ایک شخص نے عمل کیا اور جب وہ سو گئی تو اُس سے دریافت کیا کوئی شخص یہان آنے والا ہی کہ نہین اُسنے کہا کہ مین اپنے بھائی کو آتے دیکھتی ہون لیکن جس بھائی کے آنے کی اُنکو امید تھی اور جس طرف سے اُسکے آنے کی امید تھی وہ بھائی اور وہ سمت نہین بتائی بلکہ دوسرے بھائی کو دوسری جانب سے آتا بتایا اور کہا کہ وہ دخانی گاڑی مین آرہا ہی اور ایک کتاب گاڑی مین بیٹھا پڑھ رہا ہی اور جو لباس اُسکا تھا وہ بھی بتایا یہ حال سُنکر سب حاضرین حیران ہوئے لیکن اُنکو حیرانی اور بھی زیادہ اُسوقت ہوئی کہ جب وہی بھائی تھوڑی دیر بعد آگیا جسکو اُس عورت نے آتے ہوئے دیکھا تھا سب اُسکے

* اسکی وجہ یہ معلوم ہوتی ہی کہ غائب بین کو حالت پیشین بینی اُسوقت تھی عقب بینی سوا سطے نہین تھی کہ کبھی وہ لوگ پہلے اُس مکان مین نہین تھے بلکہ آیندہ وقت آئے تھے یہ اُن چند لواحق مین سے ایک باعث غلطی کا ہی جنکا مین اوپر ذکر کر چکا ہون —

آنے کا یہ تھا کہ اُسکی بیوی بیمار تھی اور اُسنے جب سُنا کہ میری ہمشیر گان فلانی جگہ آنے والی ہین تو وہ دفعتہً اُس جگہ اِس نیت سے آگیا تھا کہ ایک کو اپنی ہمشیر گان مین سے بیمارداری کے واسطے لیجاونگا پہلے کچھ خبر بھی بھائی کے آنے کی نہین آئی تھی کیونکہ چلدینے سے پہلے فقط ایک گھنٹہ پہلے چلنے کا ارادہ کیا تھا سو اُسمین شک نہین ہیکہ اِس عورت نے اپنے بھائی کو حقیقت مین راہ مین چلتا ہوا دیکھا تھا۔

جس شخص سے مین نے یہ حال سُنا تھا اُسی نے مجھسے ایک اور حال کا بھی ذکر کیا اور وہ یہ ہیکہ دو عورتین باہمین بہت محبت رکھتی تھین اور دونون پر عمل ہوا کرتا تھا ایک مرتبہ ایک عورت اُنمین سے دفعتہً بہت رونے لگی اور کہا میرے دوست یعنی دوسری عورت پر اسوقت ایک سخت مصیبت پڑی ہی اُسوقت وہ عورت سنو میل کے فاصلے پر تھی لیکن عند التحقیقات یہ بیان اِس عورت کا درست معلوم ہوا۔

مثال چہل و ہشتم۔ مین اُن لوگون کے نام تو نہین جانتا ہون جنکا یہ ذکر ہی لیکن اِس حال کے صحیح ہونے مین کچھ شبہہ نہین ہی ایک جوان عورت پر جب وہ اپنے گھر سے باہر تھی عمل ہوا اور اُس سے کہا کہ تم اپنے باپ کے گھر کو جاکر دیکھو چنانچہ اُسنے دیکھا کہ ڈاک والا ایک خط دے رہا ہی اور یہ خط میرے نام کا ہی اور فلانی جگہ سے میرے بھائی کا خط آیا ہی جب وہ جاگی تو اُسکو اُس خط کا کچھ خیال بھی نہین تھا جب اُس سے دریافت کیا کہ تمہارا بھائی کہان ہی تو اُسنے کہا کہ اپنے بیٹے کے ساتھ فلانی جگہ دس روز ہوئے گیا ہی تو یہ خیال کیا گیا کہ یہ عورت بطور خواب کسی پہلے خط کو دیکھتی ہی لیکن جب وہ گھر گئی تو معلوم ہوا کہ حقیقت مین خط آیا تھا اور

اُسکا بھائی بسبب شدت موسم کے پھر اُسی جگہ آگیا تھا جہان سے اُس روز ہوئے پہلے چلا گیا تھا اور وہ خط اُس جگہ سے نکلا گیا تھا ایسے ایسے حال اکثر واقع ہوتے ہین لیکن جتنی مثالین ہمنے لکھی ہین اس بات کے ثبوت کے واسطے کافی ہین کہ حالت مقناطیسی مین معمول اکثر کسی نہ کسی ذریعہ سے جو ہم نہین بتا سکتے ہین غائب شخصون اور غائب اشیاء کو دیکھتے ہین اور جو کام اُسوقت وہ لوگ کرتے ہین صحیح صحیح بتا دیتے ہین

مثال چہل و نہم - ایک جوان عورت پر جسکی عمر ۱۸ سال کی تھی لیوس صاحب نے عمل کیا اور جب اُسکو حالت غائب بینی کی حاصل ہوگئی تو اُس سے کہا کہ تم نئی دنیا کو جاؤ چنانچہ وہ بموجب حکم لیوس صاحب کے نیو یورک کو جو نئی دنیا مین ایک شہر ہے گئی اور وہان سے دریاے نیاگارا* پر گئی دریاے نیاگارا پر جاکر پہلے تو وہ بہت ڈری لیکن بعد اُسکے پانی کو گرتا ہوا اور اُس مقام کی فضا دیکھکر بہت خوش ہوئی اور سب حال پانی کے گرنے کا صحیح صحیح بتایا بعد اُسکے جو پل آبشار پر تھا اُسکو دیکھا اور بتایا اور پل پر کھڑے ہوکر جو فضا نظر آتی تھی اُسکا سب حال بیان کیا بعد اُسکے اُسے شہر بفلو کو بھیجا اور اُس شہر کو بہت گندہ دیکھکر بہت نفرت کی حقیقت مین وہ شہر بہت گندہ ہے بعد اُسکے اُسے بوترول کے بازار مین بھیجا اور وہان جاکر وہ نہایت شاق ہوئی اُسکو بہت نفرت ہوئی اُس شہر مین لوگ بطور غلام بکتے ہین انگلستان مین بردہ فروشی بالکل ممنوع ہے اسواسطے اُس عورت کو بردہ فروشی کا حال دیکھکر بہت نفرت ہوئی بعد اُسکے اُسنے ایک مہتمم اخبار کو دیکھا کہ ایک اخبار پڑھ رہا ہے جسوقت اُس عورت پر عمل ہوتا تھا اُسی وقت ایک اور عورت پر بھی عمل کیا گیا اور اُسنے پہلی عورت کے سب بیانات کو تصدیق کیا

* نیاگارا نئی دنیا مین ایک دریا ہے ایک پہاڑ بہت اونچا ہے اُسکے اوپر سے یہ دریا کئی سو فٹ نیچے گرتا ہے اور اُسکے گرنے کی آواز کئی کوس تک جاتی ہے

مثال پنجاہم۔ اٹکنسن صاحب نے ایک عورت پر جو ایک ڈاکٹر کی بیٹی تھی عمل کیا
اُسکو غائب بینی کی قوت حاصل ہوگئی لیکن اُسکے باپ کو یقین نہ ہوا کہ غائب بینی
کی قوت اُسکو حاصل ہی اُسوقت اٹکنسن صاحب نے اُسکے باپ سے کہا کہ جب
آپ اپنے گھر جاوین تو فلانے وقت آپ جو چاہین وہ حرکت کیجیے گا یہ عورت
عمل کے وقت اپنے گھر مین نہین تھی جو وقت مقرر ہوا تھا اُسوقت اِس عورت
اٹکنسن صاحب نے عمل کیا اور اُس سے کہا کہ تم اپنے باپ کے فلانے
کمرے مین جاؤ چنانچہ جب وہ وہان گئی تو اُسنے اپنے باپ کو اور اور
لوگون کو دیکھا لیکن دفعتہً ہنس کر اِس عورت نے کہا کہ میرا باپ کیا
ایک میز پر اُسنے کرسی بچھائی اور اُس کرسی پر ایک کتے کو بٹھا دیا ہی اٹکنسن
نے اُسی وقت ڈاک مین لکھ بھیجا کہ غائب بین یہ بات کہتی ہی اور جواب
لکھا آیا کہ حقیقت مین اُسکا بیان راست ہی۔

مثال پنجاہ و یکم۔ اٹکنسن صاحب نے ایک عورت پر عمل کیا اور عمل
ذریعہ سے ایک ایسی بیماری کو اچھا کیا جو نہایت سخت تھی اور کسی علاج
اچھی نہین ہوتی تھی اُس عورت کو غائب بینی کی قوت حاصل ہوگئی اور
حالت مین اُسنے خود بخود ایک اپنے رشتہ دار کے مکان کو دیکھا کئی روز
جب اُسپر عمل ہوتا تھا اُس مکان کو دیکھا کرتی تھی اور ایک مرتبہ اُسنے کہا کہ
بہت بیمار ہی اور ڈاکٹر صاحب کو بھی دیکھا اور کہا کہ ڈاکٹر صاحب فلانا
کرتے ہین اور گو اُسکا جی اُس بیمار کو دیکھنے کو نہین چاہتا تھا لیکن روز
کرتی تھی تا وقتیکہ وہ بیمار مر گیا مرنے کے بعد وہ لاش کو دیکھتی رہی اور
دفن ہوا تب تک جو کچھ ہوتا رہا دیکھتی رہی اور بتاتی رہی کہ یہ حال ہو رہا ہی جب
ہو چکا تب بھی لاش کو قبر مین دیکھتی رہی اور جو تغیرات لاش مین قبر کے اندر

انکو دیکھ دیکھکر بہت گھبراتی رہی مدت کے بعد اُس لاش سے اُسکا خیال ہٹا جو کچھ بات دریافت ہو سکتی تھی عند التحقیقات صحیح ثابت ہوئی۔

مثال پنجاہ و دوم۔ دو عورتین دار السلطنت ملک فرانس مین بھتین اُنھون نے اپنی ایک بہن کو جو انگلستان مین تھی لکھا کہ تم کچھ لکھکر ہمارے پاس بھیجدینا۔ اُسنے فقط یہ عبارت لکھکر بھیجدی کہ تمھارا خط بہت دیر مین پہونچا ایک عامل بین کو اُنھون نے لفافہ دیدیا اُسنے کہا کہ تم یہ نہین جانتی ہو کہ یہ کس نے لکھا ہے یہ عبارت انگریزی مین لکھی ہے لیکن نہایت باریک لکھی ہوئی ہے کچھ تھوڑی سی عبارت مین پڑھ سکتا ہون اور نہین پڑھ سکتا ہون اِسواسطے کہ بہت باریک لکھا ہوا ہے یہ عبارت ایک عورت نے لکھکر بھیجی ہے وہ اپنے گھر مین نہین ہے ایک اور شخص کے پاس رہتی ہے وہ تمھاری بہن ہے تمھاری ہمشیرہ ایک عورت کے پاس جسکی عمر پچاس سال کی ہے رہا کرتی ہے اور سمندر کے کنارے پر ایک شہر مین ہے اُسکی عمر زیادہ ہے لیکن بدن دُبلا ہے تمھاری ہمشیرہ باتین بہت کیا کرتی ہے تمھاری بہن بہت تندرست ہے لیکن آج صبح کو دن چڑھے سو کر اُٹھی تھی اب وہ کچھ پڑھ رہی ہے اب اُسکے پاس اسوقت دو عورتین اور ایک مرد بیٹھا ہے یہ شخص اُسی مکان مین ایک علحدہ کمرے مین بیٹھا ہے لیکن وہ اُسکا گھر نہین ہے اُس مکان کی مالک جو عورت ہے اُسکے اعضا مین درد رہتا ہے اور مالش کرایا کرتی ہے تمھاری ہمشیرہ کو غائب بینی کی قوت کا اعتقاد ہے تمھاری بہن فرانسیسی زبان کم بولتی ہے لیکن سمجھ لیتی ہے اُسکو میرا سلام لکھ بھیجو اور لکھدو کہ اگر فرانسیسی زبان مین کچھ لکھ بھیجوگی تو اُسے مین پڑھ دونگا۔

ایک مرتبہ ایک خط کسی شخص کے نام لکھا ایک لفافہ مین بند کرکے ان دونون

عورتون نے اس غائب بین کے ہاتھہ مین رکھدیا جب اُس سے پوچھا کہ اسمین کیا ہی تو اُسنے کہا کہ تمکو اس سے کچھ تعلق نہین ہی یہ خط ایک عورت نے لکھا ہی جو تمھاری بہن کے گھر مین رہتی ہی اُس خط کے سرنامہ پر اُسنے ایک نام دیکھا اور کہا کہ یہ نام اُس شخص کا ہی جو مین نے کہا تھا کہ اُس مکان مین رہتا ہی جہان تمھاری بہن رہتی ہی - کرنیل برون صاحب نے مجھہ سے کہا ہی کہ اس غائب بین نے بہت خانگی باتین اکثر ہمکو بتائی ہین چنانچہ ایک مثال اُسکی ذیل مین لکھی جاتی ہی -

مثال پنجاہ وسوم - ایک شخص اس غائب بین سے کچھ پوچھنے آیا جسوقت غائب بین پر عمل ہو رہا تھا اُسنے کہا کہ تم اسواسطے آئے ہو کہ کچھ چیز تمھاری جاتی رہی ہی اُس نے کہا کہ تم سچ کہتے ہو پھر غائب بین نے کہا کہ تم فلانی جگہہ نوکر ہو اُس شخص نے کہا کہ سچ کہتے ہو پھر غائب بین نے کہا کہ تمھارا ایک ٹوکرا جاتا رہا ہی اور اُسمین کچھ جانور تھے اور اُس ٹوکرے مین جو کبوتر تھین تمنے فلانی فلانی جگہہ اُنکی تلاش بھی کی لیکن تمکو کچھ پتا نہین ملا ایک مسافر جو تمھاری گاڑی مین سفر کرتا تھا فلانی جگہہ پہونچ کر اس بات سے بہت دق ہوا کہ جب وہ پہلے چلا تھا تو دو ٹوکرے تھے اور فلانے مقام پر پہونچ کر ایک ہی ٹوکرا رہگیا اسوقت مستفسر حیران ہو کر کہنے لگا کہ یہ بات عجیب ہی کہ یہ غائب بین یہ سب حال بتاتا ہی پھر غائب بین کہتا رہا کہ جب تمھاری گاڑی فلانی جگہہ پہونچی تو بعض بعض مسافر فلانی فلانی جگہہ اُتر گئے اور گاڑی بان ایک ٹوکرے کو لیکر فلانی طرف چلا گیا اور حیران ہوا کہ یہ کیا بات ہی کہ کوئی اس ٹوکرے کا دعوی نہین کرتا ہی خوف کے سبب سے اُسنے مدت تک کسی سے اُس ٹوکرے کا حال نہین کہا بلکہ طویلے مین چھپا رکھا اور جسوقت تمنے فلانی جگہہ لکھکر استفسار کیا تو تمکو یہ جواب ملا

اُس ٹوکرے کا پتا نہین ملتا ہی حالانکہ وہ ٹوکرا طویلے مین موجود تھا چند روز ہوے کہ گاڑیبان نے اُس ٹوکرے کو فلانی جگہہ اُس دریچے کے نیچے رکھدیا ہی اگر تم وہان جاکر دیکھوگے تو ملجاویگا لیکن دو سَو ٢٠٠ جونکین اُسمین مری ہوئی ملینگی دوسرے روز وہ شخص وہان گیا اور اُسکو ٹوکرا ملا اور دو سَو ٢٠٠ جونکین مری ہوئی پائین مالک گاڑی عامل اور غائب بین کا دونون کا بہت مشکور ہوا کیونکہ جس شخص کی جونکین تھین جب ٥ روز تک اُنکا پتا اُسکو نہین ملا تو اُسنے نالش کردی تھی اور جتنی قیمت کی وہ جونکین تھین اُس سے دوگنی قیمت کا دعوی کیا تھا۔

سنہ ١٨٢٥ عیسوی مین اِس غائب بین کی قوت غائب بینی کا ایک جلسے مین امتحان ہوا ہر ایک آدمی کو اختیار دیا گیا تھا کہ اپنا ایک ایک دوست لے آوے چنانچہ ایک شخص اپنے ساتھ ایک دوست کو لایا جو ایک ہی دن پہلے کیلیفورنیا سے آیا تھا اور اُسکو عمل مقناطیسی کی نسبت بہت شک تھا کیلیفورنیا کے ساحل پر ایک جہاز جزیرہ جیپان کا غارت ہوگیا تھا اُسمین سے ایک ٹکڑا ایک بت کا کنارے پر سمندر کے جہال سے آگیا تھا اِس شخص نے سمندر کے کنارے پر سے اُس ٹکڑے کو اُٹھا لیا تھا اب اُس ٹکڑے کو اُسنے اپنی جیب مین رکھ لیا جب غائب بین سے اُسنے پوچھا کہ میری جیب مین کیا ہی تو غائب بین نے جواب دیا کہ جیپان کے ملک کے بت کا ایک ٹکڑا ہی اور اُسکے اوپر کچھ عبارت بھی کندہ ہی تم کیلیفورنیا مین سمندر کے کنارے پر چل رہے تھے وہان سے تمنے اُسے اُٹھا لیا تھا پہلے تمنے اُسے سمجھا پتھر ہی لیکن بعد اُسکے تمکو معلوم ہوا کہ چند روز پیشتر یہ جہاز جیپان کا اُسجگہہ غارت ہوگیا تھا اُسمین سے یہ ٹکڑا ایک بت کا کنارے پر آگیا ہی۔

ایک روز جلسے مین ایک شخص نے اِس غائب بین کے ہاتھ مین ایک خط رکھ دیا اور کہا کہ جس مکان مین میرا بیٹا فلانی جگہ رہتا ہی اُس مکان کا حال بتاؤ غائب بین نے کہا کہ بجائے اُس مکان کے حال بیان کرنے کے مین آپ کو بتاتا ہون کہ آپ کا بیٹا بہت بیمار ہی اُسنے کہا کہ کیا بیمار ہی غائب بین نے کہا کہ آپ کے ہاتھ مین ایک خط آپ کے فرزند کا ہی جسمین وہ لکھتا ہی کہ مین خیریت سے ہون کل آپ کے پاس اُسکی بیوی کا خط آویگا جسمین وہ لکھیگی کہ آپ کا بیٹا بہت بیمار ہی مین آپکو یہ صلاح دیتا ہون کہ جسوقت آپ کے پاس وہ خط آوے تو آپ فوراً اپنے بیٹے کے پاس چلے جایئے اسواسطے کہ اُسکی طبیعت کے حال سے جیسے آپ واقف ہین ایسا کوئی نہین اور آپ ہی اُسے بچا سکتے ہین اور کوئی نہین بچا سکتا ہی کیونکہ وہ بہت بیمار ہی چنانچہ دوسرے روز وہ خط آیا اور وہ شخص اپنے بیٹے کے پاس چلا گیا اور پندرہ روز کے علاج کے بعد اُسکو اچھا کیا جب یہ شخص واپس آیا تو شہر مین اس بات کا بہت چرچا ہوا مین نے یہ مثالین اِس غائب بین کے ملکے کی لکھی ہین اسواسطے کہ اُنکی راستی مین کچھ شبہہ نہین ہی کبھی کبھی یہ غائب بین غلطی بھی کرجاتا ہی لیکن حصۂ اول مین مین لکھ چکا ہون کہ جب غلطی ہوتی ہی تو فقط یہی ثابت ہوتا ہی کہ اسوقت قوت غائب بینی اچھی طرح نمایان نہین ہی لیکن جن بیانات کی نسبت شہادت بخوبی حاصل ہی اُنکی نسبت تو شبہہ نہین ہوسکتا ہی یہ غائب بین جو غلطیان کرتا ہی اُسکی وجہ یہ معلوم ہوتی ہی کہ بہت لوگ جو اُسکے پاس کھڑے ہوتے ہین اُنکی تاثیر کے سبب سے اُسکو محنت بھی زیادہ ہوتی ہی اور اُس سبب سے غلطی بھی ہوجاتی ہی

# حالت خواب مقناطیسی مین قوت اندرون بینی اور پیشین بینی کا بیان

خواب مقناطیسی مین یہ اثر اکثر نمایان ہوتا ہی کہ معمول اپنے جسم کے اندر کا حال بتا دیتا ہی جن لوگون پر مین نے عمل کیا ہی اُنھین یہ قوت مین نے نہین دیکھی ہی اسکی وجہ یہ معلوم ہوتی ہی کہ انپر وہ اعلیٰ حالت ہنوز واقع نہین ہوئی ہی جسمین یہ قوت حاصل ہو جاتی ہی لیکن الف کو جسکا ذکر اکثر اس کتاب مین ہوا ہی یہ قوت حاصل ہی وہ اپنے جسم کے اندر کے سب اعضا شفاف اور روشن اور متحرک دیکھتا ہی اوائل مین تو جو وہ دیکھتا تھا اُسکے دیکھنے کے سبب سے بہت گھبراتا تھا لیکن پیچھے پیچھے خوف اور گھبرانا موقوف ہو گیا مین نے اُسکو ایسی حالت مین نہین دیکھا ہی لیکن جو کچھ ڈاکٹر ہیڈک صاحب کے عامل نے اس باب مین بیان کیا ہی اُسپر مجھے اعتبار ہی اور بھی کئی معمولون کا حال اسطور کا لکھا ہی لیکن مین فقط الف کا حال لکھتا ہون کیونکہ گنجایش زیادہ طوالت کی نہین ہی—

مثال پنجاہ وچہارم — معمول کو جو اپنے جسم کے اندر کا حال دیکھنے کی قوت ہی اس سے ملی ہوئی وہ قوت ہوتی ہی جسکے سبب سے معمول اُن لوگون کے جسم کے اندر کا حال بتاتا ہی جو اُسکے ساتھ ہم ربط کیے جاتے ہین اسجگہ مین ایک مثال لکھتا ہون جسمین الف نے یہ حال فاصلے سے بتایا مثال بست و نہم مین لکھ چکا ہون کہ الف نے میرے بیٹے کو [illegible] سے

اُڈن برا مین دیکھا تھا یہ بات اکتوبر کے مہینے مین ہوئی تھی اور میرے بیٹے کی تحریر کے ذریعہ سے الف نے حال بتایا تھا جنوری کے مہینے مین اُسکو کچھ بیماری دماغ کی ہوگئی تھی جب وہ بیمار تھا تو مین نے ایک خط مین جو ڈاکٹر ہیڈک صاحب کے نام لکھا تھا تذکرہ لکھدیا کہ میرا بیٹا بیمار ہی لیکن یہ نہین لکھا تھا کہ کیا بیماری ہی جب الف نے پہلی اکتوبر مین میرے لڑکے کو دیکھا تھا تو اُسکو ایک طرح کا اُنس اُسکے ساتھ ہو گیا تھا ڈاکٹر ہیڈک صاحب نے الف سے کہا کہ بتاؤ تو وہ لڑکا کیسا ہی اُسوقت کوئی تحریر اُس لڑکے کی الف کے پاس نہین تھی لیکن اُسنے اُس لڑکے کو تلاش کرکے دیکھ لیا اور حالانکہ ڈاکٹر ہیڈک صاحب نے اُسکی بیماری کا کچھ ذکر نہین کیا تھا لیکن الف نے کہا کہ وہ لڑکا بہت بیمار ہی جو جو علامات بیماری کی تھین سب اُسنے ایسی مفصل بیان کین جیسی مین لڑکے کے پاس بیٹھکر بتاتا اور کہا کہ اُسنے مطالعہ بہت کیا ہی اسواسطے اُسے یہ بیماری ہوگئی ہی مین نے آغاز بیماری دیکھکر اُسکا پڑھنا لکھنا کم کردیا تھا لیکن اگرچہ وہ بہت کم مطالعہ کرتا تھا تاہم اُسکو یہ بیماری ہوگئی الف نے بتایا کہ دماغ کے اعصاب اور رگون مین فلانا فلانا فتور ہی اور جب اُسکے بیان کو ایک ڈاکٹر صاحب کے روبرو بیان کیا تو اُنھون نے کہا کہ بیشک یہ فتور صحیح معلوم ہوتا ہی ایک روز غائب بین نے اپنے جسم کے ایک عضو کی بیماری کا حال اور اُس عضو کی ہئیت اور حالت بیماری کی حالت مین اُسطرح پر بیان کی کہ آنکھ سے وہ عضو نظر نہین آسکتا ہی اور غالب ہی کہ جو کچھ اُسنے بیان کیا صحیح ہوگا ۔۔

مین نے بیشین بینی کا اثر نمایان ہوتے بہت مرتبے نہین دیکھا ہی یہ اثر

کمتر واقع ہوتا ہی اور حصۂ اول مین بعض بعض صورتین پیشین بینی کے آثار کے نمایان ہونے کی لکھی ہین اکثر تو یہ قوت اسطرح نمایان ہوتی ہی کہ معمول بتا دیتا ہی کہ کسوقت اُسپر کیا حالت واقع ہوگی اور یہ بھی بتا دیتا ہی کہ فلانے وقت جو فلانی حالت واقع ہوگی تو اُسکے بعد بھی کبھی پھر ہوگی یا نہ ہوگی دوسری صورت یہ ہی کہ معمول بتا دیتا ہی کہ مین فلانے وقت تک سوؤنگا اور یہ بھی بتا دیتا ہی کہ کب حالت روشن پاؤنگا اور کوئی قوت واقع ہوگی لام نے مجھسے کہا تھا کہ جب اتنے مرتبے میرے اوپر عمل ہوگا تو مجکو بخوبی روشن حالت حاصل ہوگی مین تو پہلے کہہ چکا ہون کہ وہ ٹھیک ٹھیک نہین بتا سکا تھا کہ کتنے مرتبے کے عمل مین یہ بات حاصل ہوجائیگی۔ لیکن جون جون اُسپر عمل ہوتا گیا اُسکی طبیعت زیادہ روشن ہوتی گئی مین نے اُسپر قریب ۵۴ مرتبے کے عمل کیا شاید اگر اس سے نصف مرتبے اور عمل کیا جاتا تو حالت روشن حاصل ہوجاتی اور مجھے امید تھی کہ معمول آیندہ ٹھیک ٹھیک بتا دیگا کہ کتنے مرتبے کے اور عمل کرنے مین حالت اعلیٰ پیدا ہوجاویگی لیکن وہ دفعۃً زیادہ بیمار ہوگیا اور پھر عمل کرنے کا موقع نہ رہا اور جب وہ بیماری سے اچھا ہوگیا تو جیسی اُسکی طبیعت پہلے اثر پذیر تھی ویسی نہ رہی پس اب پھر مجھے ابتدا سے عمل کرنا ہوگا۔

بعض غائب بینون کو یہ قدرت حاصل ہوجاتی ہی کہ وہ بتا دیتے ہین کہ ہمپر کسوقت کیا صدمہ واقع ہوگا چنانچہ ایک غائب بین نے چندروز پہلے صدمہ کے واقع ہونے سے بتا دیا تھا کہ فلانے دن گرجا گھر سے نکلتے ہوئے زینون پر سے مین گر پڑونگا اور جن لوگون کو خودبخود حالت سکوت ادنیٰ یا اعلیٰ حاصل ہوجاتی ہی وہ اُس حالت کے واقع ہونے کا وقت پہلے بتا دیتے ہین حالت سکوت اعلیٰ کا باب لکھونگا اُسمین مختصر حال اس قسم کا لکھونگا۔

اور غیر لوگون کے حال کی نسبت پیشین بینی بہت کم ہوتی ہی اور جن لوگون پر بین نے خود عمل کیا ہی اُنھین مین نبے یہ قوت نمایان ہوتے نہین دیکھی ہی لیکن ایسی حالت کے واقع ہونے کے اکثر تذکرے درج ہین میجر بکلی صاحب نے مجھے اطلاع دی ہی کہ مینے ایسی تاثیر اکثر ہوتے دیکھی ہی اور مثال ہاے ذیل جو مین لکھتا ہون اُنکی ہی بتائی ہوئی لکھتا ہون۔

مثال پنجاہ و پنجم۔ ایک جوان عورت پر جب لندن مین عمل ہوا تو اُسنے بیرو شجات مین اپنے ماباپ کے گھر کو دیکھا اور کہا کہ میرے ایک چھوٹے بھائی کو سرخ بادہ پیدا ہوگیا ہی جب اُس سے دریافت کیا کہ تمھاری چھوٹی بہن کو تو نہین یہ مرض ہوا تو اُسنے کہا کہ نہین لیکن اُسکو بھی چار شنبہ آیندہ کے دن ہو جاویگا اور میری بڑی بہن کو بھی ہوگا لیکن چار شنبہ آیندہ سے پیچھے جو چار شنبہ آویگا اُس روز ہوگا یہ سب باتین صحیح نکلین۔

مثال پنجاہ و ششم ایک عورت نے جو کنیڈا ملک مین تھی ایک غائب بین سے کہا کہ تم شہر کیبک مین جاؤ اُسوقت غائب بین نے کہا کہ اسوقت مین نہین جا سکتا ہون ایک اور روز اُس پر عمل ہوا تو وہ گیا اور جس مکان مین دیکھنے کو اُسنے کہا تھا وہان کے سب آدمیون کو دیکھا اور اُنکی سب کی صورت بتائی تو اُس غائب بین نے کہا کہ یہ عورت (جس نے اُس سے کیبک جانے کو کہا تھا) مسدود تحریرات پڑھ سکے گی لیکن آج نہین اور مجھے اُسکی نسبت یہ قوت پہلے حاصل ہوگئی یہ دونون باتین صحیح نکلین۔

مثال پنجاہ و ہفتم۔ ایک غائب بین نے میجر بکلی صاحب سے کہا کہ اگر آپ فلانی عورت پر عمل کرینگے اسطور پر کہ اُسکے سر کے گرد تین مرتبے اپنے ہاتھون کو حرکت دیجیئےگا تو اُسکو یہ قوت حاصل ہوجاویگی کہ صندوق مین اگر کوئی تحریر

بند کر کے اُسکے روبرو رکھی جاوے تو وہ تین لفظ پڑھ سکے گی چنانچہ جب اُسپر اسطرح پر عمل کیا گیا تو ایسا ہی ہوا اور اگرچہ جو تحریر اُسکے روبرو رکھی گئی تھی اُسمین چند لفظ تھے لیکن وہ تین ہی لفظ پڑھ سکی اِس عورت پر پہلے کبھی عمل نہین ہوا تھا انیجر بکلی صاحب کہتے ہین کہ اکثر اِس قسم کی پیشین بینی اُنکے بہت معمول کرتے ہین یعنی پہلے سے بتا دیتے ہین کہ فلانے شخص پر فلانے طور پر عمل کرنا چاہیے اور فلانی فلانی قوت اُنکو حاصل ہوگی اور عائب ہین کہ یہ بیانات ہمیشہ صحیح ہوتے ہین ظاہر ہو کہ اگر اِس درجہ تک پیشین بینی حقیقت مین ہوتی ہو تو اِس سے زیادہ درجے کی بھی ہو سکتی ہو اِس بات کا دیکھ لینا کہ فلانے شخص کو فلانے وقت سرخ بادہ ہوگا یا فلانا شخص فلانے وقت بند تحریر پڑھ سکیگا ایسا ہی مشکل ہو جیسا اِس سے زیادہ اور کسی بات کا دریافت کر لینا مشکل ہو۔

حصۂ اول مین مین لکھ چکا ہون کہ جو خواب سچے ہوتے ہین وہ پیشین بینی کے سبب سے واقع ہوتے ہین اِسمین تو شک نہین کہ سچے خواب ہوا کرتے ہین اور وجہ اُنکی یہی معلوم ہوتی ہو کہ اکثر تو خواب کی حالت مین اور کبھی کبھی حالت بیداری مین پیشین بینی اسطور پر واقع ہو جاتی ہو کہ حواس ظاہری پر کسی چیز کی تاثیر نہین ہوتی ہو حواس باطنی کا فعل نمایان ہوتا ہو جب مین ایسی پیشین بینی کا ذکر کرونگا جو خود بخود واقع ہو جاتی ہو تو چند مثالین لکھونگا لیکن اِس جگہ مین نے فقط اُسی پیشین بینی کا ذکر کیا ہو جو حالت خواب مقناطیسی مین واقع ہوتی ہو۔

دو ایک عائب بین مین نے ایسے دیکھے ہین کہ اُنھون نے حالت خواب مقناطیسی مین پیشین گوئی دو ایک معاملون مین کی ہو لیکن ہنوز وہ امور واقع ہونے والے ہین اسواسطے مین یہ نہین کہ سکتا ہون کہ وہ پیشین گوئی صحیح ہی یا نہین

# اٹھارھوان خط

## حالت مسکوت

حالت مسکوت جسکی تعریف حصۂ اول مین ہوئی ہی واقع ہوتے مین نے خود نہین دیکھی لیکن بہت مثالین ایسی حالت کے واقع ہونے کی تحریری موجود ہین حصۂ اول ہین مین لکھ چکا ہون کہ ایک شخص پر یہ حالت ۷ ہفتون تک برابر رہی بریڈ صاحب نے لکھا ہی کہ ہمکو بہت تجربہ اسی حالت کے واقع ہونیکا ہوا ہی اور حصۂ اول ہین مین کرنیل ٹونسنڈ صاحب کا ذکر لکھ چکا ہون کہ صاحب موصوف جب چاہتے تھے اپنے اوپر یہ حالت پیدا کر لیتے تھے ہندوستان مین بہت فقیر ایسے ہوے ہین اور ہین کہ وہ اپنے اوپر ایسی حالت جب چاہتے ہین پیدا کر لیتے ہین بلکہ کہدیتے ہین کہ ہمکو زمین کے اندر دفن کر دو اور کئی ہفتون بلکہ کئی مہینون کے بعد اسمین سے نکالے جاتے ہین فرانس کے ملک مین بھی ایک شخص پر ایسی حالت حال ہین واقع ہوئی ہی ــ

## حالت مسکوت اعلیٰ

اس حالت کے واقع ہونیکا بھی مجھے تجربہ نہین ہوا ہی لیکن مثالین تحریری معلوم ہوئی ہین اور الف پر جسکا ذکر اکثر اس کتاب مین ہوا ہی دو مرتبہ ایسی حالت واقع ہوئی ان دونون حالتون کے واقع ہونیکا وقت الف نے بطور پیشین بینی اور پیشین گوئی کے پہلے سے بتا دیا تھا اور دوسرے مرتبے جو اسپر یہ حالت گذر رہی تھی اسکو فقط ایک مہینا ہوا ڈاکٹر ہیڈک صاحب نے جو الف کے عامل ہین مجھے

اِسحالت کے واقع ہونے کا حال لکھ بھیجا تھا اُنکی تحریر سے مختصراً ذیل مین حال لکھا جاتا ہی
مثال پنجاہ و ہشتم ۔ موسم گرما ۱۸۴۷ع مین الف پر ایسی حالت مسکوت اعلی خود بخود
واقع ہو جاتی تھی اول ہی تب یہ حالت اُسپر ماہ جولائی ۱۸۴۸ عیسوی مین واقع ہوئی تھی
بتدریج یہ نوبت ہوئی کہ رسمی حالت مقناطیسی مین الف بتانے لگا کہ فلانے وقت
میرے اوپر یہ حالت واقع ہو گی اور ایک دفعہ اُسنے حالت مذکور کے واقع
ہونے سے دو مہینے پہلے اُسکا آغاز وقوع بتا دیا تھا جب کبھی وہ اسطرح کی
پیشین گوئی کرتا تھا تو حقیقت مین جسوقت بتاتا تھا یہ حالت واقع ہو جاتی تھی
حالانکہ جب وہ خواب مقناطیسی سے جاگ جاتا تھا تو اُسکو اپنی پیشین گوئی کا
حال کچھ بھی یاد نہین رہتا تھا جب اُسپر یہ حالت واقع ہوتی تھی تو اُسکو کبھی کبھی اُس
جگہ کا ہوش رہتا تھا جہان وہ ہوتا تھا اور جو لوگ اُسکے پاس ہوتے تھے وہ بھی
اُسے یاد رہتے تھے لیکن اُسکا دل ایسے مشاہدات مین مصروف ہوتا تھا جو مریجاً
اِس زندگی سے علیحدہ تھے اور روحانیات کا مشاہدہ لبظاہر ہوتا تھا جب وہ
اِس حالت مین ہوتا تھا تو وہ کہتا تھا کہ مین فلانی حالت مین گیا ہون مجھے
فلانی حالت مین لے گئے ہین اور جب وہ رسمی حالت خواب مقناطیسی مین پھر
جاتا تھا تو اُسکو حالت مسکوت اعلی مین جو کچھ اُسپر گذرتا تھا یاد رہتا تھا
آنکھین اُسکی اوپر کی طرف پھری ہوتی تھین اور کسی طرح کی تکلیف کا حس نہوتا تھا
اول اول اُسکے ہاتھ پانون مُڑ سکتے تھے لیکن پیچھے اُسکا تمام جسم اکڑ جاتا تھا
جب اُس سے کوئی پوچھتا تھا تو پوشیدہ چیز غائب بینی کے سبب سے دیکھ سکتا تھا
لیکن ایسی چیزون پر اُسکو اُسوقت توجہ بہت کم ہوتی تھی کیونکہ اُسکی طبیعت اعلی
اشیا کے مشاہدے مین اُسوقت مصروف ہوتی تھی ایک مرتبہ جب اُسپر رسمی
حالت خواب مقناطیسی طاری تھی اُسنے ڈاکٹر ہیڈک صاحب سے

کہا کہ کل رات کو ایک شخص جو مدت سے مرگیا ہی میرے پاس آویگا اور مجھے ایک
کتاب مین کچھ عبارت دِکھاویگا اور وہ مین آپ کے پاس لاؤنگا اُسکے بیان سے
ڈاکٹر ہیڈک صاحب کو معلوم ہوا کہ الف ایک چھوٹی نسخی کی انجیل کا ذکر
کرتا ہی جو ہمارے مکان مین نہین ہی انھون نے اُس کتاب کو منگا لیا اور اپنی
کتابون مین رکھدیا دوسرے دن رات کو الف گویا ایسی حالت مین جاگا
جسے حالت مسکونت خواب بیداری کہنا چاہیے اور اندھیرے مین دو زینے
اوترکر اُس کتاب کو تلاش کرکے ایک خاص مقام پر کھولکر ڈاکٹر ہیڈک صاحب
کے پاس لایا اندھیرے مین وہ کتاب اُسکے ہاتھ سے گر پڑی لیکن اُسنے
اُسے اپنے سر کے اوپر رکھ لیا اور وہی مقام تلاش کرکے اور کھولکر ڈاکٹر ہیڈک صاحب
کے روبرو رکھدیا۔ الف نے کہا کہ یہ مقام مجھے اُس شخص نے دِکھایا تھا جسکا
مین نے ذکر کیا تھا لیکن جس کتاب مین مجھے اُسنے دِکھایا تھا وہ اس سے
حجم مین بڑی تھی اور بعد اُسکے اُسنے اِس کتاب کا ایسا حال بیان کیا جو فقط
ڈاکٹر ہیڈک صاحب ہی کو معلوم تھا الف کو پڑھنا لکھنا نہین آتا تھا لیکن
اُسنے کہا کہ جب مین ورق اولٹ کر اُس مقام کو تلاش کرتا ہون اور مقام خاص
نکل آتا ہی تو میرا جی یہ گواہی دیتا ہی کہ بس آگے ورق نہین اولٹنا چاہیے یہ تاثیر
اکثر تاریکی مین متواتر ہوئی اور کئی مہینے تک یہ حال رہا کہ جب اُسپر عمل ہوتا تھا تو
خاص مقام نکال لیتا تھا لیکن کچھ عرصے کے بعد پھر یہ طاقت اُسمین نہ رہی
اِس تجربے سے ظاہر ہی کہ جب حالت مسکوت اعلیٰ الف پر ہوتی تھی تو ہر چند
کہ اُسکو پڑھنا لکھنا نہین آتا تھا کوئی سبب ایسا تھا جسکے ذریعہ سے وہ صحیح اور خاص
مقام دریافت کرلیتا تھا اور یہ بات تاریکی مین بھی اُسکو حاصل ہوتی تھی اگر روشنی بھی
موجود ہوتی تھی تب بھی اُس روشنی کو وہ کام مین نہین لاتا تھا بلکہ اُسکی آنکھین بھی

ہوئی اور بند ہوتی تھین اور وہ مقام فقط اس طریق سے نکالتا تھا کہ کتاب کو اپنے سر پر رکھکر اوراق اولٹتا تھا مرجگہ یہ مشاہدات اوسکے اوس حالت سکوت اعلی سے تعلق رکھتے تھے جو اوسکو خود بخود واقع ہوجاتی تھی کیونکہ وہی شخص جو اوسکو اوس حالت مین نظر آتا تھا ہمیشہ اوسکو اِن مشاہدات کی حالت مین نظر آتا رہتا تھا۔

گیارھوین دسمبر سنہ ۱۸۵۰ع کو جب الف پر حالت خواب مقناطیسی طاری تھی اوسنے پیشین گوئی کی کہ آٹھوین جنوری سنہ ۱۸۵۱ع کو میرے اوپر حالت سکوت اعلی واقع ہوگی اور پھر یہ بات بیان کی کہ صبح کے دس بجے کے وقت یہ حالت واقع ہوگی مدت سے اوسپر ایسی حالت واقع نہین ہوئی تھی لیکن جب وقت مقرر آگیا تو اوسکو کچھ کچھ حالت سکوت اعلی حاصل ہونے لگی اور جو کچھ اوس مکان مین ہوتا تھا جہان وہ تھا اوسکا کچھ ہوش نہین رہا ایسا معلوم ہوتا تھا کہ روحانیات اوسکے روبرو آتی تھین اور وہ اونکے دیکھنے مین مصروف تھا آٹھوین تاریخ دس بجے حالت سکوت اعلی واقع ہوئی اور اوس حالت مین فقط یہی بات نہین تھی کہ اوسکو عالم ارواح نظر آتا تھا بلکہ جو جو حالت سکوت اعلی پہلے اوسپر واقع ہوئی تھین اور اون حالتون مین جو کچھ اوسپر گذرا تھا وہ سب اوسکو یاد آیا اور نظر آتا رہا اِس مرتبے سے پہلے دو برس سے اوسپر یہ حالت واقع نہین ہوئی تھی بہت تشریح اس معمول کے بیانات کی کچھ ضرور نہین ہی ڈاکٹر ہیڈک صاحب نے اوسکا حال مفصل لکھا ہی لیکن یہ بات لائق غور ہی کہ الف کے مشاہدات بہت صاف ہوتے تھے اور ایک مشاہدہ دوسرے مشاہدے کے موافق ہوتا تھا اِس سے معلوم ہوتا ہی کہ ایسی حالت مین اوسکی طبیعت کو ایک خاص حالت حاصل ہوگی اکثر یہ ہوتا تھا کہ جو حال وہ عالم ارواح کا بیان کرتا تھا وہ بیانات ہینٹ صاحب

کے معمولون کے بیانات سے جنکا ذکر حصۂ اول مین ہوا ہی مطابق ہوتے تھے
اور تعجب کی بات یہ ہی کہ ڈاکٹر صاحب اُسکو ایسے معاملات مین کچھ تلقین نہین
کرتے تھے بلکہ جو کچھ پہلے روحانیات کی نسبت فہمایش ہوتی تھی اُس فہمایش
کے خلاف اُسکے مشاہدات ہوتے تھے یہ ایک ایسا امر ہی کہ جب تک تحقیقات
بخوبی نہو تب تک کچھ حال بھی صاف صاف بیان نہین ہوسکتا ہی لیکن اتنی بات
تو ظاہر ہی کہ ایسے مشاہدات کی حقیقت کچھ ہی ہو اُنکے راست ہونے مین تو کچھ شبہہ
نہین ہوسکتا ہی اور دوسرے یہ بات ظاہر ہی کہ جب ایسے مشاہدات ہوتے ہین
تو قوت غائب بینی زیادہ قوی ہوجاتی ہی چنانچہ جب آلف حالت مسکوت
اعلی سے حالت رہمی خواب مقناطیسی مین منتقل ہوتا تھا تو اُسکی قوت غائب بینی
ہمیشہ قوی تر ہوتی تھی پس اگر حقیقت مین عالم ارواح کا کچھ وجود ہی تو ممکن ہی
کہ ایسی حالت مین روحانیات کے ساتھ ربط پیدا ہوجاوے چونکہ مجھکو
بذات خود ایسی حالت کے ملاحظے کا تجربہ نہین ہوا ہی اسواسطے مین اور عاملون کا
بیان لکھتا ہون لیکن یہ بات ظاہر ہی کہ جب ایسی حالت حقیقت مین کسی پر
واقع ہو تو اُسکو غور اور مصروفیت سے دیکھنا چاہیے ایسے ذریعہ سے
اصل حال ایسے آثار کا دریافت ہوسکیگا اور اگر یہ خیال کیا جاوے کہ یہ امر وہم مین
داخل ہی تو کچھ بھی حال دریافت نہ ہوگا جہان تک مجکو تجربہ ہوا ہی تب مجھے بخوبی
یقین ہی کہ جو مشاہدات معمول کو حاصل ہوتے ہین کسی کی تلقین سے نہین
ہوتے ہین اور متفرق معمولون کے بیانات مین ایسی مطابقت ہوتی ہی
کہ اُس سے ثابت ہی کہ یہ مشاہدات حقیقت مین واقع ہوتے ہین دھوکا نہین ہی
ظاہر ہی کہ جب غائب بین غائب بلکہ مردہ آدمیون کو دیکھتا ہی کہ اُنسے کوئی
آدمی بھی حاضرین مین سے بلکہ معمول بھی واقف نہین ہوتا اور عند التحقیقات

اُسکا بیان راست ثابت ہوتا ہی تو یہ بات کچھ دھوکے کی نہین ہوسکتی ہی گو ہم یہ نہین بتا سکتے ہین کہ معمول کو یہ مشاہدہ کیونکر ہوجاتا ہی

## اُن آثار مقناطیسی کا بیان جو خود بخود واقع ہوتے ہین

مین پہلے لکھ چکا ہون کہ اکثر آثار عمل مقناطیسی خود بخود واقع ہوجاتے ہین حالت خواب بیداری جو خود بخود اکثر لوگون کو واقع ہوجاتی ہی فقط یہ چیز ہی کہ سمی نیند مین خواب مقناطیسی پیدا ہوجاتا ہی ایسے لوگون کا جو حال لکھا ہی اس سے ثابت ہی کہ وہ لوگ سوتے ہوے اندھیرے مین حفاظت سے چلتے ہین اور ایسی جگہ چلتے ہین جہان حالت بیداری معمولی مین نہین چل سکتے ہین اور اندیشہ کے مقام ہوتے ہین اور اُسوقت انکی آنکھین بند ہوتی ہین اور روشنی کا حس نہین ہوتا ہی کیسا ہی شور و غل کیا جاوے اُسکو وہ سنتے نہین ہین اور اپنے کار و بار مین بھی مصروف رہتے ہین اور اگرچہ سوتے ہین اور جاگتے نہین لیکن پڑھ سکتے ہین اور لکھ سکتے ہین غرض کہ جسطرح عمل مقناطیسی مین معمول کو نیا حس یا نئے حواس حاصل ہوتے ہین اُسی طرح اُن لوگون کو بھی حاصل ہوتے ہین جنکو خود بخود ایسی حالت حاصل ہوجاتی ہی لیکن مین نے کبھی ایسے شخص کو نہین دیکھا ہی جسپر خود بخود ایسی حالت خواب بیداری حاصل ہو تشنج کا پیدا ہونا اکثر عروق کے مرض سے پیدا ہوتا ہی لیکن جن لوگون کی طبیعت بہت اثر پذیر عمل مقناطیسی کی ہوتی ہی اُنکو تشنج پیدا ہوجاتا ہی

## واقعات گذران کو خود بخود دیکھنے کا بیان

جو لوگ موجود نہ ہون بلکہ غائب ہون اُنکے ساتھ اکثر بعض لوگون کو خود بخود شرکت ہوجاتی ہی اور سبب یہ معلوم ہوتا ہی کہ یا حالت مقناطیسی دیکھنے والے کو خود بخود پیدا ہوجاتی ہی یا ضبط خیال کے سبب سے یہ بات حاصل ہوجاتی ہی

ایسی حالت مین دل پر ایسی تاثیر نمایان ہوتی ہو جو اور حالت مین نمایان نہین ہوتی ہو
اِس بات مین شک کرنا ناممکن ہو کہ اکثر ایسا ہوا ہو کہ بعید رشتہ دارون کی اور
دوستون کی بیماری یا وفات کا حال معلوم ہو جاتا ہو سب آدمی جانتے ہین
کہ ایسا ہوتا ہو اور اکثر یہ بات مشہور ہو کہ جن لوگون کی ایسی خبر ہو جاتی ہو وہ
لوگ ہوتے ہین جنکا خیال شخص بیمار یا قریب الموت کو اُسوقت ہوتا ہو مین نے
اِس سے پہلے خط مین ایک حال لکھا ہو کہ جسمین اسطرح کی خبر سو میل کے
فاصلے سے ہوئی تھی اور حصۂ اول مین مین نے ایک عورت کا حال
لکھا ہو کہ اُسکو اکثر اِسطرح کی خبر ستو میل سے بھی زیادہ فاصلے سے
ہوجایا کرتی تھی اور جو کچھ اُسکو خبر ہوتی تھی وہ صحیح ہوتی تھی مثال ہاے
ذیل معتبر ہین اور یہ مثالین لائق لحاظ کے اسواسطے ہین کہ اگر اُنکو خواب تصور
کیا جاوے تو وہ خواب ایسے تھے کہ ایک ہی وقت مین متفرق آدمیون کو
ہوے اور وہ سب آدمی اُسوقت اپنے آپ کو بیدار سمجھتے تھے ۔

مثال پنجاہ و نہم ۔ ایک رئیس نو ادہ جو سکاٹلنڈ کا رہنے والا تھا جوانی مین
وہ ڈیوک اوف یورک کی فوج کے ساتھ فلینڈرز مین نوکر تھا جس خیمہ مین
یہ شخص رہتا تھا اُسمین دو اور افسر بھی رہتے تھے اور ایک اُنمین سے
کہین باہر نوکری پر گیا ہوا تھا ایک شب یہ شخص اپنے پلنگ پر لیٹا ہوا تھا
کہ اُسنے اپنے غائب دوست کی صورت اُسکے خالی پلنگ پر دیکھی کہ وہ دوست
بیٹھا ہوا ہو اُسنے اپنے دوسرے دوست کو بُلایا اور اُسنے بھی یہ صورت
دیکھی اور اُس صورت سے اُن دونون سے باتین کین اور کہا کہ مین اسوقت
مارا گیا ہون اور بتایا کہ فلانی جگہ مجھے زخم آیا ہو بعد اُسکے اِن دونون آدمیون سے
اُس صورت نے کہا کہ جب آپ انگلستان جاوین تو فلانے مہاجن سے

پاس جائیگا اُسکے پاس ایسا کاغذ ہی جو میرے گھر والون کے بہت کام کا ہی اگر وہ
مہاجن مُکر جاوے اور اغلب ہی کہ وہ مکر جاویگا تو اُسکے فلانے کمرے مین جو فلانی
الماری ہوگی اُسکے فلانے خانے مین وہ کاغذ ملیگا دوسرے روز خبر پہونچی
کہ وہ دوست اُنکا اُسی جگہ اور اُسی وقت گولی کھاکر مرگیا تھا جو جگہ اور وقت
اُسکی صورت نے بتائی تھی جب یہ دونون شخص انگلستان کو گئے پھرتے پھرتے
اُس بازار مین پہونچے جہان وہ مہاجن رہتا تھا اُسوقت اُنکو اپنے دوست
متوفی کی درخواست جو بھول گئے تھے یاد آئی وہ اُس مہاجن کے پاس گئے اور جب
اُس سے کاغذ کا ذکر کیا تو وہ مُکر گیا کہ میرے پاس نہین ہی مگر اُنھون نے
زبردستی کے ساتھ اُس سے وہ الماری کھلوائی جسکا پتا اُنکے دوست کی
صورت نے بتایا تھا اور جب اُس الماری کو کھولا تو وہی کاغذ نکلا چنانچہ
اُنھون نے وہ کاغذ اُس سے لیکر اپنے دوست متوفی کی بیوہ کو دیدیا یہ
مختصر واقعہ ہی جس سے ثابت ہوتا ہی کہ شرکت کے سبب سے غائب
آدمی کی صورت ایسے وقت مین دیکھی گئی جب وہ مر رہا تھا جسکے
جی مین آوے وہ خیال کرے کہ یہ واقعہ کسی بھوت کے قصہ کا ہی لیکن
چونکہ مین نے اِس حال کو ایک اپنے رشتہ دار سے سُنا تھا کہ وہ رشتہ دار
اُس شخص کا ہمسایہ تھا جسپر یہ ماجرا گذرا تھا اور پھر مین نے خود اُس شخص سے
بھی سُنا جسکو وہ صورت نظر آئی تھی اور اور بھی بہت لوگون نے اُس
شخص سے یہ بات سنی ہی تو مجھے یقین ہی کہ جو کچھ حال اوپر لکھا گیا ہی
سب سچ ہی اگر ہم یہ بھی خیال کرلین کہ جن لوگون نے وہ صورت دیکھی تھی
اُنکو کاغذ کا حال پہلے زندگی مین اُنکے دوست متوفی نے بتا دیا ہوگا اور
اُسوقت تک اُنکو فراموش تھا تو اُسکی کیا وجہ کوئی بتا سکتا ہی کہ ایک ہی وقت مین

دو شخصون نے اُس صورت کو دیکھا ایک مرتبہ ایک محفل مین یہ ذکر ہو رہا تھا اور ایک عورت بھی وہان بیٹھی تھی اُسنے مجھسے کہا ہو کہ جب یہ ذکر ہوا تو ایک شخص اُسی محفل مین سے کہنے لگا کہ شاید آپ کو اِس بات سے واقفیت نہین ہو کہ جس شخص کی صورت نظر آئی تھی وہ میرا باپ تھا اور اُسی کاغذ کے ذریعہ سے میرے پاس ایک فلانی ملک ہو۔

مثال ششم۔ ہندوستان مغربی مین دو صاحب فوج کے ایک ہی کمرے مین رہتے تھے ایک دن رات کو ایک نے دوسرے کو جگایا اور اُس سے پوچھا کہ تمکو کچھ کمرے مین نظر آتا ہو اُسنے جواب مین کہا کہ فلانے گوشے مین مجھے ایک بڈھا آدمی نظر آتا ہی جسے مین جانتا نہین ہون دوسرے نے کہا کہ یہ شخص جو نظر آتا ہی میرا باپ ہو اور مجھے خوب یقین ہو کہ وہ مر گیا ہو کچھ عرصہ کے بعد انگلستان سے خبر آئی کہ اُسکا باپ فلانے وقت فلانے روز مر گیا مدت کے بعد یہ شخص اپنے دوست کو اپنے گھر لیگیا اور وہان اُسکے دوست نے ایک تصویر دیکھکر کہا کہ اسی شخص کو مین نے اُس روز فلانی جگہ دیکھا تھا حقیقت مین وہ تصویر اُسکے باپ کی تھی اور اُس شخص نے سوائے اُس رات کے کہ جب گوشے مین اُسکی شکل دیکھی تھی کبھی پہلے اُس پیر مرد کو نہین دیکھا تھا اُس واقعے کی خبر مجھے بہت معتبر ملی ہو اور سب جانتے ہین کہ ایسے واقعات اکثر ہوتے ہین یہ بات بہت آسان ہو کہ لوگ ایسی باتین سُنکر ہنس دین اور کہین کہ یہ بات لائق اعتبار نہین لیکن اِس کہدینے سے اطمینان نہین ہوتا ہو کچھ نہ کچھ اصل ایسی باتون کی ضرور ہو۔

مثال ہفتم بویلم۔ نئی دنیا مین بہت لوگ میز پر بیٹھے ہوے کھانا کھا

سب نے دیکھا کہ ایک دروازہ اُس مکان کا کھل گیا اور ایک آدمی کی سی
صورت اُس کمرے مین سے چلکر ایک اور کمرے کے اندر چلی گئی وہ صورت
ایک دوست کی تھی جو اُسوقت کہین باہر تھا چونکہ وہ صورت اُس اندر کے
کمرے مین سے باہر نہین نکلی تو سب بہت حیران ہوئے اور کمرے کے
اندر جاکر دیکھا تو وہان کچھ بھی نظر نہین آیا بعد ازان معلوم ہوا کہ وہ شخص
اُسوقت مر گیا تھا بہت حیرت کی یہ بات ہی کہ ایک ہی وقت مین بہت آدمیون کو
یہ صورت نظر آئی تھی لیکن زیادہ حیرت کی یہ بات ہی کہ ایک شخص دیکھنے والون مین
ایسا تھا جس نے کبھی اُس شخص کو پہلے نہین دیکھا تھا ایک روز یہ شخص اور ایک اور
دیکھنے والون مین سے جو کھانے پر موجود تھے بازار مین چلے جاتے تھے اُسنے
کہا کہ دیکھو یہ شخص وہی ہی جسکی صورت ہمنے فلانی جگہ فلانے روز دیکھی تھی اُسکے
ہمراہی نے کہا نہین یہ وہ آدمی نہین ہی بلکہ اُسکا بھائی ہی جو اُسکے ساتھ توام
پیدا ہوا تھا پس معلوم ہوا کہ اگرچہ اُس شخص نے سوا اُس روز کے صورت دیکھنے کے
اصل آدمی کو کبھی نہین دیکھا لیکن اُسکے بھائی کو جسکی شکل اُس سے بہت مشابہ تھی پہچان لیا۔
مثال شصت و دوم۔ ایک عورت بیٹھی ہوئی تھی کہ اُسنے دیکھا کہ میرے
صندوق مین سے ایک ہاتھ ایک پہونچی نکال رہا ہی اُس عورت نے ہاتھ کو
ایسا صاف دیکھا کہ اگر سو ہاتھ ہوتے تو اُس ہاتھ کو پہچان لیتی اور پہچان لیا
کہ ہاتھ میرے فلانے نوکر کا ہی جب صبح ہوئی اور صندوق کو دیکھا تو پہونچی
اُسمین نہین تھی بعد ازان یہ بات تحقیق نہین ہوئی کہ پہونچی حقیقت مین گُمنے
لی تھی اسواسطے مین یہ نہین کہہ سکتا ہون کہ اُس عورت کا مشاہدہ سچا ہی یا
غلط اور بھی کئی آثار عجیب اُس عورت پر نمایان ہوئے لیکن جب اُسپر عمل مقناطیسی
کیا جاتا تھا تو اُسکو غائب بینی کی قوت حاصل نہین ہوتی تھی ایک مرتبہ

اُسپر حالت سکوت واقع ہوگئی اور اُسکے رشتہ دارون نے سمجھا کہ مر گئی ہے لیکن جو کچھ حال گذرتا تھا اُسکو اُس سے واقفیت ہوتی تھی اور اُسکو ہوش تھا لیکن نہ اُسکے جسم مین اتنی طاقت تھی کہ ہاتھ یا پانوٗن ہلاوے نہ مُنھ سے بات کر سکتی تھی۔

## خود بخود عقب بینی کی قوت کے حاصل ہوجانے کا بیان

پچھلی مثالین جو لکھی گئین اُنمین دیکھنے والے نے کسی شخص کو مرتے ہونے دیکھا جو فاصلے پر تھا اور اُسکی وجہ مین یہ سمجھتا ہون کہ دیکھنے والے مین اور مرنے والے شخص مین آپس مین ایک طرح کی شرکت بلحاظ واقعات گذران پیدا ہو جاتی تھی لیکن معلوم ہوتا ہے کہ اسی طرح کی شرکت بہ لحاظ واقعات گذشتہ کے بھی پیدا ہو جایا کرتی ہے جسطرح غائب بینی کی حالت مین عقب بینی کی قوت نمایان ہو جاتی ہے یہ بات مشہور ہے کہ ہر ملک اور زمانے مین لوگون کو اس بات مین اعتقاد رہا ہے کہ بعض مکانات مین اُنکے سابق ساکنین کی صورتین پھرا کرتی ہین اور اکثر لوگون کے دلون مین یہ اعتقاد ہے کہ یہ صورتین اُن مکانون مین اکثر پھرتی ہین جہان کوئی واردات سخت ہوئی ہو یہ بات آسانی سے سمجھ مین آسکتی ہے کہ یہ قصے ابتدا مین اسطرح پیدا ہوگئے کہ ڈرپوک یا جاہل یا وہمی آدمیون کو کبھی کسی طرح کے خواب آگئے یا اُنکو حالت بیداری مین کوئی صورت نظر آگئی اور اس مشاہدے کو مبالغے کے سبب سے اُنھون نے جو چاہا گردان لیا لیکن بعض مثلین ایسی ہین کہ اُنکے واقع ہونے کی وجہ کافی نہین ہے اور متفرق آدمیون کو اوقات مختلف مین وہی صورتین نظر آئی ہین اور اُنھون نے کبھی اُسکا حال بھی نہین سُنا تھا ایک آدمی نے ایسے حالات

معتبر بہت سنے ہونگے اور مین قبول کرتا ہون کہ مجھے اس بات کا یقین نہین ہوتا ہی کہ کچھ کچھ صحیح اصل ایسے مشاہدات کی ضرور نہ ہوگی ریشن بیک صاحب نے ثابت کیا ہی کہ ایک قسم کی صورتین اسوجہ سے نظر آتی ہین کہ مردہ لاشون مین سے یا اور اشیا مین سے لمعات اوڈائل نکلتے ہین اور میری سمجھ مین یہ بات آتی ہی کہ اگر علم مقناطیسی کی طرف اچھی طرح توجہ کی جاویگی تو ایسی صورتون کے نظر آنے کی وجہ حل ہوجاویگی اور از انجاکہ جو لوگ حالت مقناطیسی مین ہوتے ہین اُنکو واقعات گذشتہ صاف نظر آتے ہین اسواسطے یہ بات خیال مین آسکتی ہی کہ جو لوگ حالت مقناطیسی مین نہ ہون بلکہ ایسی حالت مین ہون جو قریب تر مقناطیسی حالت کے ہو مگر اُنکی طبیعت کیفیات مقناطیسی کی بہت اثر پذیر ہو اُنکو بھی گاہ گاہ یہ بات حاصل ہوجاتی ہی کہ واقعات گذشتہ اُنکی نظر کے سامنے نقش ہوجاوین بڑی مشکل حل کرنی یہ ہی کہ خاص خاص مشاہدات خاص خاص مقامات مین کیون ہوتے ہین لیکن چونکہ ایسے آدمی جنکی طبیعت بہت حوش اور نہایت اثر پذیر کیفیت مقناطیسی کی ہوتی ہی اکثر نشانات بعض مقامات مین اُن لوگون کے دیکھتے ہین جو وہان موجود نہین ہوتے تو قیاس مین یہ بات آتی ہی کہ وہ نشانات اُن مقامات مین جم جاتے ہین اور اُنکا فعل بعد امتداد زمانہ دراز بھی اُن لوگون کی طبیعت پر اثر کرتا ہی مثال مندرجہ ذیل ایسے اثر کی تمثیل ہی —

مثال شصت وسوم ۔ اڈن برا کے شہر کے متصل ایک پرانے مکان مین ایک خاندان رہتا تھا اور اُس گھر مین ایک حبشی نوکر تھا یہ نوکر اُس مکان کے ایک بازو مین سویا کرتا تھا جب وہ اول ہی مرتبہ اُس جگہ سویا تو اُسکو ایک شکل نظر آئی اور وہ خوف کھا کر بے حواس ہوگیا یہ بات یاد رکھنی چاہیے کہ حبشیون کی طبیعت کیفیت مقناطیسی کی بہت اثر پذیر

ہوتی ہی آدھی رات کے وقت اُسنے دیکھا کہ ایک عورت بہت مکلف پوشاک
پہنے مگر سر ندارد ایک لڑکے کو گود مین لیے ہوئے اُس مکان مین پھرتی ہی جب اُسنے
یہ حال بیان کیا تو سب گھر والون نے خصوصًا وہ لوگ جنھون نے وہ مکان حال مین ہی
کرایہ کو لیا تھا اُسکی بہت ہنسی کی اور کہا کہ یہ شخص دیوانہ ہوگیا یا نشے مین ہی لیکن
اُسنے کہا کہ مین نے نہ شراب پی ہی نہ مین دیوانہ ہون دوسرے دن پھر وہین
اُسکو پھر اُسلایا اور اُسنے پھر وہی شکل دیکھی اور جب تک وہ وہان سوتا رہا برابر
اس شکل کو دیکھتا رہا آخر کار چونکہ اُسکو بہت خوف اور تکلیف ہوتی تھی اُسکا
اُس مکان مین سونا موقوف کر دیا جب مالک مکان سے ذکر کیا گیا تو اُسنے
بیان کیا کہ جو شخص اُس خاص کمرے مین سوتا ہی اُسکو وہ صورت نظر آیا کرتی ہی
اور اکثر آدمیون نے دیکھی ہی کئی سال کے بعد جب وہ مکان ڈھایا گیا تو ایک
دیوار مین ایک غار نکلا اور اُسمین ایک صندوق تھا اور اُس صندوق مین
ایک عورت اور ایک بچے کی ہڈیان نکلین اور عورت کا سر ایک جانب کو پڑا ہوا تھا
دھڑ کے ساتھ نہین لگا ہوا تھا ایک عورت نے اِس صندوق کے نکلنے کی خبر
سُنی اور اُسکو یہ بھی معلوم تھا کہ اُس حبشی کو مدت تک اُس مکان مین ایک شکل
نظر آتی رہی تھی یہ حبشی اُس زمانہ مین بڈھا ہوگیا تھا اور کہین فاصلے پر رہتا تھا
اُسکو تلاش کرکے پوچھا کہ فلانے مکان مین تمکو کیا نظر آتا تھا سب قصہ
اُسنے ہوبہو بیان کیا اور اُسوقت بھی اُسکو اُس حال کے بیان کرنے سے
نہایت خوف آتا تھا مجکو فقط یہ وجہ اس مشاہدے کی معلوم ہوتی ہی کہ
کچھ نہ کچھ کیفیت مقناطیسی یا اوڈ ایل نشان ما بقی لاش زن مذکورہ مین ہے
مگر وہ اُن لوگون کی طبیعت پر تاثیر کرتی ہی جنکی طبیعت بہت اثر پذیر
ہوتی ہی اور اُنکو واقعہ گذشتہ بذریعہ غائب بینی نظر آجاتا ہی مثال مذکورہ

ذیل کا ذکر مجھسے ایک میرے دوست نے کیا تھا۔

مثال شصت و چہارم - ایک امیرزادہ ایک روز ایک درس حکمت کے علم مین سننے کو گیا اور درس مذکور بھوتون کے باب مین تھا اُسنے دیکھا کو درس دیتے وقت مدرس بہت گھبراتا تھا جب درس ختم ہو چکا تو اُسنے مدرس سے کہا کہ آپ اپنی پریشانی کا سبب مہربانی کر کے بتایئے اُنھون نے کہا کہ جب مین اس مضمون پر درس دیتا ہون تو ہمیشہ میرا یہی حال ہوتا ہے اور سبب یہ بیان کیا کہ مین ایک مرتبہ فلانی جگہ نوکر تھا اور مجھسے پہلے اُس عہدے پر ایک پادری صاحب تھے کہ اُنکی حیات مین لوگ اُنکا بہت ادب کیا کرتے تھے جب مین اول مرتبہ اُس مکان مین سویا اور صبح کو جاگا تو مین نے دیکھا کہ پادری صاحب مذکور دو بچون کا ہاتھ پکڑے ہوے کمرے مین سے نکلکر انگیٹھی کے پیچھے غائب ہو گئے جب مجھے یقین ہوا کہ یہ صورت فقط ہوائی تھی اصل نہین تھی تو مین نے لوگون سے حال دریافت کیا اور معلوم ہوا کہ پادری صاحب کے دو بچے جو اُنکی زوجۂ منکوحہ سے نہ تھے اُس مکان مین غائب ہو گئے تھے یعنی کچھ معلوم نہ ہوا تھا کہ کہان گئے کچھ عرصے تک دریافت نہین ہوا لیکن جب سردی کے موسم مین اُس آتش خانے مین آگ جلانے کی ضرورت ہوئی تو آگ اچھی طرح نہ جلی اور کچھ بو وہان سے آنے لگی جب اُس آتشخانے کو وہان سے توڑا تو دو بچون کی ہڈیان وہان سے نکلین۔

ایک مثال نیچے اور لکھی جاتی ہے مثالہاے آیندہ مین تو صورتون کے نظر آنے کا سبب معلوم ہو گیا یعنی کچھ نہ کچھ نشانات مردہ آدمیون کے اُسجگہ پائے گئے جہان سے کوئی صورت نکلتی ہوئی نظر آتی تھی لیکن مثال ذیل مین

کچھ سبب معلوم نہین ہوتا ہر کہ کیا تھا —

مثال شصت و پنجم - ایک بادشاہزادی کسی علت مین ماخوذ ہوئی تھی اور آسپر یہ شبہہ ہر اسقدر کیا گیا تھا گارد کا کرنیل اوپر ایک مکان مین رہتا تھا ایک روز شام کے وقت ہنوز شفق نمودار تھی کرنیل صاحب اور انکی بیوی اور انکا بیٹا اور بیٹی یکجا بیٹھے ہوئے تھے اور سنتریون کی آوازین سنتے تھے کنبہ اپنی اپنی جگہ ٹہلتے تھے اور کوئی گاتا تھا اور کوئی کچھ کسی سے کہتا تھا اُسوقت گرمی تھی اور دروازہ تھوڑا سا کھلا ہوا تھا کھلے ہوے دروازے مین سے کچھ دھوان سا اندر آگیا کرنیل صاحب نے پہلے تو سمجھا کہ دھوان ہر لیکن کمرے کے اندر آکر یہ دھوان مخروطی شکل کا بنگیا اور اُسکے اندر کچھ حرکت سی معلوم ہوئی کرنیل صاحب کی بیوی نے اُسکے اندر ایک شکل دیکھی اور انکی بیٹی کو بہت خوف آیا بیٹا جو تھا وہ دریچے مین بیٹھا تھا اپنی مان اور بہن کو خائف دیکھکر حیران تھا لیکن اُسکو کچھ نظر نہین آیا کرنیل صاحب کی بیوی نے اپنا سر اپنے ہاتھون مین جھکا دیا اور میز پر جھک کے بیٹھ گئین اور چلا کر کہا کہ یا حضرت عیسی مسیح اسنے مجھے پکڑ لیا کرنیل صاحب نے ایک کرسی لیکر اُس صورت کی طرف پھینکی اور کرسی اُسکے اندر ہو کر چلی گئی اور دھوان کمرے مین چکر کھا کر جس دروازے سے اندر آیا تھا اُسی مین سے باہر نکل گیا ہنوز کرنیل صاحب اپنی کرسی پر سے نہ اُٹھنے پائے تھے اور اُنکی نیت تھی کہ اُس دھوین کے پیچھے پیچھے جاوین کہ اُنھون نے نیچے کے مکان مین سے ایک چیخ اور گرنے کی آواز سُنی کرنیل صاحب تھوڑی دیر ٹھہر گئے اور انھون نے چاہا کہ سنون کہ کیا ہوتا ہر اتنے مین گارد کے سپاہی نیچے کے مکان مین آگئے اور جو سنتری

تھوڑی دیر پہلے گا رہا تھا اُسکو آواز دی لیکن دیکھا کہ غش مین ہی سارجن گارڈ نے
اُس سنتری کو خوب ہلایا اور کہا کہ یہ شخص پہرے پر سو گیا ہی اور اُسکو قید کر دیا
دوسرے روز سنتری کا کورٹ ہوا کرنیل صاحب اُسکی حمایت پر موجود ہوئے
اور کہا کہ سنتری ہرگز نہین سویا تھا کیونکہ دس منٹ پہلے وہ گا رہا تھا
اور مین اور میرے سب گھر کے آدمی سنتے تھے کہ وہ گا رہا تھا اِس سنتری نے بیان کیا
کہ جب مین زینے کے دروازے کے پاس ٹہلتا تھا ایک خوفناک صورت دروازے
مین سے نکلتی ہوئی معلوم ہوئی صورت ایسی تھی کہ جیسے کوئی ریچھ اپنی پچھلی ٹانگون پر کھڑا ہو
میرے پاس سے یہ صورت گذری اور میری طرف اُسنے غرانا
شروع کیا اور مجھے ایسا خوف ہوا کہ میرے حواس جاتے رہے
اور پھر مجھے کچھ ہوش نہین رہا جو حاکم کورٹ کے تھے اُنھون نے اِس
سنتری کے قول کا اعتبار نہین کیا لیکن تجویز یہ کی کہ کچھ بیماری اُسوقت سنتری کو
ہو گئی ہوگی اور کرنیل صاحب کی شہادت کے سبب سے اُسکو اُنھون نے
بری کر دیا شام کے وقت کرنیل صاحب اُسکو مبارکباد دینے گئے لیکن
سنتری کی شکل ایسی بدل گئی تھی کہ پہچانا نہین جاتا تھا پہلے اُسکا چہرہ سرخ اور
بہت خوبصورت تھا اب بالکل زرد اور افسردہ ہو گیا تھا کرنیل صاحب نے
کہا تم ایسے افسردہ کیون ہو مین نے تمھارے ساتھ بہت مہربانی کی اور تمکو رہائی
ہو گئی اب مین تمھین یہ نصیحت دیتا ہون کہ آیندہ تم پہرے پر گاتے رہا کرو
سنتری نے جواب دیا کہ کرنیل صاحب مین آپ کی عنایت کا بہت شاکر ہون کہ آپ نے
میری بدنامی نہین ہونے دی لیکن اسکے سوا اب کچھ امید نہین ہی جسوقت سے
مین نے اُس شکل کو دیکھا ہی مین آپ کو مردہ سمجھتا ہون اُسکے بعد اِس سنتری کی
طبیعت کی پریشانی زائل نہوئی اور اُس صورت کے دیکھنے کے بعد دو دن رات کے عرصے

مرگیا کرنیل صاحب نے سارجن سے جو اُسکا ذکر کیا تو اُسنے بے تکلف یہ بات کہی کہ یہ بات بُری ہوئی لیکن یہ سنتری نو ملازم تھا اور سنتریون کی طرح ایسے مشاہدات کا عادی نہین تھا کرنیل صاحب نے کہا کیا تمنے کچھ سنا ہی کہ اور آدمیون کو بھی یہ صورت کبھی نظر آئی ہی سارجن نے کہا کہ ہان صاحب بہت ایسی ایسی چیزین یہان اکثر نظر آیا کرتی ہین اور اکثر نو ملازم سنتری ایک دمرتبہ غش کھا جاتے ہین لیکن پھر اُنکو عادت ہو جاتی ہی اور کچھ ضرر نہین پہونچتا ہی کرنیل صاحب کی بیوی کے دل مین سے کبھی خوف نہین گیا چھ ہفتہ تک اُنکی حالت پریشان رہی اور اُسکے بعد وہ مر گئین کرنیل صاحب پر خود مدت تک ایک طرح کا اثر رہا اور انکا جی اُس حال کے بیان کرنے کو نہین چاہتا تھا لیکن وہ یہ کہتے تھے کہ جو چیز مین نے اپنی آنکھ سے دیکھی اُس سے انکار نہین کرونگا ظاہر ہی کہ یہ دو شخص جو مر گئے تو خوف کے سبب سے مر گئے لیکن اتنی بات تو درحقیقت ہوئی کہ متفرق آدمیون نے ایک صورت دیکھی اور ایسی صورتین پہلے بھی اُس مکان مین اور آدمیون کو نظر آیا کرتی تھین یہ بات بھی لائق غور ہی کہ بعض آدمیون کو تو صورت نظر آئی اور بعض کو فقط دھوان نظر آیا چنانچہ روشنی اوڈوائل کا خاصہ ہی کہ بعض کو بالکل نہین نظر آتی ہی بعض کو دھوان سا نظر آتا ہی بعض کو اچھی روشنی نظر آتی ہی اور سبب اختلاف کا یہ ہی کہ متفرق آدمیون کی طبیعت مختلف درجہ پر اثر پذیر ہوتی ہی اور نیز اُسکا فاصلہ کسی آدمی سے زیادہ کسی سے کم ہوتا ہی اور اُس روشنی کی تیزی مین بھی فرق ہوتا ہی یعنی کسی کو زیادہ کسی کو کم تیز نظر آتی ہی اگر کوئی یہ پوچھے کہ کیا فقط دخان مین طبیعت کے خیال سے صورت نظر آسکتی ہی تو مین یہ جواب دیتا ہون کہ صورت کا نظر آنا ممکن ہی لیکن یہ بھی تو بات ہی کہ ہم کیا جانتے ہین کہ لمعات اوڈوائل فاصلۂ مناسب سے اگر دیکھے جاوین تو بطور ایک شکل کے نظر آوینگے اور یہ شکل اُس چیز کی صورت سے

انکو حاصل ہوجاتی ہی جسمین سے وہ لمعات نکلتے ہین ❊

## خود بخود پیشین بینی کی قوت حاصل ہونیکا بیان

اب مین قوت پیشین بینی کا ذکر کرتا ہون جو خود بخود پیدا ہوجاتی ہی زمانے مین ایسی پیشین بینیان ہوئی ہین اور کبھی تو خواب مین کسی کو یہ قوت حاصل ہوئی ہی اور کبھی بیداری کی حالت مین زمانۂ حال مین سب سے زیادہ عجیب پیشین گوئی کزوٹ صاحب کی ہی جو انھون نے فرانس کے ملک کے انتظام کے انقلاب کے باب مین کی تھی مین اسکا حال مفصل لکھونگا اور فقط پہلے اتنی بات کہتا ہون کہ جس زمانے مین یہ پیشین گوئی واقع ہوئی تھی لندن اور پاریس دار السلطنت ملک فرانس مین بہت مشہور تھی اور لوگ آپس مین بیان کرتے تھے اور کہتے تھے کہ کزوٹ صاحب کو خواب آیا ہی مین نے کئی ایسے شخص دیکھے ہین جنھون نے اس پیشین گوئی کا حال اُسوقت سُنا تھا جب کزوٹ صاحب نے اسکو اپنی زبان سے کہا تھا اور یہ شخص کہتے ہین کہ ہمین یاد ہی کہ سب آدمی ہنستے تھے اور کہتے تھے کہ یہ بات بالکل لغو ہی یہ بات لائق لحاظ ہی کہ کزوٹ صاحب کی طبیعت ایک خاص ڈھنگ کی تھی اور وہ علوم اسرار مین بہت متوجہ رہتے تھے اور اکثر اُنکو حالت خواب یا حالت فکر عمیق ایسی گذر جاتی تھی کہ جسمین اُنکو غائب بینی کی قدرت ہوجاتی تھی پس سمجھنا چاہیئے کہ کزوٹ صاحب کو خود بخود حالت روشن اور اُس حالت روشن مین اُنکو پیشین بینی کی قدرت حاصل ہوجاتی تھی لاہارپ صاحب کے بیان سے نیچے خلاصہ کرکے اِس پیشین گوئی کا حال لکھتا ہون —

مثال شصت و ششم — یہ بات کل کی معلوم ہوتی ہی مگر ۱۷۸۸ع کی بات ہی ہم ایک مکان مین اپنے دوست کے ساتھ کھانا کھا رہے تھے اور یہ دوست ہمارا امیر اور بہت عقیل تھا اُس مجلس مین مختلف فرقون کے آدمی تھے یعنی دربار ی اور قانونی اور

حکما تھے اور حسب دستور کھانا بہت مکلف تھا کھانے کے بعد شراب کا دور چلا
تو جتنے مہمان تھے سب خوش اور رنگ مین تھے اور تکلف اُسوقت بالکل اوڑ گیا تھا
وہ زمانہ ایسا تھا کہ کیسی ہی ناقص بات کوئی ہو اگر اُسکے سبب سے ہنسی ہو تو وہ
بات جایز گردانی جاتی تھی ہیمفرٹ صاحب نے اپنے قصے پڑھکر ہمکو سنائے تھے کہ اُنمین
بہت باتین بے لحاظی کی تھین لیکن وہ زمانہ ایسا تھا کہ عورتین بھی جو وہان بیٹھی تھین
اُنھون نے بھی اُن باتون کو سنکر اپنے ہاتھون کے پنکھے اپنے مُنھ پر نہین رکھ لیے وہ قصے
جب ختم ہوئے تو مذہب کی نسبت ہنسی اور ٹھٹھہ ہونے لگا ایک نے کسی شاعر کا کلام پڑھا
دوسرے نے کسی اور کا کلام کفر پڑھ کر سنایا تیسرے نے ایک پیالہ شراب کا ہاتھ مین
لیکر اُٹھ کر کہا کہ صاحبو جیسا مجھے اِس بات کا یقین ہے کہ ہومر[*] احمق تھا ویسا ہی اِس
بات کا یقین ہے کہ خدا عالم مین کوئی نہین ہے اور حقیقت مین اِس شخص کو یقین بھی ایسا ہی تھا
اب یہ تقریر سنجیدگی کے ساتھ ہونے لگی اور سب لوگ تعریف کرنے لگے کہ والٹیر[۲] صاحب نے
جو انقلاب زمانے مین پیدا کیا ہے اُسکے سبب سے وہ لائق تعریف ہین ایک نے مہمانون
مین سے کہا کہ میرا حجام میرے بال درست کرتے وقت کہنے لگا کہ دیکھیے صاحب
اگرچہ مین ایک غریب حجام ہون لیکن جیسا امیر آدمیون کا کچھ مذہب نہین ہے ویسا ہی
مین بھی کچھ مذہب نہین رکھتا ہون یعنی والٹیر صاحب کے مسائل کو یہان تک فروغ ہوگیا تھا
ہم سب نے یہ نتیجہ نکالا کہ اب انقلاب عظیم جلد ہونیوالا ہے اور یہ بات لابد ہونیوالی ہے
کہ سارے ملک مین بجاے وہم اور بیوقوفی کے حکمت اور عقل پھیل جاوے اور ہم سب
حساب کرنے لگے کہ غالباً کتنے عرصے مین یہ انقلاب ہوجاویگا اور ہم مین سے فلانے فلانے
اُس زمانہ عقل کو دیکھینگے جنکی عمر سب سے زیادہ تھی وہ کہنے لگے افسوس ہے

[*] ہومر ایک شاعر یونان مین تھا کہ روے زمین پر کوئی ایسا شاعر نہین ہوا ہے ÷

[۲] والٹیر ملک فرانس مین ایک حکیم دہریہ تھا ÷

ہمین امید اُس زمانے کے دیکھنے کی نہین ہر جو جوان تھے وہ خوش ہوئے کہ ہم تو
ضرور اُس زمانے کے دیکھنے کی امید رکھتے ہین اور وہ کہنے لگے کہ وولیٹر صاحب کا
سبکو ممنون ہونا چاہیئے کہ اُنکے سبب سے اِس قسم کی آزادی خیال حاصل ہوئی ہر
اور اُنکے سبب سے یہ اچھا انقلاب عقل ہوگا سب مہمانون مین سے فقط ایک شخص
اُسوقت کی گفتگو مین شامل نہین ہوا اور نہ اُسکی طبیعت پر کچھ رنگینی نمایان ہوئی اُس
شخص کا نام کزوٹ صاحب تھا یہ شخص بہت خلیق تھا مگر افسوس ہر کہ اُسکے خیالات
عجیب قسم کے تھے اور اکثر کسی نہ کسی فکر مین رہتا تھا اُسنے بہت سنجیدگی سے
اسطرح کہا **قول** صاحبو آپ اطمینان رکھین کہ آپ سب اُس انقلاب عظیم کو
دیکھینگے جسکی آپ اتنی تعریف کرتے ہین آپ جانتے ہین کہ میری طبیعت کو ذرا
پیشین گوئی کی طرف میل ہر لیکن مین مکرر کہتا ہون کہ آپ سب اِس انقلاب کو
دیکھینگے سب نے متفق ہوکر بطور طنز جواب دیا کہ اِس بات کے سمجھنے کے واسطے
کچھ سحر درکار نہین ہر کزوٹ صاحب نے کہا خیر لیکن جو مین آگے کہتا ہون اُسکے
جاننے کے واسطے سحر سے بھی زیادہ کچھ چیز ضرور ہر تم جانتے ہو کہ اِس انقلاب کا
نتیجہ کیا ہوگا اور تمھارا سب کا کیا حال ہوگا اور تمھارا سب کا جو یہان بیٹھے ہو
کیا انجام ہوگا یہ سنکر ایک شخص نے جسکا کنڈورسٹ نام تھا طنز سے اور کچھ
مسکرا کر کہا فرمائیے آپ کیا کہتے ہین حکیم کو پیشین گو کی پیشین گوئی کا کچھ خوف نہین
کزوٹ صاحب نے کہا تم اَے کنڈورسٹ قیدخانے کے فرش پر مروگے اور
زہر کھاکر مروگے تاکہ گردن مارے جانے سے بچ جاؤ اور اُس سم کو تم ہمیشہ اپنے پاس
رکھوگے اسواسطے کہ وہ زمانہ ہی ایسا ہوگا کہ تمکو ناچار اپنے ساتھ زہر رکھنا پڑیگا یہ بات
سنکر سب لوگ حیران ہوگئے لیکن یہ حیرانی تھوڑی ہی دیر تک رہی کیونکہ سب کو یاد آگیا
کہ اگرچہ کزوٹ صاحب جاگتے ہین لیکن اُنکو ایسی حالت مین خواب سے آیا کرتے ہین

اور یہ بات سمجھکر سب لوگ خوب ہنسے اور کہنے لگے کہ کرزونٹ صاحب یہ جو حال تم بیان کرتے ہو یہ ایسا دلچسپ نہین ہی جیسا تمھارا افلاتا قصہ ہی اور یہ تو فرمائیے کہ آپکے ذہن مین یہ قید خانہ اور زہر اور جلاد کیونکر آ گئے ہم تو زمانہ عقل کا ذکر کرتے ہین کرزوٹ صاحب نے کہا یہی تو بات ہی جو مین آپ سے کہتا ہون اُسی آپ کی حکمت اور آزادی اور عقل کے زمانے مین آپ کا انجام یہ ہوگا اور وہ زمانہ عقل کا ضرور ہوگا لیکن تم جیمفرٹ صاحب تم اپنی رگون پر ۲۲ زخم استرے سے لگاؤگے اور باوجود اسکے کئی مہینے تک زندہ رہوگے اور کئی مہینے کے بعد مروگے سب آدمی ایک دوسرے کی طرف دیکھنے لگے اور پھر سب ہنس پڑے پھر کرزوٹ صاحب نے ایک اور شخص سے کہا کہ تم وکدازرو صاحب تم وجع مفاصل کے آزار مین گرفتار ہوگے اور خود تو تم اپنی رگون پر زخم نہین لگاؤگے لیکن ایک دن مین چھ بار فصد کراؤگے تاکہ تمھاری جان جلد نکل جاوے اور رات کو مرجاؤگے۔ پھر اورون سے کہا کہ تم نکولائی صاحب جلاد کے ہاتھ سے مارے جاؤگے اور تم بھی بیلی صاحب جلاد کے ہاتھ سے مارے جاؤگے اور میلشر لیس صاحب تم بھی جلاد کے ہاتھ سے مارے جاؤگے ایک شخص اُنمین سے جسکا نام روشر صاحب تھا بولا کہ سنکر ہی ہنوز کلام ختم کرنے نہین پایا تھا کہ کرزوٹ صاحب نے کہا تم بھی جلاد کے ہاتھ سے مارے جاؤگے سب متفق ہوکر بولے دیکھو یہ شخص کیا اچھا قیاس کر رہا ہی اِسنے ہم سب کو نیست و نابود کرنیکی قسم کھائی ہی کرزوٹ صاحب نے کہا نہین مین نے قسم نہین کھائی ہی پھر سب نے کہا یہ تو فرمایئے ہمارے اوپر کون حکمرانی کریگا ترک یا تاتاری کرزوٹ صاحب نے کہا کہ نہین یہ تمھارا خیال غلط ہی تمپر فقط حکمت کی حکمرانی ہوگی فقط عقل تمپر حکمرانی کریگی جو لوگ تمھارے ساتھ یہ سلوک کرینگے وہ سب حکیم ہونگے جو کلام تمھارے منھ پر ایک

ھنے سے ہی وہی کلام ہمیشہ اُنکی زبان پر ہوگا جو تمھارے مقولے ہین وہ بھی اُنکی
زبان سے کہینگے اور جسطرح تمنے ابھی فلانے شاعرون کے کلام مُنھ سے پڑھے ہین
وہ بھی پڑھینگے اُسوقت جتنے آدمی اُس محفل مین تھے آپس مین ایک دوسرے کے کان مین
نے لگا کہ دیکھو یہ شخص دیوانہ ہوگیا ہی اُسوقت تک کروٹ صاحب کے چہرے اور
انداز سے بالکل سنجیدگی نمایان تھی پھر وہ لوگ کہنے لگے کہ تم دیکھتے نہین ہو
کروٹ صاحب ٹھٹھہ کررہے ہین اور تم جانتے ہو کہ اُنکے ٹھٹھے مین بھی کچھ کچھ باتین
عجیب ہوتی ہین چیمفرٹ صاحب نے کہا کہ ہان مین سمجھتا ہون کہ کروٹ صاحب
ٹھٹھہ کرتے ہین اور عجیب ٹھٹھہ کرتے ہین لیکن اُنکا ٹھٹھہ مجھے پسند نہین کہ اِسمین
بالکل سولی کی بو آتی ہی پھر چیمفرٹ صاحب نے کروٹ صاحب سے کہا کہ یہ باتین
جو آپ نے کہی ہین کب ہونگی اُنھون نے جواب دیا کہ آج سے چھہ برس
گذر چکینگے کہ یہ سب باتین جو مین نے کہی ہین ہوجاوینگی —
اُسوقت مین بولا کہ آپ نے یہ اعجاز کی باتین کہین مگر آپ نے میری نسبت
کچھ بھی نہین کہا کروٹ صاحب نے کہا کہ تم خود اُس زمانہ مین ایک معجزہ
ہوگے کیا معنی کہ تم اُس زمانہ مین اچھے عیسائی ہوگے اُسوقت سب نے جوش
مین آکر کچھ کہنا شروع کیا اور چیمفرٹ صاحب نے کہا کہ مجھے اب تسلی ہوگئی اگر
سب اُسوقت مرینگے کہ جب لاہارپ اچھا عیسائی ہوگا تو ہم سب امر ہونگے
ڈچیس اوف گرامنٹ جو ایک رئیسہ تھین بولین کہ ہم تو خوش ہین کہ ہم عورتین ہین
ہمارے واسطے تو اِس انقلاب مین کچھ بھی نہ ہوگا کروٹ صاحب نے کہا
بھلا بھائی ہوائیت اُسوقت تمکو بھی نہین بچاویگا بہتر ہوگا کہ تم کسی بات مین
دخل نہ دو کیونکہ اُسوقت تم مین اور مردون مین کچھ تمیز نہین کیجاویگی پھر اُس عورت نے
کہا آپ فرمائیے تو آپ کیا ذکر کررہے ہین آپ تو قیامت کا حال کہہ رہے ہین کروٹ صاحب

کہا کہ مین قیامت کا حال تو کچھ بھی نہین جانتا ہون لیکن اتنا جانتا ہون کہ ایسے
تم اور تمھارے ساتھ کئی اور عورتون کو جلاد کی گاڑی مین بٹھا کر اور مشکین
کس کر جلاد خانہ مین لیجاوینگے اور تمسے بھی جو زیادہ امیر عورتین ہونگی انکو
اسیطرح لیجاوینگے اُسنے کہا کہ مجھسے بھی زیادہ امیر عورتین کیا خاندان شاہی کی
عورتون کا یہ حال ہوگا کزوٹ صاحب نے کہا کہ اُنسے بھی اونچی عورتون کا
یہ حال ہوگا اُسوقت تمام محفل مین ایک پریشانی سی ہوگئی اور جسکے مکان مین محفل
وہ بیچین ہوا اسکو یہ خیال ہوا کہ اب یہ ٹھٹھہ بہت بڑھ گیا ڈچیس اوف گرامنٹ نے
اس نیت سے کہ یہ پریشانی محفل کی دور ہوجاوے گویا کزوٹ صاحب کے جواب کا
طرف کچھ بھی خیال نکرکے کہا کہ دیکھیے مرتے وقت میرے پاس کزوٹ صاحب
پادری کو بھی نہین آنے دینے کزوٹ صاحب نے کہا نہین جی نہ تمھارے پاس
نہ کسی اور کے پاس اُسوقت پادری آویگا فقط ایک شخص کے ساتھ یہ رعایت کیجاویگی
یہ کہکر کزوٹ صاحب خاموش ہوگئے پھر سب نے پوچھا کہ وہ کون شخص ہوگا جسکے
ساتھ آپ یہ مہربانی کرینگے انھون نے کہا کہ وہ شخص جسکے ساتھ ایسی رعایت ہوگی
شاہ فرانس ہوگا اور کسی کے پاس پادری نہین آنے پاویگا اُسکے بعد مالک مکان بہت
جلدی سے اٹھا اور اُسکے ساتھ کے اور سب آدمی اٹھ کھڑے ہوے پھر وہ کزوٹ
کی طرف گیا اور بہت دردناکی سے یہ بات کہی کہ کزوٹ صاحب اب یہ ٹھٹھہ بہت ہوا
اور بہت بڑھ گیا یہانتک کہ آپ اپنے نام مین بھی اور اس محفل کے نام مین بھی
لاتے ہین کزوٹ صاحب نے کچھ جواب نہین دیا اور وہان سے چلے جانے کا ارادہ
کیا تھا کہ ڈچیس اوف گرامنٹ نے جو ہمیشہ یہ بات چاہتی تھین کہ محفل کے آدمیون
طبیعت کی رنگینی رفع نہو کہا کہ کزوٹ صاحب تمنے ہمارا سب کا حال تو بتایا لیکن
اپنا حال کچھ نہ بتایا کزوٹ صاحب نے کہا کہ آپ نے محاصرہ شہر جیروزلم یعنی بیت الم

و دیان کا حال کبھی پڑھا ہی انھون نے کہا کہ وہ حال کسینے نہین پڑھا ہی مگر آپ سمجھ لیجیے کہ مین نے نہین پڑھا ہی اور بیان کیجیے پھر کزوٹ صاحب نے کہا کہ ایام محاصرے مین ایک آدمی سات دن تک شہر کی فصیل اور محصورین اور محاصرین کی نظر مین پھرتا رہا اور ہمیشہ کہتا رہا کہ اس شہر کا افسوس ہی اور ساتوین دن کہا کہ اس شہر کا افسوس ہی اور میرا بھی افسوس ہی اور اُسوقت محاصرین کی طرف سے ایک ضرب ایک گولہ مین سے نکلکر اُسکو لگی اور وہ مر گیا اس جواب دینے کے بعد کزوٹ صاحب سب محفل کو سلام کرکے چلے گئے —

جب مین نے یہ بیان لاہارپ صاحب کا لکھا ہوا اول ہی مرتبہ پڑھا تھا تو مین سمجھا تھا کہ اُنھون نے اپنے سر سے بنا کر لکھدیا ہوگا اس نظر سے کہ جو امیر اور بڑے بڑے آدمی تھے اُنکی طبیعت پر چند سال پیشتر وقوع انقلاب سے یہ حال سنکر کہ اُنکی تخریب کے واسطے کیا کیا سامان ہو رہے ہین دیکھین کیا اثر ہو لیکن اُسکے بعد جو مین نے تحقیقات کی اور جو حال مجھے معلوم ہوا اُسکے سبب سے وہ راے میری بالکل بدل گئی ہی ایک بڑے امیر نے مجھسے کہا کہ مین نے فلانی عورت سے بات اکثر سنی ہی کہ لاہارپ صاحب اکثر یہ حال کہا کرتے تھے اور مین نے اُنسے بلکہ اُس عورت سے حال دریافت کرایا اور اُنھون نے خط مندرجۂ ذیل لکھ بھیجا ہی —

خط- مین نے لاہارپ کی زبان سے کئی بار کزوٹ صاحب کی پیشین گوئی کا ذکر سنا ہی اور جیسا وہ حال چھپا ہوا ہی ویسا ہی سنا ہی اتنی بات مین جانتی ہون اور لکھکر بھیجتی ہون مین نے کزوٹ صاحب کے بیٹے کو بھی دیکھا ہی اور اُنھون نے مجھسے کہا ہی کہ ہمارے باپ کو عجیب قوت پیشین گوئی کی حاصل تھی اور اُنکی پیشین گوئیون کی صحت کے بہت ثبوت ہین چنانچہ ایک پیشین گوئی اُنکی یہ ہی کہ ایک وزیر اُنکو جلاد گردن مارنے کو لیے جاتے تھے اُنکی دختر نے کسی ترکیب سے اُنکو جلادون سے چھوڑا لیا سب گھر کے آدمی خوش ہو

لیکن کزوٹ صاحب کچھ خوش نہ ہوئے اور کہا کہ اگرچہ مین آج چھوٹ گیا ہون
لیکن تین دن کے بعد مین پھر گرفتار ہوجاؤنگا اور جلاد کے ہاتھ سے مارا جاؤنگا
حقیقت مین یہی ہوا اور کزوٹ صاحب ۲۵ برس کی عمر مین ۲۵ ستمبر ۱۷۹۲ء
جلاد کے ہاتھ سے مارے گئے اور لاہارپ صاحب کا جو بیان ہو اُسکی نسبت
کزوٹ صاحب کے پسر کا یہ بیان ہو کہ مین یہ تو نہین کہہ سکتا ہون کہ جو الفاظ
لاہارپ صاحب نے لکھے ہین وہی الفاظ میرے باپ کے مُنھ سے نکلے تھے لیکن
اصل باتین وہی ہین جو میرے باپ نے بتائین تھین ایک اور بات یہ ہو
وکدارز صاحب کے ایک دوست نے مجھسے یہ بات بیان کی تھی کہ جب
موصوف زمانۂ انقلاب سے کئی سال پہلے فرانس کے ملک مین گئے تھے تو
اپنے گھر مین آکر کزوٹ صاحب کی پیشین گوئی کا حال بیان کیا تھا اور معلوم ہوتا
کہ اگرچہ وکدارز صاحب کو اس پیشین گوئی کی نسبت یقین نہین تھا لیکن وہ اس پیشین گوئی
کے سبب سے پریشان خاطر ہمیشہ رہتے تھے یک درامیر نے اس مضمون کا خط لکھا
کہ آپ مجھسے دریافت کرتے ہین کہ مین کزوٹ صاحب کی پیشین گوئی کا کیا حال
جانتا ہون مین قسمیہ لکھتا ہون کہ مین نے فلانی خاتون کی زبانی بارہا سُنا ہو کہ
پیشین گوئی ہوئی تھی اُسوقت وہ اُس محفل مین موجود تھین اور جب وہ بیان
کرتی تھین تو ایک ہی طور پر وہ حال بیان کیا کرتی تھین اور اُنکا بیان راست
معلوم ہوتا تھا اور اُنکے بیان سے لاہارپ صاحب کے بیان کی تصدیق
ہوتی ہو اور وہ خاتون یہ حال اکثر لوگون کے سامنے بیان کیا کرتی تھین
اُنمین سے بہت آدمی زندہ ہین اور اس بیان کو تصدیق کر سکتے ہین —
حصۂ اول مین مین ایک عورت کا حال لکھ چکا ہون کہ اُسکو خود بخود حالت
حاصل ہوجاتی تھی اُنکی پیشین بینی کی ایک مثال نیچے لکھی جاتی ہو —

مثال شصت وہفتم - یہ عورت بہت عقیلہ ہی اور جو آدمی اُسکو جانتے ہین اُسکا بہت لحاظ اور ادب کرتے ہین اُسکو ہمیشہ یہ بات حاصل ہی کہ بلحاظ واقعات گذشتہ و آیندہ اُسکو غائب بینی کی قدرت خود بخود حاصل ہو جاتی ہی اور اکثر یہ قوت اُسکو اُسوقت حاصل ہو جاتی ہی جب وہ تنہا شام کے وقت بیٹھا کرتی ہی اُسکے مشاہدے ہمیشہ بڑے بڑے معاملات سے تعلق نہین رکھتے بلکہ چھوٹی چھوٹی باتون سے جو بازار مین ہوتی ہون متعلق ہوتے ہین کبھی کبھی ایسا ہوتا ہی کہ کئی سال پیشتر وقوع واقعہ سے اُسکو کسی اپنے رشتہ دار کی موت اور اُس موقع پر جو آدمی اور جتنے آدمی ہون نظر آجاتے ہین کبھی کبھی اُسکو ایسی چیزین نظر آتی ہین جسکو سہو نظر کہنا چاہیے مثلاً اگر کہین کوئی کرسی نہ ہو تو کرسی کبھی ہوئی نظر آجاتی ہی لیکن ممکن ہی کہ اگر تحقیقات کیجا دے تو اس سہو نظر کی بھی کچھ اصل ضرور ہوگی مجکو بہت تمثیلین اِس عورت کی پیشین بینی کی معلوم نہین ہین لیکن مجھے خوب یقین اور خوب معلوم ہی کہ یہ قوت اُسکو ضرور حاصل ہی مین پیشین بینی کے واقع ہونے کی وجہ نہین بتا سکتا ہون لیکن خیال کیجیے کہ واقعات گذشتہ کے معلوم ہونے کی وجہ بھی تو نہین بتائی جا سکتی ہی ایک بات لائق لحاظ ہی کہ خود بخود اُس عورت کو یہ قوتِ پیشین بینی حاصل ہوتی ہی لیکن جیسی کہ توقع ہونی چاہیے تھی اُسپر کیفیت مقناطیسی کا بھی خوب اثر ہوتا ہی چنانچہ ایک مرتبہ ایک شخص اُسکے مکان مین آیا کہ اُسکے رخسارے پر ایک داغ اور زخم تھا اِس شخص کو دیکھکر اِس عورت کو بہت تکلیف ہوئی اور جب تک وہ موجود رہا اُس عورت کی طبیعت بہت دق اور پریشان رہی دو روز کے بعد خود اُس عورت کے اُسی رخسارے پر اور ہی جگہ ایک ویسا ہی داغ اور زخم نمایان ہوا ظاہر ہی کہ جن لوگون کی طبیعت انہی شدت سے اثر پذیر ہوا تمین غائب بینی کی قوت بہت نمایان ہوتی ہی

انگلسن صاحب نے مجھے ایک شخص کے خواب کا حال بتایا ہی اس خواب مین پیشین بینی کا ظہور ہی وہ حال مین نیچے لکھتا ہون خود خواب دیکھنے والے کے الفاظ لکھے جاتے ہین —

مثال شصت و ہشتم: میرا بھائی جسکے ساتھ مجھے محبت تھی ہندوستان مغربی مین موسم خزان سنہ ۱۸۲۶ء مین مرگیا اُنکے مرنے کی خبر پہونچنے سے ایک مہینہ پہلے مین نے یہ خواب دیکھا مین اُس زمانے مین ڈبلن کے مدرسے مین پڑھا کرتا تھا اور میرا ایک دوست وہان تھا کہ اُسکے مکان پر اکثر شام کے وقت مین جایا کرتا تھا مین نے ایک دفعہ خواب دیکھا کہ اپنے دوست کے مکان سے اپنے مکان پر آتا ہون اور میرے چچا کے پاس سے ایک پیام اس مضمون کا آیا کہ تم جلد میرے پاس آجاؤ چنانچہ مین گیا اور جہان وہ بیٹھے تھے وہان پہونچا ایک گوشے مین میرے چچا صاحب بیٹھے تھے اُنھون نے مجھسے کہا کہ فلانی کرسی پر بیٹھ جاؤ پھر اُنھون نے مجھسے کہا کہ مین بہت افسوس اور رنج کے ساتھ یہ خبر دیتا ہون کہ آپ کا بھائی مرگیا ہی مین نے اُنسے جواب مین کہا کہ کوئی بات ایسی بھی ہی جس سے معلوم ہو کہ جسوقت وہ مرتے اُنکی طبیعت کا کیا حال تھا اُنھون نے مجھے ایک خط دیدیا اور وہ خط لیکر مین وہانسے چلا آیا جب مین جاگا تو میری طبیعت کو بہت بیقراری ہوئی اور اُسوقت کے بعد جیسی میری عادت تھی کہ دعا مانگنے کے وقت اُنکے حق مین دعا مانگا کرتا تھا پھر مجھسے اُنکے حق مین دعا نہ مانگی گئی جس عورت کے ساتھ بعد ازان میری شادی ہوئی اُسسے مین نے اس خواب کا حال کہدیا تھا اور اُسکو ابتک خوب یاد ہی چند عرصے کے بعد یہ خیال میری طبیعت سے دور ہوگیا تھا کہ ایک روز جب مین اپنے مکان پر آیا میرے نوکر نے مجھسے کہا کہ آپ کا فلانا رشتہ دار آیا تھا اور کہگیا ہی کہ بہت جلد میرے باپ کے پاس آجاؤ چنانچہ مین گیا اور دیکھا کہ میرے چچا اُسی جگہ بیٹھے ہین جہان

مین نے خواب مین بیٹھا ہوا دیکھا تھا بلکہ صندوق اور کاغذات اور شمع بھی اُسی جگہ رکھے تھے جہان مجھے خواب مین نظر آئے تھے اُنھون نے مجھے ایک کرسی پر بیٹھنے کو کہا اور حرفاً حرفاً وہی گفتگو کی جو مین نے خواب مین سنی تھی وہی الفاظ اُنکے منھہ سے نکلے اور جو جواب مین نے خواب مین دیا تھا وہی جواب مین نے دیا پھر اُنھون نے مجھے خط دیدیا اور مین وہان سے چلا آیا اُسوقت طبیعت کو ایسی بیقراری تھی کہ زیادہ گفتگو کرنے کو جی نہ چاہا لیکن حیرت کی بات یہ ہے کہ جسوقت مین اپنے چچا سے گفتگو کر رہا تھا مجھے اپنا خواب یاد نہین آیا بلکہ جب مین اپنے چچا کے پاس سے چلا آیا تب وہ خواب یاد آیا اٹکنسن صاحب نے جب یہ حال میرے پاس لکھکر بھیجا تھا تو یہ بھی لکھ بھیجا کہ جس شخص نے یہ خواب دیکھا تھا ایک پادری ہے اور سب لوگ اُسکا ادب اور لحاظ کرتے ہین اور مجھے اُنکے بیان کی راستی مین ہرگز شک نہین میری رائے یہ ہے کہ اس خواب کے حال کو ہم یہ نہین کہہ سکتے ہین کہ فقط ایک امر اتفاقیہ تھا۔

مثال بست و نہم۔ ایک عورت اپنے اکیلے بچے کو اوڈن برہ مین چھوڑ کر خود ملک جرمنی کو چلی گئی تھی اُنھون نے مجھ سے ذکر کیا کہ ایک مرتبہ مین نے دیکھا کہ میرا بچہ بہت بیمار ہے اور اُسکی دایہ فلانی جگہ اُسکے پلنگ کے پاس کھڑی ہوئی ہے اور اُس بچے کے تیمار مین مصروف ہے جب وہ اپنے وطن کو واپس آئین تو اُنھون نے وہ خاص جگہ بتائی جہان دایہ کھڑی ہوئی تھی اُسوقت اُس دایہ نے اُنسے کہا کہ حقیقت مین بچہ بہت بیمار ہوگیا تھا لیکن چونکہ اُسکو جلدی شفا ہوگئی تھی اسواسطے اُسکی سخت بیماری کا حال لکھ بھیجنا مناسب نہ متصور ہوا تھا لیکن جب وہ جرمنی کے ملک مین تھین تو مجھسے ہمیشہ کہا کرتی تھی کہ مجھے یقین ہے کہ میرا بچہ بہت بیمار ہے اگرچہ جو خط میرے پاس آتے ہین اُنمین یہی لکھا ہوتا ہے کہ کچھ خفیف بیماری ہے مین یہ بات

نہین تحقیق کر سکتا ہون کہ اس عورت کو اپنے بچے کی بیماری کا حال اُسی وقت نظر آیا تھا جب وہ بیمار تھا یا اُسکے پہلے یا پیچھے نظر آیا تھا لیکن اتنی بات جانتا ہون کہ اُسکی بیماری کے زمانے کے متصل ہی معلوم ہوا تھا۔

مثال ہفتدہم - میجر بکلی صاحب ۲۳ برس ہوے ہندوستان سے انگلستان کو جہاز مین آتے تھے اُسوقت تک اُنھون نے عمل مقناطیسی کا ذکر نہین سُنا تھا ایک عورت نے جو جہاز مین بیٹھی تھی کہا کہ مدت سے کوئی بادبان کسی جہاز کا نظر نہین آیا ہی اُنھون نے کہا کہ کل دوپہر کے وقت فلانی طرف سے ایک جہاز کا بادبان نظر آویگا جب جہاز کے ملاحون وغیرہ نے پوچھا کہ آپ کیونکر یہ بات جانتے ہین تو اُنھون نے کہا کہ مجھے بادبان آتا ہوا نظر آتا ہی جب وہ وقت آیا تو جہاز کے کپتان نے طنزاً کہا کہ دیکھیے صاحب بادبان نظر آتا ہی لیکن ہنوز وہ چپ نہ ہونے پایا تھا کہ ایک شخص نے پکار کر کہا کہ بادبان نظر آتا ہی کپتان نے پوچھا کہ کسطرف جواب سے معلوم ہوا کہ اُسی طرف نظر آتا تھا جسطرف میجر بکلی صاحب نے پہلے روز بتایا تھا یہ مثال عجیب ہی اسواسطے کہ اس سے ثابت ہوتا ہی کہ قوت عمل مقناطیسی اور عمل مذکور کے اثر پذیر ہونے مین ایک تعلق ہی یعنی میجر بکلی صاحب کو اس عمل کا بہت ملکہ ہی اور اُنکی طبیعت پر اُسکا اثر بھی بہت جلد اور نمایان ہوجاتا ہی یہی حال لیوس صاحب کا بھی ہی۔

مثال ہفتاد و یکم - ایک سپاہی کو جو ایک پلٹن مین تھا حاکم پلٹن نے اس بات کی جوابدہی کے واسطے طلب کیا کہ تمنے فلانے افسر کی نسبت جھوٹی خبر مشہور کی ہی کہ دوسرے روز وہ افسر مارا جاویگا سپاہی نے جواب دیا کہ مین نے اُسے مرتے ہوے دیکھا ہی اور اسطور پر دیکھا ہی کہ جب فوج کا حملہ ہوا تو وہ افسر پہلے ہی مارا گیا اور اُسکی پیشانی پر گولی لگی حاکم پلٹن نے اُسکو تنبیہ کرکے کہا کہ پھر ایسی خبر نہ مشہور کرنا

دوسرے روز لڑائی ہوئی اور پہلے ہی حملہ مین اُس افسر کی پیشانی مین گولی لگی
اور وہ مرگیا یہ حال جو لکھا گیا بالکل صحیح اور معتبر ہے۔

اور جو مثالین اوپر لکھی گئی ہین بہت مثالین ایسی اور بھی لکھی جا سکتی ہین
لیکن اُنسے ہی یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ کسی ذریعہ سے جو ہمکو معلوم نہین ہے جب
انسان کی طبیعت ایک خاص حالت مین ہوتی ہے تو اُسکو واقعات آیندہ نظر
آجاتے ہین جو خواب لوگون کو ایسے ہوتے ہین کہ وہ پورے ہوتے ہین اُسکا بھی
یہی سبب ہے یہ بات کہنی کہ یہ امر اتفاقیہ ہو گیا کافی نہین ہے کیونکہ اگر ایک ہی دفعہ
خواب کی بات پوری ہو تو بھی پوری نہ ہونے کے واسطے بہت حوائج ہین لیکن
جب بہت مرتبہ ایسے خواب پیشین پورے ہون تو بلاشک انکا پورا ہونا
امر اتفاقی نہین ہو سکتا ہے۔

## ۱۹ اُنیسوان خط

### عمل مقناطیسی کے فوائد طبی کا بیان

عمل مقناطیسی کے فوائد طبی کئی طرح کے ہین ایک یہ کہ اِس عمل سے تکلیف
رفع ہوتی ہو اور بیماری دور ہوتی ہو۔ دوسرے یہ کہ اِس عمل کے ذریعہ سے عمل جراحی
بلا تکلیف کے ہوسکتا ہو۔ تیسرے یہ کہ مقناطیس مصنوعی اور کرسٹل اور مقناطیسی
پانی اور اور چیزین جنمین کیفیت مقناطیسی پیدا کیجاتی ہو وہ علاج امراض مین بہت
کام آتی ہین اور چوتھے یہ کہ قوت غائب بینی تشخیص مرض مین بہت کام آتی ہو
مجکو خود بھی فوائد عمل مقناطیسی کا تھوڑا تجربہ ہو لیکن جتنا تجربہ ہو اِس بات کے
واسطے کافی ہو کہ مجھے بخوبی یقین ہو کہ طبیب کے واسطے عمل مقناطیسی بہت اچھا
معاون ہو مین اول لکھ چکا ہون کہ جن لوگون پر مین نے عمل کیا ہو اُنمین اکثر تندرست
آدمی تھے لیکن یہ بھی مین ذکر کر چکا ہون کہ ایک اندھے آدمی پر بھی مین نے عمل
کیا ہو اور چند مرتبے کے عمل کے بعد ایک مواد ناقص جو اُسکی ناک مین سے
نکلکر گرتا تھا اُسکا نکلنا بند ہو گیا تعجب ہے اب تک اُسپر تین مہینے کے
عرصہ مین قریب پچاس مرتبے کے عمل کیا گیا ہو اب وہ نسبت سابق بہت
تندرست ہو اور اُسکی آنکھ کی بصارت اور آنکھ کی ہیئت مین سابق کی نسبت
بہت ترقی ہو یہ بات تو کبھی ناممکن ہو کہ اُسکی بصارت بالکل اچھی ہو جاوے
لیکن اب تک عمل کا یہ اثر ہوا ہو کہ روز بروز ترقی ہو جو شخص امتحان کریگا اُسے
دریافت ہوگا کہ عمل مقناطیسی کے ذریعہ سے اکثر امراض خصوصاً وہ امراض

جو عروق سے متعلق ہون اور مرض وجع مفاصل رفع ہوجاتا ہی اکثر اخبارون مین
آج کل لکھا ہوتا ہی کہ فلانا مرض فلانے شخص کا عمل مقناطیسی سے رفع ہوگیا اور
مرض بھی ایسا کہ کسی علاج سے رفع نہین ہوتا تھا ایسا معلوم ہوتا ہی کہ بعض
آدمیون کے عمل مین رفع مرض کی زیادہ تاثیر ہی اور بعض کے عمل مین کم لیکن یہ بات
تحقیق ہی کہ ہر تندرست عامل کے عمل مین کچھ نہ کچھ ایسی تاثیر ہوتی ہی لیوس صاحب
بھی عمل مقناطیسی کے ذریعہ سے اکثر امراض کا علاج کرتے ہین اٹکنسن صاحب کو
قوت عمل مقناطیسی بدرجہ حاصل ہی اور انکو علاج امراض مین بہت تجربہ ہی
انسے جو کچھ حال معلوم ہوا ہی وہ ذیل مین لکھتا ہون اس حال کے پڑھنے سے
واضح ہوگا کہ بعض بعض باتین خصوصاً انتقال در دیا مرض علاج مقناطیسی مین
لائق لحاظ ہین جو تجربہ اٹکنسن صاحب نے غیر ذی روح اشیا کے ذریعہ سے
فاصلے پر علاج امراض کا کیا اسکا حال صاحب موصوف حسب ذیل لکھتے ہین۔
مثال ہفتاد و دوم۔ ایک عورت کو ٹیس کا مرض کئی سال سے تھا اور
اسکو بہت تکلیف رہتی تھی اطبا کے علاج سے اسکو فائدہ نہین ہوا تھا ایک
طبیب نے مجھے کہا کہ عمل مقناطیسی کرکے امتحان کیجیے چنانچہ مین نے امتحان کیا
بہت فائدہ ہوا لیکن ہنوز اچھی طرح علاج ہونے نہین پایا تھا کہ اسکو اپنے
شوہر کے ساتھ پارس شہر کو جانے کی اشد ضرورت ہوئی چونکہ خاص میرے
عمل کی اسپر ایسی اچھی تاثیر ہوئی تھی تو خیال مین یہ بات آئی کہ اگر ممکن ہو تو اسپر عمل
جاری رہنا چاہیے اور چونکہ مجکو اس بات کا تجربہ تھا کہ پانی اور روئی اور چمڑے کے ذریعہ سے
عمل کا اثر فاصلے پر پہونچ سکتا ہی اسواسطے مین نے اس سے کہا کہ آپ کے پاس خط مین لیکن
دستانون مین کیفیت مقناطیسی بھر کر بھیجا کرونگا جب یہ تجربہ کیا گیا تو تجربہ
پورا اترا جب وہ دستانے پہنتی تھی تو اسکو خواب مقناطیسی حاصل ہوجاتا تھا

اور جو تکلیف مرض کی ہوتی تھی رفع ہو جاتی تھی اور کسی ذریعہ سے وہ تکلیف اسکی
رفع نہین ہوتی تھی یہ مقناطیسی دستانے تین مرتبے پہننے سے بیکار ہو جاتے تھے
یعنی چوتھے مرتبے اگر انکو پہنے بھی تو نیند نہین آتی تھی تو مین ہر ہفتہ دو جوڑیان
مقناطیسی کیفیت بھر کر بھیجدیتا تھا اور جو پرانے دستانے یعنی پہنے ہوے
ہوتے تھے وہ میرے پاس اسواسطے واپس آجاتے تھے کہ اُنمین پھر وہ کیفیت
بھر دیجاوے اِن واپس آمدہ دستانون مین عجیب بات دریافت ہوئی
عند التجربہ دریافت ہوا کہ پہنے ہوے دستانون کے اندر مریض کے جسم مین سے
مرض کا اثر ہو جاتا تھا اور اِس اثر کو پہلے دور کرنا پڑتا تھا تب اُسمین نئی کیفیت
مقناطیسی بھری جاتی تھی جب پرانے یعنی پہنے ہوے دستانون کے قریب
میرا ہاتھ جاتا تھا تو مجکو اُسی مرض کا اثر ہاتھ مین معلوم ہوتا تھا جسطرح نئی سے
شعلہ کے پاس ہاتھ لیجانے سے حرارت ہاتھ کو پہونچتی ہوئی معلوم ہوتی ہے
اسیطرح اِن دستانون کے قریب ہاتھ لیجانے سے ہاتھ کو تکلیف ہوتی تھی
اور جیسی تکلیف مریض کو ہوتی تھی اُسی قسم کی تکلیف مجھے بھی ہوتی تھی جب
دو تین منٹ تک اُن دستانون پر عمل کیا جاتا تھا تو وہ اثر مرض کا اُنمین سے
دور ہو جاتا تھا اور اُسوقت ویسا ہی اثر میرے اوپر ہوتا تھا جیسا اُسوقت
ہوتا ہے کہ جب مین کسی تکلیف کو عمل کرکے دور کرتا ہون اور اسوقت مین
بتا سکتا ہون کہ اب مریض کی تکلیف دور ہو گئی شاید کوئی شخص یہ بات کہے
کہ اُس عورت کی طبیعت مین کچھ خیال دستانون کے اثر کا ہو گیا تھا اِس سبب
اُسکو فائدہ ہوتا تھا لیکن مین نے اُسکا تجربہ اسطور پر کیا کہ کبھی سادے دستانے
اُسکے پاس بلا مقناطیسی کیفیت بھرنے کے بھیجدیے اور کبھی پہنے ہوے ہی بلا
کیفیت مقناطیسی بھرنے کے بھیجدیے نتیجہ یہ ہوا کہ جو سادے تھے اُنکے پہننے سے

اُسے نیند نہ آئی اور جو پہنے ہوئے تھے اُنکے پہننے سے اُسے تکلیف زیادہ ہوئی مین نے کئی شخصون پر اسطرح کا تجربہ کیا ہی اور یہی نتیجہ حاصل ہوا ہی اول اول جو مجھے تکلیف ہوتی تھی تو مین حیران ہوتا تھا لیکن بعد ازان مجکو حیرانی نہ ہوتی تھی کیونکہ مین واقف ہو گیا تھا کہ فلانا سبب ہی میرے مریض مجکو دھوکا دیتے تھے اور کہدیتے تھے کہ اب ہمین تکلیف نہین ہی لیکن مین کبھی اُنکے دھوکے مین نہین آتا تھا اور وہ کہتے تھے کہ آپکو ہماری تکلیف ہمسے بھی زیادہ معلوم ہی جن مریضون کو عرق کا مرض ہوتا تھا اُنپر عمل کرنے سے میرے ہاتھ مین سوئیان سی چبھا کرتی تھین لیکن جب اُنکو نیند آجاتی تھی تو میرے ہاتھ مین ایک جھٹکا سا معلوم ہوتا تھا اور پھر کچھ تکلیف نہین ہوتی تھی بلکہ ایک آرام سا معلوم ہوتا تھا جب کوئی بڑا تغیر مریض کی طبیعت مین ہو جاتا تھا مثلاً جب اُسپر حالت خواب یا بیداری یا حالت سکوت واقع ہو جاتی تھی تو ایسا ہی صدمہ جیسا اوپر بیان کیا گیا میرے جسم پر ہوتا تھا مین نے تجربے سے دریافت کیا ہی کہ قوت عمل مقناطیسی ایک شخص سے دوسرے شخص مین کچھ کچھ منتقل ہو سکتی ہی اور اسی طرح حالت مقناطیسی اور حالت خواب مقناطیسی ایک معمول سے دوسرے معمول مین کچھ کچھ منتقل ہو سکتی ہی یہی سبب ہی کہ بعض امراض ایک مریض سے دوسرے مریض کو لگجاتے ہین جیسا اثر دستانون کے پاس آنے سے ہوتا ہی ویسا ہی اثر خط کے ہاتھ مین لینے سے ہوتا ہی خصوصاً اگر کاغذ پر روغن کیا ہو اور اس سبب سے مین خط کے پڑھنے سے پہلے مریض کی طبیعت کا حال جان لیتا ہون بعض اوقات خطوط مین سے حرارت اور سوئیون کے چبھنے کا سا ایسا تیز اثر ہوتا ہی کہ مین خط کو میز پر رکھدیتا ہون اور ہاتھ سے چھونے کے بغیر پڑھتا ہون اگر کسی شخص کا خط اُس حالت کا لکھا ہو کہ اُسکو تپ ہو تو اُس خط کا اثر میرے اوپر

ایسا ہوتا ہی کہ اور لوگون کو بھی ویسی ہی میرے ہاتھہ مین تپ کی حرارت معلوم ہوتی ہی
ایک مرتبہ جب مین نے ایک خط کو پڑھا تو میری طبیعت پر آنسوون کی سی
تاثیر ہوئی اور یہ تاثیر ایسی تیز تھی کہ مجھے یقین ہوا کہ کاتب خط لکھتے وقت ضرور
روتا ہوگا حالانکہ اُس خط مین نہ کوئی علامت نہ مضمون رونے کا تھا جب تحقیقات کی
تو معلوم ہوا کہ کاتب خط اُسکو لکھتے وقت ضرور روتا تھا اور کچھ آنسو اُس خط پر بھی پڑے تھے
ایک عورت کو نیند نہین آیا کرتی تھی لیکن اُسکی طبیعت اتنی زیادہ اثر پذیر تھی کہ ترکیب
معروف سے اُسپر عمل نہین ہوسکتا تھا مین نے اُسکو مقناطیسی پانی پلایا فوراً سو گئی
ایک مرتبہ جب اُسنے ایسا پانی منگایا تو مین اُسی وقت ایک مریض پر عمل کر چکا تھا
اسواسطے مجھے اتنی جرأت نہ ہوئی کہ اُسی وقت پانی پر عمل کر کے بھیجون مین نے
خالص پانی بھیجدیا لیکن اُس پانی کا اُسپر کچھ اثر نہین ہوا چند روز کے بعد میرے
پاس اُسکا خط آیا کہ اب پانی مین وہ صفت نہین رہی اور اب اُسکے پینے سے نیند
نہین آتی ہی ایک مرتبہ مین نے ایک ستانے کی جوڑی ایک خواب دم کرکے ایک
عورت کے پاس بھیجی چنانچہ جب وہ اس جوڑی کو پہنکر سوئی تو وہی خواب اُسکو نظر آیا
ایک عورت کی طبیعت کا یہ حال ہی کہ اگر کہین لوہا قریب ہو تو اُسپر اثر ہوجاتا ہی
اس تاثیر سے یہ بات حاصل ہوتی ہی کہ جہان زمین کے نیچے لوہا ہوتا ہی یا زمین کے
نیچے پانی کا چشمہ ہوتا ہی معلوم ہوجاتا ہی یہ بھی مجکو تجربہ ہوا کہ جب مین کسی مریض پر
مرض کے دفع کرنے کی نیت سے عمل کرتا ہون اور میرا دل اُسی کام کی طرف متوجہ
ہوتا ہی تو مجھے کچھ اثر مرض کا نہین ہوتا ہی اسطرح سے مجھے اختیار ہی کہ خواہ مریض پر
تاثیر عمل کی اسطرح کردون کہ مجھے کچھ اثر معلوم نہ ہو خواہ اُسکے مرض کا اثر میرے
بدن پر ہوجاوے بہرحال جب میری مرضی کا فعل ہوتا ہی تو سوا اُس ہاتھہ کے
جس سے عمل کیا جائے اور کہین میرے جسم پر کچھ تاثیر مرض کی نہین

پہنچتی

ہوتی ہی لیکن اگر میری طبیعت کسی اور طرف متوجہ ہو تو مجکو مرمن کا اثر اتمنا ہوجاتا ہی کہ درد ہونے لگتا ہی اور اسطرح میرے اوپر اُس معمول کی حالت ہوجاتی ہی جو اور آدمیون کی بیماری کا حال جان لیتا ہی ایک تمثیل شرکت کی عجیب لکھتا ہون ایک عورت میرے بھائی اور بہن ہکے مکان مین بیس ۲۰ میل کے فاصلے پر رہتی تھی مین نے اُسپر عمل کیا اُسکو غائب بینی کی قوت اچھی طرح حاصل ہوگئی ایک روز مین اور ایک عورت ایک باغ مین پھر رہے تھے ہمنے دیکھا کہ ایک نوزادہ بچے کی لاش ایک دیوار کے نیچے پڑی ہوئی ہی یہ بچہ کسی نے دیوار کے اوپر سے پھینک دیا ہوگا دوسرے روز میرے پاس میری ہمشیرہ کا خط آیا اُسمین لکھا تھا کہ فلانی عورت نے فلانے وقت فلانے روز امر اگیہ بات کہی کہ مجھے فلانے باغ مین لیچلو کہ وہان کسی بچے کی لاش پڑی ہوئی ہی ایک مرتبہ جب مین اس عورت پر بہت آدمیون کے روبرو عمل کر رہا تھا اور الٹا عمل اُسکے جگانے کے لیے کر رہا تھا ایک عورت جو میرے پاس کھڑی تھی ایسا چیخ کر بھاگی جیسے کسی کو کسی آسیب نے پکڑ لیا ہو اُس دن سے جب مین اُس عورت پر کبھی عمل کرتا تھا تو اُس دوسری عورت پر جو چار میل کے فاصلے پر ہوتی تھی عمل اُسی وقت ہوجاتا تھا اور ویسی ہی غائب بینی اُسکو بھی حاصل ہوجاتی تھی وہ معمولون پر جب مین نے عمل کیا تو اُنپر حالت سکوت واقع ہوگئی ایسی کہ اگر اُنکے ٹکڑے ٹکڑے آپ کر ڈالتے تو یقین ہی کہ کبھی اُنکو خبر نہین ہوتی کسی طرح سے بھی وہ نہین جاگتے تھے لیکن اگر ایک قطرہ پانی کا اُنکے کپڑون پر بھی پڑ جاتا تھا تو وہ کانپنے لگتے تھے اگر کوئی چاندی کا ٹکڑا اُنکے بدن سے چھوایا جاتا تھا تو وہ شدت سے ہنسنے لگتے تھے اور جب کسی اور دھات کا ٹکڑا چھوایا جاتا تھا تو ہنسی موقوف ہوجاتی تھی اور یہ کانپنا اور ہنسی اس طور پر پیدا ہوتی تھی

کہ انکو کچھہ ہوش نہین ہوتا تھا گویا موت ہین ایک علامت زندگی کی تھی یہ لرزش اور ہنسی بطور اختلاج واقع ہوتی تھی مین نے بعض معمولون کو دیکھا ہو کہ چیختے ہین اور روتے ہین اور انکا بدن پیچ کھاتا ہو اور جب وہ جاگے ہین تو انھون نے بیان کیا ہو کہ ہم بہت اچھا خواب دیکھہ رہے تھے اس سے معلوم ہوتا ہو کہ انکی حالت ہوش اور بیحواسی مشتق ہو اور فی الحقیقت وہ اپنے آپے مین نہین ہوتے ہین مین ایک عورت کو جانتا ہون کہ فلزات کو چھونے سے اُسے نہایت تکلیف ہوتی ہو اور اُسکے جسم مین سوئیان سی چبھنے لگتی ہین بلکہ بیمار ہو جاتی ہو اگر پیتل کا انگشتانہ پہنتی ہو تو اُسکی انگلیان ورم کر آتی ہین اس سبب سے ناچار ہو کر اُسنے انگشتانہ پہننا چھوڑ دیا تھا یہ عورت کھانا بھی کھاتی ہو تو لکڑی کے چمچون سے کھاتی ہو اور اگر دروازے مین کسی دھات کا مٹھا لگا ہو تو رومال کو ہاتھ مین لیکر اُسے چھوتی ہو ایسی طبیعت بہت ہوتی ہو اور اس بات کا لحاظ رکھنا چاہیے کہ مبادا ناحق تکلیف ہو اکثر اطبا اس بات کا لحاظ نہین رکھتے ہین اور کہتے ہین کہ یہ بات خفقان مین داخل ہو جو لوگ کاہل ہوتے ہین وہ ہمیشہ اسی طرح کا جواب دیتے ہین لیکن فرض کیجیے کہ خفقان مین ہی داخل ہو تو اُسکی تاثیر مین تو کچھہ شبہہ نہین ہو—

یہ حال جو اوپر مین نے لکھے اُنمین بہت باتین لایق لحاظ ہین اور اُنسے معلوم ہوتا ہو کہ اس علم مین بہت باتین ابھی سیکھنے کے لائق ہین اور یہ کہ اگر ٹکنس صاحب کی طرح کوئی شخص محنت اور شوق سے تحقیقات کرے تو اس علم کو بہت فروغ ہو سکتا ہو اٹکنسن صاحب طبیب نہین ہین لیکن وہ عمل مقناطیسی کے ذریعے سے علاج کرنے مین بہت مصروف رہتے ہین اور اس کار خیر مین کوشش کرنے سے انکو ان باتون کا تجربہ حاصل ہوا ہو جنکا مین نے

اوپر بیان کیا مطالعہ حال مندرجہ صدر سے معلوم ہوگا کہ بہت باتین اسمین ایسی درج ہین جنسے چھوت کے سبب سے مرض کے پھیلنے کی وجہ معلوم ہوتی ہی اور اگر اچھی طرح تحقیقات کیجاوے تو عجیب نتائج پیدا ہوسکتے ہین اور اس بات سے کہ فلزات اور ادویہ اور غیر ذی روح اشیا کا ایسا ہی اثر بعض طبائع پر ہوتا ہی یہ بات سمجھ مین آتی ہی کہ بعض طبائع پر قلیل دوا کیونکر اثر کر جاتی ہی اسمین شک نہین ہی کہ جو نہایت قلیل دوا بعض فرقے کے طبیب دیتے ہین اُسکا اثر ضرور مریض پر ہوتا ہی تو اس تاثیر کی وجہ رسمی مسائل طب سے حل نہین ہوسکتی ہی لیکن یہ بات سمجھ مین آتی ہی کہ جن لوگون کی طبیعت بہت اثر پذیر ہوتی ہی اُنپر تھوڑی سی دوائی ہی سے نہین بلکہ بعض بعض چیزون کے قریب آنے سے بھی بہت تاثیر ہوجاتی ہی بہت آدمی ایسے ہین کہ حالت خواب مقناطیسی مین یا خاص درجۂ حالت مذکور مین اُنپر بعض اشیا کا نہایت اثر ہوجاتا ہی اور ریشن بیک صاحب نے ثابت کیا ہی کہ ایسا ہی اثر اکثر آدمیون پر حالت ہوش مین بھی ہوتا ہی حتی کہ فقط اُسکے چھونے سے بلکہ فقط اُن بوتلون کے چھونے سے جنمین وہ چیزین رکھی ہوتی ہین وہ بتا دیتے ہین کہ اِنمین کیا چیز ہی۔

اب اس بات کے ثابت کرنے کے واسطے بہت مفصل مثالین دینی ضرور نہین ہین کہ پانی اور اور چیزون پر عمل مقناطیسی اسطرح ہوسکتا ہی کہ جن لوگون کی طبیعت اثر پذیر ہوتی ہی اُنپر تیز اثر اُنکا ہوجاوے ریشن بیک صاحب کہتے ہین کہ کوئی اور چیز اس بات کے ثبوت کے واسطے کہ عامل کے ہاتھ مین سے کچھ کیفیت نکلکر معمول پر یا اور کسی چیز پر اثر کرتی ہی اس سے بہتر نہین ہی کہ پانی پر تجربہ کیا جاوے جب کسی آدمی کو اتنی قدرت حاصل ہوجاوے کہ عمل مقناطیسی کے ذریعہ سے خواب مقناطیسی پیدا کرسکے تو اس بات کا تجربہ آسانی سے ہوسکتا ہی۔

اور مقناطیس مصنوعی اور کرسٹل اور فلزات کے عمل کی یہ بات ہی کہ اکثر ایسے آدمی
روزانہ دیکھے جاتے ہین جنکو ایسی چیزون کے قریب آنے سے بہت تکلیف
ہوتی ہی یا اگر پہلے تکلیف موجود ہوتی ہی تو دفع ہو جاتی ہی مین ایک عورت کو
جانتا ہون کہ جب اُسکے سر مین درد ہوتا ہی تو ایک کرسٹل کے ہاتھ مین لینے سے
اُسکو نیند آجاتی ہی اور سر کا درد جاتا رہتا ہی اِس کرسٹل کی تاثیر ایسی نمایان ہی کہ جب
اُسکے سر مین درد ہوتا ہی اُسکے بچے اُس سے کہتے ہین کہ اس کرسٹل کو ہاتھ مین لیلو
لیکن اگر ایک ہاتھ مین سے دوسرے ہاتھ مین کرسٹل لیا جاوے تو اُسکے قطبون کی
ترتیب اولٹ جاتی ہی اکثر ایسے چھلّے برقی تاثیر کے بنے ہین جنکے پہننے سے رگون کا
درد رفع ہو جاتا ہی تو یہ تاثیر کچھ قیاسی نہین ہی اطبا تو اس تاثیر کو نہین مانتے ہین
اسواسطے کہ وہ کہتے ہین کہ وجہ اس تاثیر کے ہونے کی سمجھ مین نہین آتی ہی اور وہ
کہتے ہین کیونکہ برقی چھلون مین برقی پیدا نہین ہوتی ہی اسواسطے انکی تاثیر نہین
ہوسکتی ہی لیکن یہ بات کہنی تو ایسی ہی کہ جیسے کوئی ایک چیز کو دیکھکر اُسکے وجود سے
انکار کردے حقیقت یہ ہی کہ فقط وہی چھلّے نہین جو دو دھاتون سے بنے ہوتے ہین
بلکہ ایسے بھی جو ایک ہی دھات کے بنے ہوتے ہین درد دور کردیتے ہین علیٰ ہذا القیاس
مقناطیس مصنوعی سے بھی درد دور ہوجاتا ہی اور حسب قول ریشن بیک صاحب
اُنکی تاثیر کیفیت برقی مقناطیسی کے سبب سے نہین بلکہ کیفیت اوڈائل کے سبب سے
ہوتی ہی پس بجاے اُسکے کہ اِن سب حقائق کو اسواسطے نہ مانین کہ ہم اُسکی وجہ
نہین بتا سکتے ہین چاہیے کہ یہ تجربات بہت کرین اور اُن تجربات سے تاثیر
کی وجہ دریافت کرنے مین کوشش کرین ـــ

باقی رہا یہ فائدہ اِس عمل کا کہ اُس سے تشخیص مرض اچھی طرح ہوسکتی ہی اُسکی
مثالین مین کئی لکھ چکا ہون اور مجکو اطمینان ہی کہ اگر معمول اچھا ہو تو یہ فائدہ

بخوبی ہو سکتا ہے اگر گنجایش ہوتی تو مین کئی مثالین اِس قسم کی لکھ سکتا تھا کہ خواہ مریض کے
بدن کو چھونے سے خواہ اُسکے بال یا تحریر کے ذریعہ سے معمول علامات بیماری
اور وہ سب مرض جسکا شبہہ بھی طبیب کو نہین ہے صحیح صحیح بتا دیتا ہے لیکن چونکہ اب
یہ کتاب اختتام پر پہونچی ہے اِس جگہ فقط ایک مثال لکھونگا جو حال مین ہی گذری ہے
مثال ہفتاد و سوم – ایک شخص نے مجھے اپنے رشتہ دار کے ہاتھ کی ایک تحریر
دکھائی وہ عورت ایک غیر ملک مین رہتی تھی اور مین نے کبھی اُسکو نہین دیکھا تھا میرے
دوست کو فقط اپنے رشتہ دار کا یہ حال معلوم ہوتا تھا کہ وہ بیمار ہے لیکن یہ نہین معلوم تھا
کہ کیا بیماری ہے مین نے ڈاکٹر ہیڈک صاحب کے پاس وہ تحریر بھیجدی اور اُنسے
درخواست کی کہ الف سے مریض کا حال دریافت کیجیے الف نے اُس عورت کو
دیکھکر کہا کہ بیمار ہے اور معدنی پانی صحت کے واسطے پیا کرتی ہے جو جو علامات
مرض کی تھین سب اُسنے مفصل بتائین یہ حال لکھکر جب اُس عورت کے
پاس بھیجا گیا تو اُسنے جواب مین لکھا کہ جو کچھ غائب بین نے بیان کیا سب صحیح ہے
سوا اِس بات کے کہ مین اتنی ناتوان نہین ہون جیسی غائب بین کو
نظر آئی غالب ہے کہ جو الفاظ الف نے بتائے تھے وہ غلطی سے سمجھے
گئے ہون اسواسطے کہ وہ الفاظ کئی آدمیون نے لکھے اور کئی غیر زبانون مین
ترجمہ ہو کر اُس عورت کے پاس پہونچے لیکن جو علامات مرض کی الف نے
بیان کی تھین اُنکے صحیح ہونے مین کچھ شبہہ نہین الف نے یہ بھی بتایا تھا
کہ کس سبب سے اُس عورت کو وہ بیماری ہوئی تھی اگر طبیب اچھا ہو اور
غائب بین بھی معتبر ہو تو اُس تاثیر عمل مقناطیسی کے فوائد صریح ہین اب گنجایش
بہت طوالت کلام کی نہین ہے اسواسطے علاج مرض جنون کے باب مین اتنی بات
لکھنی کافی ہے کہ اُسکا حال وسط کتاب ہذا مین لکھا گیا ہے –

مین نے بہت مثالین ثبوت فوائد طبی عمل مقناطیسی کے واسطے جمع کی تہین
لیکن اب مین اُنکو نہین لکھتا ہون اسواسطے کہ مین اس کتاب کو ختم کیا چاہتا ہون
اور ڈاکٹر اسڈیل صاحب اور اور عاملون کی کتابون مین اسکا ثبوت کافی موجود ہی
علاوہ اسکے چونکہ جو مثالین مجھے لکھنی منظور تہین اُنکا خود مجکو تجربہ حاصل نہین
ہوا ہی اسواسطے کہ اس کتاب مین انکو لکھکر زیادہ طوالت دینے مین کچھ فائدہ
متصور نہین ہوا جس آدمی نے اس علم کی طرف توجہ کی ہو اُسکو بخوبی معلوم ہی
کہ عمل مقناطیسی کے طبی فوائد بہت ہین اور امید ہی کہ اطبا اب اس عمل کے حاصل
کرنے اور برتنے مین کوشش کرینگے ڈاکٹر اسڈیل صاحب نے جو ہندوستان مین
تجربات کیے ہین اُنسے ثابت ہی کہ اس عمل کے ذریعہ سے عمل جراحی اسطور سے
ہوسکتا ہی کہ معمول کو تکلیف نہین ہوتی اور یہ عمل انگلستان مین اور ملک فرانس مین
اس کام کے واسطے مستعمل ہی لیوس صاحب نے اور ڈاکٹر دارلنگ صاحب نے
لوگون کو دکھا دیا ہی کہ حالت ہوش مین بھی عمل مقناطیسی کے
سبب سے معمول کو کچھ تکلیف نہین ہوتی ہی تو غالب ہی کہ ابھی تک جو بعض
لوگون کو شک تھا کہ ایسی تاثیر اس عمل کی نہین ہوسکتی ہی اور فقط وہم کے سبب سے
بعض لوگون کو اس تاثیر کا یقین ہی وہ شک اب جاتا رہیگا یہ بات تو صحیح ہی کہ یہ اثر
حالت ہوش مین تلقین کے سبب سے ہوتا ہی لیکن حالت خواب مین یہ تاثیر تلقین کے
علاوہ ہو جاتی ہی اصل بات یہ ہی کہ یہ تاثیر کئی طور پر پیدا ہوسکتی ہی مین نے خود
یہ تاثیر حالت ہوش اور حالت خواب مقناطیسی مین پیدا کی ہی اور اور عاملون کو
پیدا کرتے دیکھا ہی فی الحقیقت یہ تاثیر اس زمانے سے بہت پہلے پیدا
کیجاتی تھی کہ جب کلوروفورم کا استعمال شروع ہوا اور اگرچہ اُس
زمانے مین اس عمل کی تاثیر کو لوگ نہین مانتے تھے اور جب کلوروفورم کا

استعمال شروع ہوا تو اُسکی تاثیر ماننے لگے لیکن حقیقت مین شہادت ان دونون کی تاثیر کی نسبت ایک سی تھی فرق فقط اتنا ہی کہ کلورُڈ فورم کو تو لوگ آنکھ سے دیکھتے ہین اور وہ کہتے ہین کہ دیکھو یہ شی موجود ہی اُسکی تاثیر ضرور ہو سکتی ہی لیکن کیفیت مقناطیسی نظر نہین آتی ہی اسواسطے وہ اس کیفیت کی تاثیر کے قائل نہین ہین سو یہ بات عقل کے خلاف ہی کلورُڈ فورم کا ہم یہی حال جانتے ہین کہ اُسکی فلانی تاثیر ہوتی ہی لیکن یہ نہین جانتے کہ یہ تاثیر کیون ہوتی ہی اسی طرح سے گو ہم یہ بات نہ کہہ سکین کہ عمل مقناطیسی کی تاثیر کس طرح ہوتی ہی لیکن تاثیر کے ہونے مین کچھ شبہ نہین ہی قطع نظر اس سے اگر یہ تاثیر اسی بات پر موقوف ہی کہ شی موثر نظر آوے تو یہ عمل مقناطیس مصنوعی یا کرسٹل یا پانی کے ذریعہ سے جو نظر آتے ہین ہو سکتا ہی ایک مثال نیچے لکھی جاتی ہی جس سے ثابت ہوتا ہی کہ اگر معمول کی طبیعت بہت اثر پذیر ہو تو کلورُڈ فورم سونگھانے کی کچھ ضرورت نہین ہی اور فقط تلقین کے ذریعہ سے معمول پر بخوبی تاثیر لائق عمل جراحی کے ہو سکتی ہی یہ عمل میرے مکان مین کئی شخصون کے روبرو کیا گیا تھا۔

مثال ہفتاد و چہارم۔ لیوس صاحب کو دریافت ہوا کہ ایک شخص خواب مقناطیسی اور حالت مقناطیسی حالت ہوش مین بہت آسانی سے پیدا ہو سکتی ہی جب اُسپر عمل ہو گیا تو لیوس صاحب نے ایک رومال خالص پانی مین تر کرکے اُسکو دے دیا اور کہا کہ تم کلورُڈ فورم سونگھتے ہو اور اب تم بالکل بیہوش ہو جاؤ یہان تک کہ کیسی ہی ضرب تمکو پہونچے تمکو خبر ہرگز نہو اگرچہ وہ ہوش مین تھا اور وہ جانتا تھا کہ لیوس صاحب نے فقط پانی مین رومال تر کرکے دیا ہی لیکن اُسکی طبیعت پر بلا اختیار ایسا عمل ہو گیا جیسا کلورُڈ فورم کا ہوتا ہی اور جو کچھ اُسکو تکلیف دی گئی اُسکو ہرگز نہین معلوم ہوئی

جب وہ جاگا تو اُسکو کچھہ ہوش نہین تھا کہ اُسپر کیا نوبت گذری تھی تھوڑی دیر اُسنے وہ رومال اپنی جیب مین رکھہ لیا اور جب تک وہ رومال اُسکی جیب مین رہا تب تک وہ سوتا رہا بعد اُسکے لیوس صاحب نے وہ رومال اُسکی جیب مین سے نکال لیا اور معمول پر سے اُسکی تاثیر جاتی رہی اس سے زیادہ تاثیر تلقین کا اور کچھہ ثبوت نہین ہی اُسی دن شام کو مین نے ایک بات دریافت کی کہ بعض بواعث ہمارے عمل کے ایسے حارج ہوتے ہین کہ جنکا ہمین شبہہ بھی نہین ہوتا ہی —

مثال ہفتاد و پنجم - میرے مکان پر اُس شام کو دس آدمی جمع تھے چھہ مرد اور چار عورتین لیوس صاحب بھی موجود تھے وہ اندھا آدمی بھی جسپر مین اُن دنون مین عمل کیا کرتا تھا اُس جگہہ موجود تھا اُسنے کمرے مین آتے ہی کہا کہ لیوس صاحب کا اثر میرے اوپر بہت ہوتا ہی اور جب لیوس صاحب ایک اور کمرے مین وہ پر عمل کرنے لگے تو اس اندھے آدمی پر عمل ہوگیا جسوقت یہ سوگیا تو وہ جاگ اُٹھا پھر لیوس صاحب وہ کے اعضاء کی حرکت پر اختیار کے تجربے دکھاتے رہے تھوڑی دیر تک تو اُنکا عمل پورا ہوا لیکن بعد اُسکے وہ نے کہا کہ اب آپ کا میرے اوپر کچھہ اختیار نہین چلتا ہی اور اُسی وقت اُس اندھے کو پہلے سے بھی زیادہ نیند آگئی لیوس صاحب کو ہرگز خبر نہین تھی کہ اس اندھے پر اُنکا اثر ہوا ہی نہ اُنکو اُسکے سوجانے کی خبر تھی لیکن ایسا معلوم ہوتا ہی کہ چونکہ اس اندھے آدمی کی طبیعت زیادہ اثر پذیر تھی اسواسطے وہ پر سے لیوس صاحب کی تاثیر اوڑاکر اپنے اوپر لیگیا تھا اور علاوہ اِسکے یہ بھی معلوم ہوا کہ اگرچہ لیوس صاحب کا ہرگز بھی یہ ارادہ نہین تھا لیکن جو چار عورتین اُس مکان مین تھین اُنپر بھی کم

اُنکی تاثیر ہوگئی تجویز یہ ہوئی کہ لیوس صاحب ایک عورت کو بخوبی سولاوین
اور پھر جگاوین تاکہ جو بیقراری اُسکو ہوتی تھی دہ نہ رہے اُس عورت نے اس بات کو
قبول نہین کیا لیکن مین نے لیوس صاحب سے کہا کہ آپ جی مین نیت کر کے
اُسکو سولا دیجیے ہنوز لیوس صاحب کی تاثیر اس عورت پر اچھی طرح نہین
ہوئی تھی کہ وہ لیوس صاحب کے قریب آگیا اور قریب پہونچتے ہی سو گیا
بعد اُسکے اُس عورت نے لیوس صاحب سے کہا کہ آپ مجھے سولا دیجیے
چنانچہ لیوس صاحب نے اُسے سولا کر پھر جگا دیا اور جو بیقراری اُسے پہلے تھی
دور رفع ہوگئی لیکن اُس عورت کے جاگتے ہی وہ پھر سو گیا بعد اُسکے ایک اور عورت کو
سولایا مگر جب مین نے دیکھا کہ وہ بھی سوتا ہی اور جب مین نے اُس سے
بات کی تو اُسنے جواب نہین دیا مین نے اُسکا ہاتھ پکڑ لیا اور وہ فوراً جاگ گیا
اُسکے جاگنے کے ساتھ ہی وہ عورت بھی جو چودہ منٹ کے فاصلے پر سوتی تھی
فوراً جاگ گئی یہ سب عمل اُسوقت سے پہلے کیے گئے تھے جب رومال کا
تجربہ ہوا اور اُس سے ثابت ہوتا ہی کہ جہان ایک قوی عامل موجود ہوتا ہی
اور ایک آدمی سے زیادہ کئی شخص ایسے ہوتے ہین جنکی طبیعت بہت اثر پذیر
ہوتی ہی تو جو کچھ عمل کرنے کی خواہش ہوتی ہی اُسمین کچھ حیج ہوجاتا ہی اگر
ایک ہی آدمی ایسا ہو جسکی طبیعت اثر پذیر ہو تو عمل بہت اچھا ہوتا ہی —

## خاتمہ

اب مین یہ کتاب ختم کرتا ہون اور ختم کرنے سے پہلے پھر یہ بات لکھتا ہون کہ
میری غرض اس کتاب کے لکھنے مین یہ نہین تھی کہ وجوہات تاثیر عمل مقناطیسی کی
بتائی جاوین بلکہ جو حقائق معتبر ہین اور دریافت ہو چکے ہین اُنکو لکھ دیا ہی اُنکی وجوہ وقوع

اُسوقت تک نہین دریافت ہو سکینگی کہ جب تک اچھی طرح تحقیقات نہ کیجاوے اگر اِن حقائق پر لحاظ رہنے اور جو وجوہات مین نے قیاسی بیان کی ہین اُنکو کوئی نہ مانے تو مین راضی ہون کیونکہ مین جانتا ہون کہ ہنوز اِس علم کو ایسا فروغ نہین ہوکہ کوئی قیاس اُسکی تاثیر کی نسبت صحیح کیا جاوے اور ہنوز کل حقائق بھی تو معلوم نہین ہوے ہین —

لیکن میری رائے مین حقائق مندرجۂ ذیل بخوبی ثابت ہین اول یہ کہ ایک آدمی کا اثر دوسرے آدمی پر فاصلے سے بھی ہو سکتا ہی - دوم یہ کہ ایک آدمی کو دوسرے آدمی کے ارادے اور مرضی اور حواس اور حافظہ اور ملکات اور حرکات وسکنات پر اسطرح پر بھی اختیار حاصل ہوتا ہی کہ معمول ہوش مین رہے اور عامل کی تلقین کا اُسپر اثر ہو اور اسطرح پر بھی کہ معمول خواب مقناطیسی مین ہو اور عامل کی طرف سے تلقین ہو خواہ نہو - سوم یہ کہ حالت خواب مقناطیسی ایک خاص حالت ہی اور اُسمین معمول کو ایک خاص قسم کا وقوف حاصل ہوتا ہی چہارم یہ کہ اِس حالت مین معمول کو ایک نئی قوت ادراک حاصل ہوتی ہی اور اِس قوت کے ذریعہ سے وہ اشیاے قریب اور بعید بلا ذریعہ حواس ظاہری کے دیکھ سکتا ہی لیکن ہم اُس قوت ادراک کی حقیقت نہین جانتے ہین - پنجم یہ کہ اکثر معمول کو ایک خاص شرکت اور ہمدمیون سے ایسی ہو جاتی ہی کہ اُنکے ذریعہ سے اُنکے خیالات اُسکو دریافت ہو جاتے ہین - ششم یہ کہ اُس بصیرت اور غائب بینی کی قوت کے سبب سے معمول فقط واقعات گذران نہین بلکہ واقعات گذشتہ اور آیندہ معلوم کر لیتا ہی - ہفتم یہ کہ معمول اپنے جسم کے اندر کا حال اور اور لوگون کے جسم کے اندر کا حال اچھی طرح جان لیتا ہی اور بیان کر سکتا ہی ہشتم یہ کہ اِس عمل کے ذریعے سے حالت سکوت اور حالت سکوت اعلی

پیدا ہو سکتی ہی نہم یہ کہ یہ سب آثار عمل مقناطیسی خود بخود بھی پیدا ہو جاتے ہین اور یہ بابت عمل مقناطیسی کی تاثیر کی بنیاد ہی چنانچہ خواب بیداری غائب بینی شرکت۔ حالت سکوت اوّی واعلیٰ۔ پیشین بینی۔ اور بہتسی کے خود بخود واقع ہو جانے کا حال اکثر لکھا ہوا ہی۔ دہم یہ کہ فقط انسان کے جسم کے ذریعہ سے ہی نہین بلکہ غیر ذی روح اشیار کے ذریعہ سے بھی مثل مقناطیس مصنوعی اور کرسٹل اور فلزات وغیرہ سے کیفیت مقناطیسی کی تاثیر پیدا ہوتی ہی اور یہ کیفیت حقیقت مین کچھ وجود رکھتی ہی اسواسطے کہ تلقین کی اعانت کے بغیر اُسکی تاثیر ہو جاتی ہی اور پانی اور اور اشیا مین کیفیت منتقل ہو سکتی ہی اور یازدہم یہ کہ بہت تلاش کے بعد اس علم کے فروع اور تاثیرات بیشمار بخوبی معلوم ہو سکتے ہین۔

تا وقتیکہ اس علم کو بخوبی فروغ ہو ہمکو چاہیے کہ تجربات کرتے رہین اور حقائق جمع کرتے رہین اور خواہ ان تاثیرات کے پیدا ہونے کی وجوہ معلوم ہون خواہ نہون اگر تحقیقات راست بازی اور تلاش سے کیجاویگی تو یہ حقائق قائم رہینگے اور جب اس علم کو فروغ زیادہ ہوگا تو کچھ نہ کچھ قیاس اُنکی نسبت اچھا ہو سکیگا فقط